اور بعض قرأتوں میں ہے فلا تکھر (کاف معجمہ سے) یعنی اس کے سامنے تیوری نہ چڑھائیں۔

**تفسیرِ صوفیانہ** تاویلاتِ نجمیہ میں ہے کہ اپنے یتیم نفس پر ریاضت و مجاہدہ کا دباؤ نہ ڈالو یعنی بھوک اور بیداری سے، اس لیے کہ تمہارا نفس تمہاری سواری ہے اور تمہارے اوپر تمہارے نفس کا حق ہے، جیسا اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

طٰهٰ ما انزلنا علیك القرآن لتشقیٰ۔ اے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! ہم نے آپ پر قرآن اس لیے نازل نہیں کیا کہ آپ مشقت میں پڑیں۔

**تفسیرِ عالمانہ** وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ (اور منگتا کو نہ جھڑکو)

**حلِ لغات**: النھر والانتھار مغالطہ پر زجر کرنا، یعنی اسے جھڑکی نہ دو اور اس سے سخت کلامی نہ کرو بلکہ اس کا احسن طریق سے جواب دو یعنی اس پر سخت آواز سے نہ بولو اور اسے محروم نہ کرو کیونکہ تم بھی غریبی و مسکینی اور تنگدستی کی تکلیفیں اٹھا چکے ہو۔ یہ دوسرے اخیر یعنی ووجدك عائلا فاغنیٰ کے بالمقابل ہے اور فواصل کی رعایت کے لیے ہے۔

**مسئلہ**: یہ آیت تمام مخلوق کے لیے حکم میں برابر ہے کیونکہ دراصل ہر انسان فقیر ہے پھر جب اللہ تعالیٰ کسی پر نعمت کا نزول فرمائے تو اس پر واجب ہے کہ فقراء و مساکین کا حق پہچانے ؎

نہ خواہندۂ بر درِ دیگراں
بشکرانہ خواہندہ از در مراں

**ترجمہ**: تو کسی دوسرے دروازے کا بھکاری نہیں شکرِ الٰہی کے طور پر کسی کو دروازے سے نہ ہٹا۔

**ملفوظاتِ اولیاء** (۱) حضرت ابراہیم بن ادھم رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ سائل ہمارا زادِ راہ آخرت اٹھائے رکھتے ہیں (جو ہمیں کل عطا ہوگا)

(۲) حضرت ابراہیم نخعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: سائل تو ہمارے لیے آخرت کا بھلا کرتا ہے وہ ہمارے دروازے پر آکر دستک دیتا ہے کہ ہے کوئی تم میں جو اپنی آخرت کے لیے کچھ بھیجے۔

**شانِ نزول** مروی ہے کہ سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ نے انگور کا گچھا خرید کر کے بارگاہِ حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہدیہ پیش کیا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں ایک سائل حاضر ہوگیا آپ نے وہ گچھا سائل کو عطا کر دیا۔ پھر حضرت عثمان نے خریدا اور حضور اکرم صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا پھر وہی سائل حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے پھر وہ گچھا اسے دے دیا۔ تیسری بار حضرت عثمان نے وہ گچھا خرید کر بارگاہِ رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں پیش کیا تو وہ سائل پھر حاضر خدمتِ اقدس ہوگیا تو آپ نے غصہ سے نہیں بلکہ نہایت نرمی سے فرمایا: تو سائل ہے یا تاجر! اس پر یہ آیت اُتری و اما السائل فلا تنھر۔

**ف** : احتباسِ وحی (وحی رک جانا) کا ایک سبب یہ بھی ہے۔

**ف** : سوال بمعنی طلب الحاجۃ یعنی دنیا کی ضروریات میں سے کسی ضرورت کی طلب اور اس سے امورِ دینیہ میں کسی مسئلہ کی تحقیق بھی مراد ہوسکتی ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے:

| | |
|---|---|
| من کتم علما یعلمہ الجم یوم القیمۃ بلجام من نار۔ | جس نے علم چھپایا جس کا اسے علم ہے تو اللہ تعالیٰ روزِ قیامت اس کے منہ میں آگ کی لگام دے گا۔ |

**ف** : یہ وعید اس شخص کے لیے ہے جو اپنی کتب سے کسی کو استفادہ نہیں کرنے دیتا (جب خطرہ ہو کہ سرے سے کتاب ہی واپس نہ آئے گی تو گھر لے جانے کے لیے نہ دے وہاں بیٹھ کر مطالعہ کرنے کے لیے دے دے)

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ اپنے قلب کے سائل کو استغراق سے نہ جھڑکو، جو وہ بعض اوقات بحرِ حقیقت میں مستغرق ہوتا ہے تاکہ وہ تکالیف ریاضات و مجاہدات سے کسی وقت استراحت کرلے جیسے حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایسے استغراق کے وقت ام المومنین رضی اللہ عنہا سے فرماتے:

یا حمیراء کلمینی (اے حمیرا! مجھ سے بات کر)

**تفسیر عالمانہ** وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ (اور اپنے رب تعالیٰ کی نعمت کا خوب چرچا کرو) تحدیثِ نعمت یعنی اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا اظہار زبان سے کرنا اور دوسروں کو یاد دلانا۔

**حدیث شریف** میں ہے:

| | |
|---|---|
| التحدث بالنعم شکر۔ | نعمتوں کا بیان کرنا بھی شکر ہے۔ |

**ف** : نعمۃ سے مراد وہ ہے جو اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو موجودہ نعمتوں سے سرفراز فرمایا اور جن کا وعدہ فرمایا کہ آئندہ بھی آپ کو نعمتوں سے سرفراز فرمایا جائیگا اور سب سے بڑی نعمت

نبوت ہے۔ اہلِ ضلال کو ہدایت کی نعمت بھی اسی میں داخل ہے ایسے ہی جیسے آپ کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت اور کتاب و حکمت کی تعلیم دی آپ کا شرائع و احکام کی تعلیم دینا بھی نعمتِ نبوت میں داخل ہے۔

**شیخ اکبر قدس سرہٗ کی تقریر** فتوحاتِ مکیہ کے مصنف قدس سرہٗ نے فرمایا کہ نعمت ایک بالذات محبوب شے ہے اور منعم اکثر شکرگزار ہوتا ہے۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو فرمایا کہ نعمت کی تحدیث (بیان) فرمائیں کیونکہ مخلوق محتاج ہے اور محتاج جب منعم کا شکریہ کرے تو وہ اس کی طرف متوجہ ہو کر اس لیے محبت کرتا ہے اسی لیے آپ نعمت کی تحدیث (بیان) کر کے مخلوق کو میرا محبوب بنائیں اور میں بھی ان سے محبت کرتا ہوں۔ یہ ثالث یعنی ووجدک ضالاً الخ کے بالمقابل ہے اور اسے صرف فواصل کی رعایت کی وجہ سے مؤخر کیا ہے۔

**مسئلہ** : کواشی میں ہے کہ تحدیثِ نعمت کے طور از قسم طاعات کا بیان کرنا ریا۔ اور شیطان و نفس کی شرارت سے امن ہو تو بعض علماء کے نزدیک جائز ہے اور بعض کے نزدیک جائز ہے اور بعض کے نزدیک فتنہ کے خوف کی وجہ سے مکروہ ہے۔

**حدیث شریف** : عین المعانی میں ہے کہ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا :

التحدث بالنعم شکر و ترکہ کفر۔ تحدث فی نعمت شکر اور اس کا ترک کفر (کفران) ہے۔

**مسئلہ** : الاشباہ میں ہے کہ زکوٰۃ کی ادائیگی بعض کی نظروں سے چھپانا اور بعض کی نظروں میں ظاہر کرنا چاہیئے۔

**ف** : تحدیثِ نعمت تخلیہ (فلا تقہر) کے بعد تجلیہ ہے اور تین نکات کے مقابلہ میں اسے مکرر لایا گیا ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے :

علیکم بکتمان النعم (تم پر نعمت کو چھپانا لازم ہے)

اس لیے ہر صاحبِ نعمت محسود (جس پر حسد کیا جائے) ہوتا ہے۔

**ف** : اشباہ میں ہے مریض (قریب المرگ) وارثوں کے خطرے سے زکوٰۃ چھپا کر ادا کرے۔

**مسئلہ** : اور ظالموں سے خوف کرنے والا کہ اسے کثیر المال سمجھ کر اس پر ظلم نہ کرے وہ بھی زکوٰۃ چھپا کر ادا کرے۔

**فائدہ صوفیانہ** : ابن عطیہ نے فرمایا کہ اپنے نفس کی فضیلت کو نہ بھول قدیماً وحدیثاً کیونکہ ظاہری نعمتوں کی تحدیث جائز ہے تو باطنی نعمتوں کا بیان کرنا از قسم کرامات و مخاطبات وغیرہ بھی جائز ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ نعمتِ نبوت کا شکر بیان کرو اپنے ظاہر نفس پر اور نعمتِ رسالت کا اپنے باطن قلب پر اور نعمتِ ولایت کا اپنے سر پر اور نعمتِ لقاء بعد الفناء کا اپنی روح پر یہی معنیٰ ہے سورۃ والضحیٰ واللیل اذا سجیٰ۔ (اچھی طرح سمجھ لے)

**سورۃ والضحیٰ والم نشرح کے فضائل** سورۃ والضحیٰ اور الم نشرح دونوں بیمثال اور قیمتی موتی ہیں اس لیے ان میں حِکم اور معارف ہیں اسی لیے یہ دونوں سورتیں اور سورۃ النصر کامل اولیاء کی سورتوں میں سے ہیں۔

**ف** : جب سورۃ والضحیٰ نازل ہوئی تو حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نزولِ وحی کی خوشی میں فرمایا: اللہ اکبر۔ اسی لیے اس کی تلاوت کے اختتام پر اللہ اکبر اور لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر پڑھنا سنّت ہے (کواشی)

**ف** : انسان العیون میں ہے: جب سورۃ والضحیٰ نازل ہوئی تو حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ اکبر کہا نزولِ وحی کی خوشی سے۔ اس کے بعد آپ قوم کو کُھلّم کُھلّا دعوتِ اسلام نہ دیتے تھے۔ یہاں تک کہ جب واما بنعمۃ ربک نازل ہوئی تو پھر عام اور کھلم کھلا دعوت دینے لگے اس پر بھی آپ نے اللہ اکبر کہا۔ یہی سبب ہے کہ سورۃ والضحیٰ کے اختتام کے بعد سورۃ الم نشرح کے ابتداء میں اللہ اکبر کہنا چاہئے۔ ایسے ہی اس کے ختم پر ایسے ہی آخر القرآن کی ہر سورت کے اختتام پر۔

**حدیث شریف** : سیدنا اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا: قرآن سناؤ۔ جب وہ یہ سورتیں پڑھتے تو سورۃ ختم کر کے وقف کے بعد کہتے اللہ اکبر۔

**ف** : بعض نے کہا کہ اللہ اکبر ہر سورۃ کے اول میں کہنا سورۃ الم نشرح سے شروع ہوتا ہے نہ کہ سورۃ والضحیٰ کے اوّل سے۔ بعض نے کہا اللہ اکبر کہنا سورۃ والضحیٰ کے آخر میں اور الم نشرح کے اول میں ہے۔ اسی طرح سورۃ قل اعوذ برب الناس کے آخر تک، اول و آخر میں تکبیر کہنا روایتین میں جمع اسی طرح آسان ہے وہ یہی ہے کہ ایک روایت میں ہے کہ سورۃ کے اوّل میں اللہ اکبر کہنا دوسری روایت میں سورۃ کے اختتام پر ہے۔

**مسئلہ** : حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ نے کسی کو فرمایا کہ تُونے جب سورۃ والضحیٰ میں اللہ اکبر کہنا چھوڑ دیا ایسے ہی خارج نماز میں بھی، تو تو نے انبیاء علیہم السلام کے سنن میں ایک سنّت ترک کر دی۔

**ف** : ابن کثیر نے فرمایا کہ سورۃ والضحیٰ پر تکبیر کا حکم نازل نہیں ہُوا اور نہ ہی کسی ایسی روایت سے ثابت ہے کہ جس پر صحیح اسناد کا حکم لگایا جا سکے یا ضعیف کا۔

**ف** : فتح الرحمٰن میں ہے کہ اہلِ مکہ کے قُرّاء و علماء سے صحیح ہے ۔

**ف** : ابو جعفر و ابو عمرو سے صحیح روایت مروی ہے اور باقی قرّاء سے بھی ختم قرآن کے وقت اللّٰہ اکبر کہنا سنّتِ ماثورہ ہے اور صحابہ کرام و تابعین رضی اللّٰہ عنہم سے ثابت ہے نماز میں بھی اور خارج از صلوٰۃ بھی کوئی اسے کہے نہ کہے کوئی حرج نہیں ۔

**مسئلہ** : سورۃ کے اول میں اختلاف ہے ۔ بعض نے کہا اس کا آغاز سورۃ والضحیٰ سے ہو ۔ بعض نے کہا اس کا آغاز سورۃ الم نشرح سے ہو ۔ پھر اس کے انتہاء میں بھی اختلاف ہے ۔ بعض نے کہا کہ سورۃ الناس کے ابتداء میں ہو بعض نے کہا انتہاء میں ہو ۔ اول الناس کے متعلق امام شافعی و احمد رحمہما اللّٰہ تعالیٰ سے مروی ہے لیکن قرأت و تلاوت کے لیے اسے حنابلہ نے مستحب نہیں کہا سوائے قرأۃ ابن کثیر کے ، اور میں اس پر آگاہ نہیں ہوا کہ نہ معلوم حضرت امام ابوحنیفہ و حضرت امام مالک رحمہما اللّٰہ نے کیا فرمایا ہے ۔

**ف** : تکبیر سے مراد اللہ اکبر کہنا ہے یہی بزی و قنبل کی روایت ہے اور تہلیل بھی تکبیر سے پہلے مروی ہے یعنی لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر دونوں وجہیں صحیح جید مشہور مستعمل ہیں اور تکبیر کی صفت دو سورتوں کے درمیان ابن کثیر کی مطابق چودہ طریقے ہیں :

(۱) آخر السورۃ سے قطع اور بسم اللّٰہ سے وصل کرنے والی سورۃ کی بسم اللّٰہ سے وصل ولسوف یرضیٰ پر وقف کرکے اللہ اکبر کہہ کر بسم اللّٰہ پڑھ کر وقف کرکے پھر والضحیٰ شروع ۔

(۲) آخر سورۃ سے قطع اور بسم اللّٰہ سے وصل اور بسم اللّٰہ پر وقف پر ابتداء باوّل السورۃ یعنی ولسوف یرضیٰ پر وقف کرکے اللّٰہ اکبر کہہ کر وقف کرکے بسم اللّٰہ پڑھ کر والضحیٰ سے وصل ۔

(۳) آخر سورۃ سے وصل اور اس پر قطع اور بسم اللّٰہ کا وصل ولسوف یرضیٰ کے بعد اللّٰہ اکبر کہہ وقف کرکے بسم اللّٰہ پڑھ کر والضحیٰ سے وصل ۔

(۴) آخر سورۃ سے وصل اور اس پر قطع اور بسم اللّٰہ کا وصل اور وہ ولسوف یرضیٰ کا اللّٰہ اکبر سے وصل بسم اللّٰہ پر وقف کے بعد والضحیٰ پر وقف ۔

(۵) قطع التکبیر آخر سورۃ سے اور بسم اللّٰہ سے اور وصل بسم اللّٰہ کا اول سورۃ ولسوف یرضیٰ پر وقف کرکے اللّٰہ اکبر پر وقف پھر بسم اللّٰہ کا والضحیٰ سے وصل ۔

(۶) وصل تکبیر کا آخر سورۃ اور بسم اللّٰہ اور اول سورۃ یعنی ولسوف یرضیٰ پر پھر اللّٰہ اکبر کا وصل بسم اللّٰہ اور والضحیٰ سے ۔

(۷) تمام کا قطع یعنی اللّٰہ اکبر کا سورۃ ماضیہ سے اور بسم اللّٰہ سے اور بسم اللّٰہ کا آنے والی سورۃ سے

یعنی ولسوف یرضیٰ پر وقف کرکے اللہ اکبر کہہ کر وقف کرنا پھر بسم اللہ پڑھ کر وقف کرنا پھر والضحیٰ پر۔ یہ سات صورتیں مع التکبیر اسی طرح مع التہلیل کل چودہ ۱۴ ہوئیں۔

**ف** : ایک وجہ ہے وہ یہ کہ تکبیر کا وصل آخر سورۃ و بسم اللہ سے ناجائز ہے یعنی ولسوف یرضیٰ (سورۃ الیل) کے اختتام پر اللہ اکبر نہ کہے اور نہ سورۃ والضحیٰ کی بسم اللہ کے بعد بسم اللہ کا تمام سورتوں میں وصل ہے سکوت کرکے پھر ابتدا کرے والضحیٰ سے اوپر کی سورۃ بالاجماع ممتنع ہے اس لیے کہ بسم اللہ اول سورۃ میں ہوتی ہے تو پھر یہ ناجائز ہے کہ اسے سورۃ سے منقطع کرکے اس سورۃ سے ملایا جائے جو اس سے پہلے گزری ہے۔

**قاعدۂ تجوید** جب قاری سورۃ کے آخر کے ساتھ تکبیر ملانا چاہتا ہے تو دیکھے اگر آخری حرف ساکن ہو تو ساکنین کو کسرہ دے جیسے فحدث اللہ اکبر اور فارغب اللہ اکبر اور اگر آخر میں تنوین ہو تب بھی ساکنین کو کسرہ دے خواہ حرف منون مفتوح ہو یا مضموم یا مکسور جیسے توابا اللہ اکبر لخبیر اللہ اکبر من مسد اللہ اکبر اور اس کا آخر مفتوح ہو تو مفتوح اگر مکسور ہو تو مکسور اگر مضموم ہو تو مضموم جیسے اذ حسد اللہ اکبر والناس اللہ اکبر والابتر اللہ اکبر اگر آخر حرف ہاء کنایہ موصولہ ہو او اس کا صلہ حذف کیا جائے جیسے ربہ اللہ اکبر اور یرہ اللہ اکبر۔

**ف** : تمام مقامات پر اللہ کا الف حذف کردیا جائے کیونکہ اس کی ضرورت نہیں (فتح الرحمٰن)

**انتباہ** : بعض ایسے مقامات ہیں جہاں اللہ اکبر سے سابق مضمون کو نہ ملایا جائے کیونکہ وصل سے ایہام کفر ہے اگرچہ قیاس کا تقاضا ہے کہ وصل ہو جیسے الابتر اللہ اکبر اور حسد اللہ اکبر۔

**فراغتِ صاحبِ روح البیان قدس سرّہٗ** سورۃ والضحیٰ کی تفسیر سے ۱۲ ربیع الآخر ۱۱۱۷ھ میں فراغت ہوئی۔

اور فقیر اویسی غفرلہٗ سورۃ والضحیٰ کی تفسیر کے ترجمہ سے ۲۳ رجب المکرم ۱۴۰۹ھ/ ۲ مارچ ۱۹۸۹ء بروز جمعرات فارغ ہوا۔ (الحمد للہ علی ذلک)

---

# سورۃ الم نشرح

| ایاتہا ۸ | (۹۴) سورۃ الم نشرح مکیّۃ (۱۲) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ | |
| | اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ○ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ○ الَّذِیْۤ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ○ | |
| | وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ○ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ○ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ○ فَاِذَا | |
| | فَرَغْتَ فَانْصَبْ ○ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ○ ع | |

**ترجمہ :** اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

کیا ہم نے تمہارا سینہ کشادہ نہ کیا اور تم پر سے تمہارا وہ بوجھا تار لیا جس نے تمہاری پیٹھ توڑ دی تھی اور ہم نے تمہارے لیے تمہارا ذکر بلند کر دیا تو بیشک دشواری کے ساتھ آسانی ہے بیشک دشواری کے ساتھ آسانی ہے تو جب تم نماز سے فارغ ہو تو دعا میں محنت کرو اور اپنے رب ہی کی طرف رغبت کرو۔

---

سورۃ الم نشرح کی آٹھ آیات ہیں جو مکیہ ہیں، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے نزدیک یہ سورۃ مدنیہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ (کیا ہم نے تمہارا سینہ کشادہ نہ کیا)

**حل لغات :** امام راغب رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ الشرح بمعنی گوشت وغیرہ کشادہ کرنا جیسے : شرحت اللحم و شرحتہ (میں نے گوشت کو کشادہ کیا) اسی سے ہے شرح الصدر

یعنی نورِ الٰہی اور سکینہ اور رُوح منجانب اللہ کشادہ ہونا۔ اور کہا جاتا ہے: شرح المشکل من الکلام بسطہ (کلام مشکل کو کھولا) اور اس کے مخفی معانی کا اظہار۔

**حدیث شریف** میں ہے:

اذا دخل النور فی القلب انشرح۔ جب نورِ الٰہی کسی قلب میں داخل ہوتا ہے تو وہ کشادہ ہو جاتا ہے۔

**ف:** یعنی قلب کا معاینہ اور انفساح کرتا ہے یعنی بلیات کو اٹھا سکتا ہے اور رازِ ربوبیت کی حفاظت کرتا ہے جیسے موسیٰ علیہ السلام نے کہا:

رب اشرح لی صدری (یا رب! میرا سینہ کشادہ فرما)

تاکہ وُہ معاندین کی سفاہت سے اور ان کی نالائقی سے تنگ نہ ہو بلکہ ان کی اذیت کو اٹھا سکے۔

**نکتہ:** لک کی زیادتی خبر دیتی ہے کہ شرح الصدر حضور علیہ الصّلوٰۃ والسلام کے منافع و مصالح کے لیے ہے اور نفی کا انکار اثبات ہوتا ہے یعنی ہمارا عدم شرح منفی ہے بلکہ ہم نے آپ کا شرح صدر کیا اسے کشادہ فرمایا یہاں تک کہ حوی عالم الغیب والشھادۃ (آپ کا سینہ مبارک عالمِ غیب و شہادت دونوں کو حاوی ہے) (رُوح البیان ج ۱۰ ص ۴۶۱)

استفادہ و افادہ دونوں طرح سے انوار الملکات الروحانیہ کے اقتباس سے سینہ مبارک کو علائقِ جسمانیہ کی ملابست حائل نہیں اور نہ ہی مصالح خلق کا تعلق استغراق فی شئون الحق سے حائل ہے یعنی آپ کا سینہ مبارک کسی طریقہ سے بھی محجوب نہیں، نہ حق کے تعلق از خلق سے نہ خلق کے تعلق از حق سے، بلکہ آپ حاضراً و غائباً مابین الجمع والفرق کے جامع ہیں۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ اس میں اشارہ ہے کہ آپ کے سینہ مبارک کا قلب نورِ نبوت سے کشادہ ہے اس لیے کہ وہ ہموم کو اٹھا سکتا ہے جو ثقلین (جن وانس) کی دعوۃ سے لاحق ہوں گے نیز اشارہ ہے سینہ مبارک کے سر کی طرف کہ وہ ضیائے رسالت سے کشادہ ہے اور کفار و اہلِ نفاق کے مکارہ کا حامل ہو سکتا ہے اور سینہ کے نور کی کشادگی کے ساتھ رشتۂ ولایت کی طرف نیز اس کے متحقق ہونے علوم لدنیہ و حکم الٰہیہ و معارف ربانیہ و حقائقِ رحمانیہ کی طرف اشارہ ہے۔

**شقِ صدر مبارک** حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا ظاہری سینہ مبارک کئی بار شق ہُوا:

(۱) آپ کی عمر مبارک پانچ یا چھ سال کی تھی اس جگہ کو نکالنے کے لیے (آپ کا سینہ مبارک شق کیا گیا) جو شیطان کی وسوسہ گاہ ہے یعنی وُہ سیاہ خون جس سے قلب معاصی کی طرف مائل

اور طاعات سے رُوگردانی کرتا ہے ۔

(۲) ابتدائِ وحی کے وقت ۔

(۳) شبِ معراج میں ۔

**حدیث شریف** میں ہے ، شبِ معراج مجھے تکیہ دے کر سینہ کے اوپر سے لے کر ناف تک چاک کیا اور میکائیل علیہ السلام سونے کا تھال آبِ زمزم سے بھر کر لائے جس سے سینہ مبارک کا اندرونی حصّہ اور حلق پاک کی رگیں دھوئیں اور جبرائیل علیہ السلام نے میرا دل مبارک نکال کر چیرا اور پھر اسے دھویا اور دوسرا تھال سونے کا جو حکمت اور ایمان سے پُر تھا لے آئے اُس سے میرا دل پُر کر کے اسے اپنی جگہ پر رکھ دیا ۔

ایک روایت میں ہے کہ دل کو نُور کی مُہر سے مزیّن کیا ، چنانچہ اس کی لذت وراحت تا حال مجھے رگوں اور جوڑوں میں محسوس ہوتی ہے ؎

آں خزانہ اسرار بود و دستِ قضا
درش بہ بست وکلیدش بدلستانے داد

**ترجمہ** : وہ اسرار کے خزانہ تھے دستِ قضاء نے اس کا دروازہ بند کر کے کنجی محبوب کو دے دی ۔

**ذکر کا طریقہ** اسی لیے مشائخ عظّام فرماتے ہیں کہ طالب (سالک) کو ابتداءً لا الٰہ الا اللّٰہ کے ذکر کی مشغولی ضروری ہے ، اس کا طریقہ یہ ہے کہ ذکر کی ابتداء سینے کے دائیں پہلو سے شروع کرے سینہ کے اعلیٰ جانب کی بائیں طرف ذکر کی ضرب لگائے تاکہ اس سے وہ لوتھڑا ٹوٹے جو شیطان کا حصّہ اور شہواتِ نفسانیہ کا منبع (سرچشمہ) ہے کافی مقدار میں یہ ضرب جاری رکھے یہاں تک کہ وہ جگہ لوتھڑا سے خالی ہو کر نور سے پُر ہو جائے ، اس کی علامت یہ ہے کہ اندر سے پتلا سیاہ خُون قے کی شکل خارج ہو کیونکہ ذکر کی گرمی اور نار سے حل ہو کر پگھلے گا یہ اولیائے کاملین کی علامت ہے اور ایسے دوامی ذکر سے انشراحِ صدر و انفتاحِ قلب ہو جاتا ہے ۔

**تفسیر عالمانہ** وَوَضَعۡنَا عَنۡكَ وِزۡرَكَ (اور تم پر سے تمہارا بوجھ اتار دیا) گرا دیا ، ساقط کر دیا تم سے وہ تمہارا بوجھ ۔ عنك کا تعلق وضعنا سے ہے مفعول سے اس کی تقدیم تعجیل مسرت اور تشویق الی المؤخر کے لیے ہے ۔ الَّذِيٓ اَنۡقَضَ ظَهۡرَكَ (وہ جس نے تمہاری پیٹھ توڑی تھی) اسے نقیض پر محمول کیا گیا ہے انتقاض کی آواز ، انتقاض جو کجاوے سے سنائی دیتی ہے بوجھ کے اٹھانے

سے ، انقاض کی متداعی ہے ۔ یعنی وُہ بوجھ جس نے تمہاری پشت کو بوجھل کیا ۔

**حلِ لغات** تاج المصادر میں ہے انقاض بمعنی بوجھل کرنا ۔ المفردات میں ہے بمعنی توڑا یہاں تک کہ اس سے آواز نکلی ۔ القاموس میں اسے بوجھل کیا یہاں تک کہ اسے نقض یعنی دُبلا بنادیا یعنی اسے ایسا بوجھل کیا کہ اس سے آواز سُنی گئی ۔

**ف** : بعض تفاسیر میں ہے کہ آپ پر سخت بوجھ ڈالا کیونکہ انقاض الحمل الظھر یعنی کجاوے کے اس بوجھ کی آواز نکلنا جو اس پر ہے بوجہ ثقل حمل کے اور اس کی اس تاثیر کے کجاوے کے بعض اجزاء کو اپنی جگہ سے ہٹا دینے تک پہنچاتی ہے تو اس سے آواز خارج ہوتی ہے ۔ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نبوّت سے پہلے کے حال کی تمثیل اس شخص سے دی گئی جس پر سخت بوجھ ہو اور وہ اس کے زائد ہونے سے مغموم ہو یا اشارہ ہے عدم احاطہ بر تفاصیل احکام وشرائع کے اور وہ غم اور افسوس جو قوم کے معاندین کے اسلام نہ لانے سے لاحق ہُوا ۔ اور وضع سے مغفرت مراد ہے ، جیسے دوسری جگہ پر فرمایا :

لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک و ما تأخر ۔ تاکہ بخشے وہ گناہ جو پہلے ہوئے اور جو بعد کو ہوں گے ۔

ایسے ہی تعلیم شرائع کے بوجھ ، اور یہ آپ کے عذر کے لیے تمہید ہے باوجودیکہ آپ نے تبلیغِ احکام میں بہت زیادہ زور لگایا اور تکالیف برداشت کیں ۔

**عصمتِ نبوّت** اس آیت سے کنایہ کیا گیا ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذنوب سے عصمت اور ادناس سے تطہیر سے ۔ یہ اس طرح ہے جیسے کوئی کسی سے کہے : میں نے تجھ سے ملاقات کی مشقت اُٹھائی ۔ یہ اس کے لیے ہے جس سے ملاقات ہرگز صادر نہ ہو ، اس سے ملاقات کی نفی میں مبالغہ ہے ۔

**وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ** (اور ہم نے تمہارے لیے تمہارا ذکر بلند کیا) عنوانِ نبوّت اور اس کے احکام سے کہ آپ کے اسم کو اپنے نام سے ملایا کلمۂ شہادت واذان واقامۃ میں ، اسی کے بارے میں حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے فرمایا ؎

| | |
|---|---|
| اغر علیہ للنبوۃ خاتم | من اللہ مشھور یلوح ویشھد |
| وضم الالہ اسم النبی الی اسمہ | اذا قال فی الخمس المؤذن اشھد |

ترجمہ ، آپ پر نبوت کے لیے اللہ تعالیٰ کی طرف سے مُہرِ نبوت چمکی اور چمکتی تھی اور گواہی دیتی تھی اور اللہ تعالیٰ نے آپ کا نام اپنے نام سے ملایا جب مؤذن پانچ وقت کہتا ہے اشھد الخ ۔

اور آپ کی طاعت کو اپنی طاعت کہا اور خود اور فرشتے آپ پر صلوٰۃ پڑھتے ہیں اور اس کا اہلِ ایمان کو حکم فرمایا

اور آپ کا نام رکھا رسول اللہ و نبی اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) اور دیگر مشرف القاب بخشے۔

**ملفوظ ذوالنون مصری رحمہ اللہ تعالیٰ** حضرت ذوالنون مصری رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ رفعتِ ذکر میں اشارہ ہے کہ دوسرے انبیاء علیہم السلام کے ہمم کی پرواز حوالیٔ عرش تک تھی لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پرواز اس سے آگے ہے ؎

سیمرغ فہم ہیچکس از انبیاء نرفت	آنجا کہ تو ببال کرامت پریدۂ
ہریک بقدر خویش بجائے رسیدہ اند	آنجا کہ جائے نیست بجائے رسیدۂ

**ترجمہ**: کسی پیغمبر کا سیمرغ فہم اس جگہ نہیں پہنچا جس جگہ پر تُو نے کرامت کے پر پھیلائے ہر نبی اپنی قدر پر اپنی جگہ پہنچا لیکن جہاں کسی کی جگہ نہیں آپ وہاں پہنچے (یعنی لامکاں پر)

**فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا** (تو بے شک دشواری کے ساتھ آسانی ہے) ماقبل کی تقریر اور حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ وعدۂ کریمہ ہے کہ آپ کے لیے ہر دشواری کے ساتھ آسانی ہے اسی طرح اہلِ ایمان کے ساتھ لام استغراق کی ہے۔

**سوال**: زمخشری نے کہا کہ فان مع العسر یسرا کا ماقبل سے کیا تعلق ہے؟

**جواب**: مشرکین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اہلِ ایمان کو فقر و تنگ دستی پر عار دلاتے یہاں تک کہ وہم گزرا کہ شاید بعض لوگ اس فقر و تنگدستی سے اسلام سے پھر جائیں اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی بڑی بڑی نعمتیں یاد دلا کر پھر فرمایا، ان مع العسر یسرا۔ گویا فرمایا کہ ہم نے پہلے بھی تمہیں بڑی نعمتوں سے نوازا اب بھی اللہ تعالیٰ کے فضل و لطف پر بھروسا کرو کیونکہ دشواری کے ساتھ بہت سی آسانیاں پیدا ہو جائیں گی۔

**نکتہ**: لفظ مع میں اشارہ ہے کہ دشواری کے ساتھ آسانی کے آنے میں کوئی بڑی مدت نہیں بلکہ گویا دُکھ کے ساتھ ہی سُکھ چلا آرہا ہے ورنہ ظاہر ہے کہ لفظ مع مصاحبت کا حرف ہے اور دو ضدیں جمع نہیں ہو سکتیں بلکہ ایک دوسری کے بعد آتی ہیں ؎

ان مع العسر چو پسرش قفاست
شاد بر آنم کہ کلامِ خداست

**ترجمہ**: العسر کے ساتھ یسر بچے کی مانند ہے جو باپ کے پیچھے ہو میں اس پر خوش ہوں کہ اللہ تعالیٰ کا کلام ہے (اور یہ وعدہ سچا ہے)

**ف**: بعض نے کہا کہ یہ عوام کے لیے ہے ورنہ خواص کے لیے معیت اپنے حقیقی معنیٰ میں ہے، جیسے کہا گیا ہے ؎

برجانم از تو ہرچہ رسد جائے منت است
گر ناوک جفا ست و گر خنجر ستم

ترجمہ : میری جان پر تجھ سے جو کچھ پہنچے میرے ہاں اس کی جگہ ہے اگرچہ وہ جفا کا تیر ہو یا ستم کا خنجر۔

**نکتہ از شیخ اکبر قدس سرہٗ** حضرت شیخ اکبر قدس سرہٗ نے فرمایا کہ یہ معیت امتزاجی ہے اقترانی نہیں اور نہ ہی تعاقب کی ہے اسی لیے اسے مکرراً فرمایا، کیونکہ اگر عُسر میں یُسر کا وجود نہ ہو تو وہ باقی نہ رہے اس لیے کہ وُہ ہلاک ہو گا تو پھر کیا رہے گا اسی طرح ہر عُسر میں یُسر ہے اسی لیے اشیاء اپنی ضد سے ظاہر ہوتی ہیں پھر ہر دشواری کا رجوع آسانی کی طرف ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: فقد سبقت الرحمۃ الغضب میری رحمت غالب ہے غضب پر۔ یہ دشواری بھی اس کی عنایت اور مہربانی ہے کیونکہ کبھی ایسی دشواریاں مصقلہ بن جاتی ہیں بلکہ اکابر مشائخ تو دشواریوں یعنی دکھ درد اور تکالیف و مشقات کو قلوب کا جلاء سمجھتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ ان سے استعداد میں وسعت ہوتی ہے حضرت الٰہیہ کی تجلیات کی عُسر کے بعد زیادہ سے زیادہ حاصل ہوتی ہیں ایسے ہی ملامتوں سے وافر حصہ نصیب ہوتا ہے بہ نسبت غیر ملائم کے۔

**حدیث شریف** : حضور اکرم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے فرمایا:

اشد الناس بلاء الانبیاء ثم الاولیاء ثم الامثل فالامثل۔ لوگوں میں زیادہ سے زیادہ مصائب کا نشانہ انبیاء علیہم السلام ہوتے ہیں پھر اولیاء۔ اسی طرح ان کے ہم مثل وغیرہ۔

**ف** : اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ادعونی استجب لکم (مجھ سے دُعا مانگو تمہاری دعا قبول کروں گا)

**حدیث شریف** : حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے فرمایا:

ان اللہ یحب الملحین فی الدعا۔ بیشک اللہ تعالیٰ دُعا میں عاجزی کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔

**لطیفہ** : العسر معرفہ اور یسر نکرہ۔ اس میں اشارہ ہے کہ دنیا دار العسرۃ ہے۔ عُسر تو سامع کو معلوم و معہود ہے لیکن یُسر ان سے مجہول (غیر معلوم) ہے۔

اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا (بیشک دشواری کے ساتھ آسانی ہے) تکرار تاکید ہے یا وعدہ مستانفہ ہے کہ ایک دُکھ دوسری آسانی کے ساتھ مقترن ہے جیسے آخرت کا ثواب مثلاً جیسے تم

تم کہتے ہو کہ روزے دار کو خوشیاں ہیں ایک افطار کے وقت دوسری رب تعالیٰ کے دیدار کے وقت۔

**حدیث شریف:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

لن یغلب عسر یسرین۔ (ایک عُسر دو یُسروں پر غالب نہیں ہو سکتا)

یعنی دنیا کا ایک عُسر دنیا و آخرت (دو یُسروں) پر غلبہ نہیں پا سکتا۔

**قاعدہ:** جب معرفہ مکرر ہو تو دوسرا پہلے کا عین ہوتا ہے خواہ معہود ہو یا اسم جنس اور نکرہ میں ایسے نہیں بلکہ اس میں احتمال ہے کہ دوسرا پہلے کی مراد کے مغایر ہو (یا موافق)

**ف:** حضرت ابن الملک نے فرمایا کہ جب معرفہ کا اعادہ ہو تو وہ پہلے کا عین ہوتا ہے جیسے آیت فان مع العسر الخ میں العسرین۔

یہی معنی ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قول لن یغلب عسر یسرین (ایک عُسر دو یُسروں پر غلبہ نہیں پا سکتا) کا۔

**قاعدہ ٹوٹ گیا** فخر الاسلام نے فرمایا کہ آیت کو اس قاعدہ کی نظیر بنانا صحیح نہیں اس لیے کہ اس سے اس معنی کا احتمال ضروری نہیں جیسے ہم کہتے ہیں ان مع الفارس رمحا ان مع الفارس رمحا (بیشک سوار کے ساتھ تیر ہے بیشک سوار کے ساتھ تیر ہے) کیونکہ اس میں تاکید محض ہے۔

**سوال:** یہ احتمال بجا ہے تو پھر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قول کا کیا مطلب ہے؟

**جواب:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے یُسرین سے تفخیم مراد لی ہے جو دارین کی یُسر کو شامل ہے جو کہ وہ درحقیقت دو یُسر ہیں۔

**تفسیر صوفیانہ** بعض اکابر نے فرمایا کہ بیشک عُسر کے مجاہدہ کے مشاہدہ کا یُسر ہے اور انفصال کے عُسر کے ساتھ اتصال کا یُسر ہے اور قبض کے عُسر کے ساتھ بسط کا یُسر ہے اور عُسر ایک ہے یعنی حجاب اور یُسر دو ہیں:

(۱) کشف الحجاب

(۲) رفع العتاب

**تفسیر عالمانہ** **فَاِذَا فَرَغْتَ** (اور جب تم فراغت پاؤ) تبلیغ سے اور دنیوی مہمات کے مصالح سے **فَانْصَبْ** (تو جدوجہد کرو)

**حلِ لغات:** نصب (محرکۃ) بمعنی تعب یعنی عبادت میں جدوجہد کرو اور سعی کرو شکر میں ان ان نعمتوں پر جو ہم نے آپ کو پہلے عطا کیں اور جن کا وعدہ آنے والے ادوار میں ہے۔

**ف** : اس طرح سے ماقبل کے ساتھ آیت کا رابطہ ہوگیا اور جائز ہے کہ اس کا معنیٰ ہو کہ جب تم وہاں کے حصول سے فارغ ہو تو پھر اس کی تبلیغ میں کوشش کرو۔

**ف** : حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جب تم تندرست ہو تو اپنی فراغت کو عبادت میں صرف کرو۔

**حکایت** حضرت شریح رحمہ اللہ تعالیٰ نے دو شخصوں کو دیکھا کہ وہ کشتی لڑ رہے ہیں لیکن ایک فارغ بیٹھا تھا آپ نے اس فارغ آدمی کو فرمایا کہ تجھے فارغ بیٹھنے کا حکم نہیں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فاذا فرغت فانصب (جب تم فارغ ہو تو جد وجہد کرو)

**ف** : آدمی کا کسی کام دینی یا دنیوی سے فارغ رہنا یا فضول کام میں مصروف ہونا سفاہت (بیوقوفی) اور کم عقلی کی دلیل ہے بلکہ ایسے آدمی پر غفلت آسانی سے غلبہ پالیتی ہے۔

**ملفوظِ فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ** سیدنا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مجھے سخت ناگوار ہے کہ کوئی نکمّا رہے کہ نہ دنیا کا کام کرے نہ دین کا نہ آخرت کے لیے کچھ کمائے۔

**سبق** : انسان پر لازم ہے کہ وہ ہمیشہ مشروع (جائز) کام میں مصروف رہے جب ایک کام کرلے دوسرے کام میں لگ جائے۔

**ف** : حضرت قتادہ وضحاک رحمہما اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اس کا معنیٰ یہ ہے کہ جب تم نماز سے فراغت پاؤ تو دعا میں محنت کرو (یہی ترجمہ فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ نے کیا ہے)

**تفسیر صوفیانہ** حضرت ابو مدین مغربی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اس آیت کی تاویل یہ ہے کہ جب تم مشاہدۂ اکوان سے فارغ ہو تو دل کو مشاہدۂ جمالِ رحمٰن کے لیے تیار کرو۔

**رافضی و ناصبی کا رَد** کشّاف میں ہے کہ روافض کی بدعات میں ایک یہ ہے کہ انہوں نے اس آیت کے فانصب کی صاد کو مکسور پڑھ کر استدلال کیا ہے کہ فاصب علیا للامامۃ (حضرت علی (رضی اللہ عنہ) کو امامت کے لیے مقرر کرو)

**لطیفہ** اگر یہ استدلال روافض کا مان لیا جائے تو پھر نواصب بھی استدلال کر سکتے ہیں کہ فانصب (بکسر الصاد) کے بعد مقدر ہو فانصب علیا للعداوۃ والبغض (علی کو عداوت و بغض کا نشانہ بناؤ) (معاذ اللہ)

**تبصرہ اویسی غفرلہٗ** (اس طرح کے روافض و نواصب و خوارج کے استدلالات عجیب و غریب ہیں اگر ان کو جمع کیا جائے تو ایک عجائب خانہ تیار ہو سکتا ہے)

**تفسیر عالمانہ** وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ (اور اپنے رب ہی کی طرف رغبت کرو)

**حلِ لغات** : رغبۃ دراصل شے کی وسعت کو کہتے ہیں پھر اس سے وسعت فی الارادہ کو کہا جاتا ہے جب کہا جائے رغب فیہ والیہ اس میں اس کی حرص سمجھی جائے گی، جب کہا رغب عنہ اس میں اس کا ارادہ نہیں، اور وہ اس سے بے نیاز ہے۔

القاموس میں ہے رغب فیہ بحو سمع رغبا مضموم بھی آتا ہے رغبۃ جب اسے اس کا ارادہ ہو عنہ حصر ہو تو اس کا اس لیے ارادہ نہیں رغبا (محرکۃ) بمعنی ابتہل یعنی عاجزی کی یا ضراعۃ (زاری) اور مسئلہ (سوال)۔

اب معنیٰ یہ ہُوا کہ اس سے سوال کی رغبت کر دوسرے کسی سے سوال نہ کر کیونکہ وہ قادر ہے تمہارے مطلب پُورا کرنے میں نہ کہ کوئی اور، تمہاری ہر بات اس کی بارگاہ میں مقبول اور تمہاری تمام دعائیں مستجاب ؎

چو مقصود کون و مکان جود تست
خدا میدہد آنچہ مقصود تست

ترجمہ : جب کون و مکان تیرا جود ہے تجھے خدا تعالیٰ دے گا جو تیرا مقصود ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** بعض اکابر سے ہے کہ الم نشرح لك صدرك (کیا ہم نے تیرا سینہ کشادہ نہیں کیا) تیری انیّت کے پردے اٹھا کر اور حجاب دوئی علیحدہ کر کے اپنی احدیت کی حقیقت اور اپنی صمدیت کی وجہ سے ووضعنا عنك اور تمہارے وجود کے ذنب کا بوجھ ہٹایا کہ جس نے تیرے فواد کی کمر توڑ دی یعنی تیرے وجود صوری ظلّی کی فنا پر اپنے وجود حقیقی عینی کے بقائے سے تمہیں آگاہ کرتے ہیں۔ ورفعنا لك ذکرك اور ہم نے تمہارا ذکر بلند کیا تیری اپنی فناء میں اور میری بقاء اپنی بقاء میں طرف مرتفع خطاب کے جو تمہارے شان میں وارد ہے کہ ہم نے کہا الی ربك المنتہٰی تمام ارباب اسماء الٰہیہ کے منتہٰی کی طرف ایسے ہی تمام مربوبین حقائق کونیہ کے منتہی کی طرف اسی رفعت کی وجہ سے آپ سیّد الکل (علی الاطلاق) ہیں (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) اسی لیے اب قضاء پر راضی ہو اور ہر بلا پر صبر اور ہر نعمت پر شکر کرو اس لیے کہ بلاؤں میں مبتلا کرنے کے اس عُسر کے ساتھ جو تمہارے اضطراب تک پہنچانے کے ساتھ عطاہائے نعم کے بھرپور کر دینے کا یُسر ہے جو تمہارے روح کو اطمینان تک پہنچائے گا اسی لیے ہر دُکھ کے ساتھ سُکھ لازم ہے ایسے ہی ہمارا ہر بندے کے ساتھ طریقہ جاری ہے اور ہمارے طریقے میں تبدیلی نہیں کہ عُسر تو بالکل اُٹھ جائے اور یُسر ہی یُسر ہو یا اس کے برعکس اسی لیے لازم ہے کہ یُسر

سرور کی طرف توجہ ہی نہ کرو کیونکہ وہ نورانی حجاب ہے اور نہ ہی مُنسر کی طرف توجہ کرو اس لیے کہ وہ ظلمانی حجاب ہے فاذا فرغت پھر سبب ہر وقت حاضر ہیں حق وارد کے ادا کرنے سے فانصب تو ہر وقت قابل اعطائے وارد کے منصب میں جدوجہد کیجئے۔ جب آجائے یعنی اسے دوبارہ کیجئے جیسے پہلے کیا ہے اسی پر مداومت کیجئے یہاں تک کہ یقین آجائے والیٰ ربك اور رب کے جلال وجمال کی طرف فارغب رغبت کیجئے نہ کسی اور کی طرف امور ہو یا احکام واردہ کسی وقت بھی کیونکہ غیر رب کی طرف رغبت اور التفات حجاب از رب تعالیٰ ہے اور قُرب سے بُعد کی طرف سقوط ہے اور تمہارا مقام غیر کے قرب وانس وحضور کی گنجائش نہیں رکھتا۔

## طاؤس وعمر بن عبد العزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہما

یہ دونوں حضرات فرماتے تھے کہ سورۃ والضحیٰ اور الم نشرح ایک سورت ہے اسی لیے وہ ایک رکعت میں ان دونوں کا پڑھنا جائز فرماتے اور خود بھی ایسے ہی پڑھ لیا کرتے تھے ان کے درمیان بسم اللہ شریف نہیں لاتے ان کی دلیل یہ ہے کہ سورۃ الم نشرح سورۃ والضحیٰ کے الم یجدك الخ کے مشابہ ہے۔

## قول مذکور کا رد

ان کی یہ رائے صحیح نہیں سورۃ والضحیٰ میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے کفار سے اذیتوں کے غم والم کا بیان ہے اور سورۃ الم نشرح میں آپ کی محنت اور تنگی اور انشراح صدر وتطییب القلوب کا بیان ہے تو پھر وہ دونوں ایک کیسے ہو سکتی ہیں۔

## عطیۂ معراج

شبِ معراج ندا آئی کہ اے حبیب! (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) جو چاہو مانگو۔ عرض کی: یا اللہ! ہر پیغمبر کو مرتبہ ملا مثلاً ابراہیم علیہ السلام کو خُلت، موسیٰ علیہ السلام کو بلا واسطہ ہمکلامی، ادریس علیہ السلام کو رفعتِ مکان عطا فرمایا اور داؤد علیہ السلام کو ملک عظیم عطا فرمایا اور اس کی خطا معاف فرمائی اور سلیمان علیہ السلام کو وہ ملک بخشا کہ ان کے بعد کسی کو نہ ملا۔ عیسیٰ علیہ السلام کو ماں کے پیٹ میں توراۃ وانجیل کا علم بخشا اور مردے زندہ کرنا اور اکمہ وابرص کو شفا بخشنا ان کے لیے آسان فرمایا۔ ندا آئی اے حبیب محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) اگر ابراہیم علیہ السلام کو خلت ملی تو آپ کو محبت، موسیٰ (علیہ السلام) سے بلا واسطہ کلام کیا لیکن انہوں نے کلام کرنے کو دیکھا نہیں تھا آپ کے ساتھ بلا واسطہ گفتگو بھی ہوئی اور پردہ بھی ہٹا دیا اگر ادریس علیہ السلام کو آسمان تک پہنچایا تو آپ کو آسمانوں کے اوپر پھر قاب قوسین او ادنیٰ تک رسائی ہوئی۔ اگر داؤد علیہ السلام کو عظیم ملک دیا اور ان کی خطا معاف ہوئی تو آپ کو ملک قناعت بخشا اور آپ کی شفاعت سے امت کے تمام گناہ بخشوں گا۔ اگر سلیمان علیہ السلام کو مملکت دی تو آپ کو سبع مثانی اور قرآن عظیم عطا کیا اور سورۂ بقرہ کا خاتمہ کہ کسی پیغمبر کو (سوائے آپ کے) نہیں دیا اور سورۂ بقرہ کی آخری دعائیں آپ کے لیے قبول کیں اور آپ کو کوثر عطا کیا۔ اور تین خصلتیں آپ میں ایسی ہیں کہ کسی اہلِ زمین میں نہیں،

(۱) الم نشرح لک صدرک (۲) ووضعنا عنک وزرک
(۳) ورفعنا لک ذکرک

اور آپ کو ہم نے آٹھ سہم (حصّے) دئے:

(۱) اسلام (۲) ہجرت (۳) جہاد (۴) صلوٰۃ (۵) صدقہ
(۶) صوم رمضان (۷) امر بالمعروف (۸) نہی عن المنکر

اور آپ کو تمام لوگوں کا بشیر و نذیر بنا کر بھیجا آپ کو فاتح و خاتم بنا کر بھیجا۔

**سورۃ کے مدنیہ ہونے کی دلیل** یہ دلیل بتاتی ہے کہ یہ سورۃ مدنیہ ہے۔

**ف:** ایک روایت میں ہے کہ میں نے اپنے رب تعالیٰ سے چند مسائل کا سوال کیا لیکن بعد میں خیال آیا کہ میں سوال نہ کرتا تو اچھا تھا وہ یہ میں نے کہا اتخذت الخ (وہی مضمون جو عطیۂ معراج کے عنوان سے بیان کیا ہے) اور ظاہر ہے کہ میں یہ سوال آپکا اپنی جانب سے سوائے اس کے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو فرماتا سَلْ (سوال کیجئے) تعط (دئے جاؤ گے) واللہ تعالیٰ اعلم۔

**فضیلتِ الم نشرح** حدیث شریف میں ہے، جس نے سورۃ الم نشرح پڑھی تو گویا وہ میرے پاس آیا در انحالیکہ میں مغموم تھا تو اس نے میرا غم دُور کیا۔

تفسیر سورۃ الم نشرح اللہ تعالیٰ کی مدد سے ختم ہوئی۔

فقیر اویسی غفرلہٗ بفضلہٖ تعالیٰ تفسیر سورۃ الم نشرح کے ترجمے سے ۲۴ رجب المکرم ۱۴۰۹ھ / ۳ مارچ ۱۹۸۹ء بروز جمعۃ المبارک فارغ ہوا۔ (الحمد للہ علی ذلک)

---

# سُورۃ التّین

| آیاتہا ۸ | (۹۵) سُورۃ التین مکیّۃ (۲۸) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ | |
| | وَالتِّیۡنِ وَالزَّیۡتُوۡنِ ۝ وَطُوۡرِ سِیۡنِیۡنَ ۝ وَھٰذَا الۡبَلَدِ الۡاَمِیۡنِ ۝ لَقَدۡ خَلَقۡنَا | |
| | الۡاِنۡسَانَ فِیۡۤ اَحۡسَنِ تَقۡوِیۡمٍ ۝ ثُمَّ رَدَدۡنٰہُ اَسۡفَلَ سٰفِلِیۡنَ ۝ اِلَّا الَّذِیۡنَ | |
| | اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَھُمۡ اَجۡرٌ غَیۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ۝ فَمَا یُکَذِّبُکَ بَعۡدُ | |
| | بِالدِّیۡنِ ۝ اَلَیۡسَ اللّٰہُ بِاَحۡکَمِ الۡحٰکِمِیۡنَ ۝ | |

**ترجمہ:** اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا
انجیر کی قسم اور زیتون اور طور سینا اور اس امان والے شہر کی بے شک ہم نے آدمی کو اچھی صورت پر بنایا پھر اسے ہر نیچی سے نیچی حالت کی طرف پھیر دیا مگر جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے کہ انھیں بے حد ثواب ہے تو اب کیا چیز تجھے انصاف کے جھٹلانے پر باعث ہے کیا اللہ سب حاکموں سے بڑھ کر حاکم نہیں۔

---

سورۃ التین کی آٹھ آیات ہیں اور یہ مکیہ ہے۔

## تفسیر عالمانہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا)

وَالتِّیۡنِ وَالزَّیۡتُوۡنِ (انجیر اور زیتون کی قسم) یہ دونوں کھائے جاتے ہیں۔

### انجیر کے خواص

انجیر نہایت عمدہ میوہ ہے جس میں فضلہ نہیں ہوتا سریع الہضم کثیر النفع ملیّن محلل بلغم دافع ریگ مفتح سدہ جگر و طحال، بدن کو

فربہ کرنے والا۔

ان دونوں پھلوں کی خصوصیت یہ ہے کہ ان میں بڑے خواص ہیں انجیر کے خواص مذکور ہوئے زیتون کے خواص آگے چل کر عرض کریں گے (ان شاء اللہ تعالیٰ)

## حکایت و دیگر خواص

سیدنا ابوذر (غفاری) رضی اللہ عنہ نے حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کی خدمت اقدس میں انجیر کا ایک گچھا بھیجا آپ نے اس میں سے کچھ تناول فرمایا اور اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کو فرمایا کہ اس میں سے کچھ کھاؤ کیونکہ اگر کوئی میوہ بہشت سے اترا ہے تو وہ یہی ہے، کیونکہ،

(۱) یہ بواسیر ختم کرتا ہے۔

(۲) یہ نقرس کو نفع دیتا ہے۔

(۳) حضرت علی بن موسیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا، انجیر منہ کی نکہت دور کرتا ہے۔

(۴) بالوں کو بڑھاتا ہے۔

(۵) فالج سے امان بخشتا ہے۔

## انجیر کے پتے لباسِ آدم علیہ السلام

امام (فخر الدین رازی قدس سرہٗ) نے فرمایا جب آدم علیہ السلام سے خلافِ اولیٰ سرزد ہوا تو آپ سے کپڑے واپس لے گئے۔ آپ انجیر کے پتے جسم سے لپیٹ کر زمین پر اترے۔ اپنا لباس انجیر کے پتے دیکھ کر متوحش ہوئے۔ آپ کے گرد ظبیاء ہرنی نے طواف کیا آپ اس سے مانوس ہوئے اسے کچھ پتے کھلائے تو اللہ تعالیٰ نے ان پتوں کی برکت سے ظبیاء ہرنی کو ظاہری طور پر حسن اور باطنی طور ملاحت عطا کی اور اس کے خون کو مشک سے تبدیل کر دیا گیا۔ جب وہ ہرنی واپس اپنے مسکن میں پہنچی دوسری ہرنیاں اس کے جمال کو دیکھ کر متعجب ہوئیں۔ تو دوسرے دن ایک اور ہرنی آدم علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوئی آپ نے اُسے بھی تھوڑا سا انجیر کا پتہ کھلایا تو اس کے ظاہری حسن کو جمال تو مل گیا لیکن خون مشک نہ ہوا۔

**نکتہ:** اس کی وجہ یہ ہوئی کہ پہلی صرف اور خالص آدم علیہ السلام کی خدمت میں ان کے اعزاز و اکرام کے پیشِ نظر حاضر ہوئی لیکن دوسری کے دل میں ایک لالچ اور طمع تھی۔ اسی حرص و طمع کی بنا پر اسے وہ مرتبہ نہ ملا جو پہلی کو ملا۔

## تعظیم و ادبِ نبی (علیہ السلام) کی برکات

**سوال:** کیا وجہ ہے کہ دوسرے درختوں میں پہلے غلاف پھر پھل ظاہر ہوتا ہے بخلاف انجیر کے

کہ اس میں پھل ہی پھل ظاہر ہوتا ہے اس پر غلاف ہوتا ہی نہیں۔

**جواب:** چونکہ اس نے آدم علیہ السّلام کو پتّے پیش کئے تھے (تن ڈھانپنے کے لیے) اس لیے اللہ تعالےٰ نے فرمایا تُو نے میرے نبی کی تعظیم کی اس لیے تجھ میں پہلے ہی سے معنیٰ (پھل) پیدا ہوگا تجھے معنیٰ (پھل) کے لیے دعوٰی (غلاف) کی ضرورت ہی نہیں بخلاف دوسروں کے کہ وہ معنیٰ (پھل) سے پہلے دعوی (غلاف) پیش کریں گے (اسئلۃ الحکم)

**مچھّر و مکھی بھگانے کی دوا** خریدۃ العجائب میں ہے کہ جب انجیر کی لکڑی جلاکر اس کی راکھ باغات میں چھڑکی جائے تو باغات کے کیڑے مکوڑے مرجاتے ہیں اور انجیر کی لکڑی کا دُھواں مکھیوں اور مچھّروں کو بھگاتا ہے۔ (اسئلۃ الحکم)

**زیتون کے خواص** یہ میوہ اور سالن اور دوا ہے (اس سے تینوں کام لیے جاتے ہیں) اس کے مزید خواص نہ بھی ہوں تب بھی اس کی بزرگی و شرافت کے لیے یہی کافی تھا، تاہم اس کا تیل کثیر المنافع ہے۔ پھر کمال یہ ہے کہ وہاں سے حاصل ہوتا ہے جہاں تیل میسر نہیں آتا، جیسے پہاڑی علاقے۔ یہ برکت والا درخت ہے، شجرۃ مبارکہ کے نام سے اس کا ذکر قرآن مجید میں ہے۔

**مسواکِ انبیاء** حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ زیتون کے ایک درخت کے پاس سے گزرے تو اس سے لکڑی کاٹ کر مسواک کی اور فرمایا کہ میں نے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے سنا، فرمایا:

| | |
|---|---|
| سواك الزيتون هو سواكي و سواك الانبياء۔ | زیتون میری اور مجھ سے پہلے انبیاء کرام (علیہم السلام) کی مسواک ہے۔ |

**اعجوبہ** زیتون کے درخت کی عمر تین ہزار سال ہوتی ہے۔ اس کے (مزید) خواص یہ ہیں:

(۱) کھجور کی طرح عرصۂ دراز تک پانی نہ ملنے پر صبر کرتا ہے۔

(۲) جنبی اس کا پھل توڑے تو پھل فاسد ہوجاتا ہے بلکہ اپنا بوجھ زمین پر پھینک دیتا ہے، اس کے پتّے جھڑجاتے ہیں۔ بہتر ہے اسے ڈھیلوں میں بویا جائے کثرتِ غبار کی وجہ سے، اور اصول ہے کہ اس پر جتنا زیادہ غبار چڑھے گا اس کی دسومت (لیس) اور پختگی بڑھے گی۔

**مُفت کا توتیا** زیتون کے پتّوں کو جلا کر راکھ سُرمہ کی طرح آنکھوں میں لگائی جائے تو توتیا کا کام دیتا ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے کہ زیتون کو لازم پکڑو کیونکہ وہ صفراء کو کھولتا اور بلغم ہٹاتا اور اعصاب کو مضبوط کرتا ہے اور غشی کو روکتا اور حلق کو صاف کرتا اور جی کو خوش کرتا اور غم کو دفع کرتا ہے۔

**خواب کی تعبیر** خواب میں انجیر دیکھنا خیر کا مال ملے گا جو اسے خواب میں دیکھے اسے باوسعت مال و دولت ملے گی، جو اسے خواب میں کھائے اسے اللہ تعالیٰ اولاد عطا کرے گا جو زیتون کے پتے حاصل کرے وہ عروۃ وثقی (مضبوط رسی) کو مضبوط تھامے گا۔ (کذا قال الامام (فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ)

**حکایت** حضرت ابن سیرین رحمہ اللہ تعالیٰ کو مریض نے کہا کہ میں نے خواب میں دیکھا ہے گویا مجھے کسی نے کہا کل اللاءین تشفی (لائین کھا شفاء پا جائے گا) پھر کہا زیتون کہا کہ وہ نہ شرقی ہے نہ غربی۔

**ف:** طبری نے فرمایا کہ تین سے مراد وہ پہاڑ ہے جس پر دمشق آباد ہے جسے صالحیہ کہا جاتا ہے اور اسے جبلِ قاسیون بھی کہتے ہیں۔ نہ یتون جو بیت المقدس کے شرقی جانب کا زیتا نامی پہاڑ ہے۔ وہ اس لیے کہ انجیر دمشق میں زیادہ پیدا ہوتا ہے اور زیتون ایلیاء میں۔

وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ (طورِ سینا کی قسم) وہ پہاڑ جس پر موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے کلام کیا

**ف:** الماوردی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کوئی پہاڑ نہیں لیکن اسے طور کہا جاتا ہے جس پر درخت اور پھل ہوں ورنہ اسے جبل کہا جاتا ہے۔ سینین وسینا دونوں اسی جگہ کا علم ہیں اسی لیے وہ ان دونوں کی طرف مضاف ہوتا ہے۔

**حلِ لغات** سریانی میں سینین کا مطلب ہے درختوں والا۔ اور لغتِ حبشیہ میں حسن مبارک۔ اور نون آیات کا تاج ہے کہ آیات کے آخر میں عموماً آتا ہے، جیسے سورۃ صافات میں ہے سلامٌ علی الیاسین، حالانکہ الیاسین سے حضرت الیاس علیہ السلام مراد ہیں۔ اسی تاج آیات کے طریقہ پر کہا گیا سینین۔

وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ (اس امن والے شہر کی قسم)

**حلِ لغات** امین بمعنی آمن (امن والا)۔ کہا جاتا ہے امن الرجل (بضم المیم) امانۃ فھو امین اس سے مکہ مشرفہ (مکرمہ) مراد ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے مزید شرف سے نوازے (آمین)

**مکہ امین کیوں** (۱) اس لیے کہ جاہلیت کے دور اور اسلام کے دور میں بھی جو اس میں داخل ہو وہ امن میں آجاتا ہے قتل و قید سے بچ جاتا ہے جیسے امین اپنے پاس رکھی ہوئی امانت کی حفاظت کرتا ہے۔

(۲) جائز ہے کہ امین بمعنیٰ مامون، فعیلا بمعنیٰ مفعول، فیہ کو محذوف کیا گیا از آمِنَہٗ۔ اس لئے کہ یہ غوائل و عاہات سے مامون ہے جیسے قرآن مجید، اس کی صفت بیان کی گئی حرما امنا (امن والا حرم)

**حدیث شریف** میں ہے:

من مات فی احد الحرمین بعث یوم القیامۃ آمنا۔

وہ جو حرمین (حرم مکہ و معظمہ و حرم مدینہ طیبہ) میں سے ایک میں مرا وہ قیامت میں باامن اٹھایا جائے گا۔

**مکینوں کے طفیل** ان اشیار کی قسم کا معنیٰ ان مقامات کی شرافت اور بزرگی کا اظہار مطلوب ہے اور ان خیر و برکات کو ظاہر کرنا ہے کہ اس میں انبیار و صالحین (علیٰ نبینا و علیہم السلام) مکین رہے۔ مثلاً انجیر کا منبت (اُگنے کی جگہ) حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ہجرت گاہ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت گاہ اور پرورش کی جگہ ہے۔ اور طور وہ جگہ ہے جہاں موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کے خطاب و ہمکلامی کا شرف نصیب ہوا اور مکہ معظمہ میں وہ گھر ہے جو عالمین کی ہدایت کا سرچشمہ اور حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت گاہ اور بعثت کی جگہ ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** (۱) بحر الحقائق میں ہے کہ اس میں اشارہ ہے شجرۂ تینیہ قلبیہ کی طرف جو ثمرۂ علوم دینیہ کا سرچشمہ ہے اور زیتون کی قسم میں شجرۂ سریہ کی طرف اشارہ ہے مصباح قلب کو روشنی بخشنے والا ہے اور طورِ سینا میں روحِ معلّیٰ کی طرف اشارہ ہے جو تجلّیِ الٰہی سے مجلّی ہے اور بلد امین میں خفی کی طرف اشارہ ہے جو کہ محلِ امن و امان ہے ان ہجوم آفات و تعلقات اکوان۔

(۲) فقیر (صاحب روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ تین (انجیر) میں ان علوم حقیقت کی طرف اشارہ ہے جن کا محل سرِ انسانی ہے کیونکہ وہ لذّت محض ہے اسی لیے اسے مقدم کیا گیا کیونکہ وہی مطلب اعلیٰ ہے کیونکہ اسے ذاتِ الٰہی اور اس کی صفات و افعال سے تعلق ہے اور پھر جیسے شجرۂ انجیر کی عمر بہ نسبت عمر زیتون کے تھوڑی ہے ایسے ہی اہلِ حقیقت کی عمر تھوڑی ہوتی ہے اس لیے کہ دارِ فانیہ میں حصول مقصود کے بعد بقار کا کوئی معنیٰ نہیں اور انسان کا مقصدِ اصلی حیاتِ باقیہ ہے ہاں اگر اسے

لوگوں کی رہبری کے لیے ایک اور مدّت تک دنیا میں زندہ رکھا جائے، ایسے ہی زیتون میں علومِ شریعت کی طرف اشارہ ہے جس کا محل نفسِ انسانی ہے اور نعمت محض نہیں کیونکہ اس میں نفس اور قالب جسم کو تکلیف میں ڈالنا ہوتا ہے۔ اور طورِ سینا میں رُوح کی طرف اشارہ ہے جو کہ معارفِ الٰہیہ کا محل اور مناجات کا مقام ہے۔ اور البلد الامین میں مکّہ وجود کی طرف اشارہ ہے جو بیت القلب پر مشتمل ہے کیونکہ وہ اس کے اہل کو ہے شیاطین کے اُچک لینے اور اخناس کے وساوس کے دخول سے امن دیتا ہے، اور اعمال قالبیہ کی طرف اشارہ ہے جو حواس و اعضائے سے حاصل ہیں اور قالب قلب اور قلب روح سے اور روح سر سے شرافت و بزرگی حاصل کرتا ہے اسی لیے سب کے سب قسم یاد کرنے کے لائق ہیں۔

## تفسیرِ عالمانہ

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ (بیشک انسان (کی جنس) کو ہم نے اچھی صورت میں پیدا کیا)

## حلِ لغات

کہا جاتا ہے قام بمعنی انتصب (کھڑا ہوا) وقام الامر بمعنی اعتدل (معتدل ہوا) استقام کی طرح وقومته عدلته (اسے میں نے سیدھا کیا) کما فی القاموس التقویم بمعنی شے کا ایسے ہونا جیسے تالیف (ترکیب و تعدیل) ہو اسے ہونا چاہیئے۔

**ف**: حضرت یحییٰ بن اکثم قاضی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس کا ترجمہ اچھی صورت سے کیا ہے۔

## حکایت

قاضی مذکور (مرحوم و مغفور) کے زمانہ کے بادشاہ (غالباً ہارون الرشید) نے قسم کھائی کہ تو چاند سے حسین تر نہ ہو تو مطلقہ ہے یہ چاندنی رات میں خلوت میں بیٹھے اپنی زوجہ سے کہہ دیا صبح کو تمام علماء نے اس کے حانث ہونے کا فتوٰی دیا سوائے قاضی مذکور (مرحوم و مغفور) کے کہ آپ نے فرمایا بادشاہ حانث نہ ہوا لوگوں نے کہا کہ آپ نے جملہ شیوخ سے اختلاف کیوں کیا؟! فرمایا کہ فتوٰی اس کا قابلِ قبول ہے جو سب سے بڑا عالم ہو اور اللہ تعالیٰ نے ہی فرمایا ہے: لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم۔ اس آیت میں تصریح ہے کہ انسان تمام اشیاء سے حسین تر ہے اس سے بڑھ کر حسین اور کوئی نہیں۔

## تفسیرِ صوفیانہ

المفردات میں ہے کہ اس میں اشارہ ہے کہ حیوانات میں انسان ایک مخصوص مخلوق ہے عقل و فہم اور قد و قامت کے سیدھے ہونے میں یہ دلیل ہے کہ وہ عالمِ دنیا کے تمام پر غالب ہے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ انسان احسن ہے اس کا جو اسے صورۃً و معنیً تقویم و تعدیل نصیب ہوئی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے مستوی القامۃ اور رعنا سب الاعضاء اور احسن الشکل بنایا۔ چنانچہ فرمایا:

وصوّرکم فاحسن صورکم۔

(تمہاری صورت بنائی اور حسین صورت بنائی)

ایسے اس کی تخلیق کو صفاتِ الٰہیہ سے موصوف فرمایا جیسے حیات، علم، ارادہ، قدرت، سمع، بصر، کلام جو یہی صورۃ حقیقیہ الٰہیہ ہے جس کا اشارہ حدیث شریف میں ہے:

خلق اللہ اٰدم علیٰ صورتہ۔

(اللہ تعالیٰ نے آدم کو اپنی صورت پر بنایا)

اسی معنیٰ پہ گھومتا ہے:

من عرف نفسہ فقد عرف ربہ۔

(جس نے خود کو پہچانا اس نے اپنے ربّ کو پہچانا)

خلاصہ یہ کہ الانسان مظہر الجلال والجمال والکمال (انسان جلال و جمال و کمالِ الٰہی کا مظہر ہے)

**تفسیر عالمانہ** ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ (پھر ہم نے اسے ہر نیچی سے نیچی حالت کی طرف پھیر دیا) یعنی اہل نار کی طرف جو وہ ہر قبیح سے قبیح تر اور تمام نیچے سے نیچے ہیں کیونکہ اس موجب پر نہیں اُترے جن صفات پر انہیں پیدا کیا گیا کیونکہ اگر وہ اس موجب پر عمل کرتے تو وہ اعلیٰ علیین میں ہوتے

خلاصہ یہ کہ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ان کی احسن تقویم صورت کے بجائے صورۃً و معناً قبیح ترین تقویم بیان فرمائی ہے اس لیے کہ ظاہر کا مسخ دراصل باطن کا مسخ ہے سافلین سے گناہگار مومن مراد ہیں اور افعل التفضیل یہاں متعدد متفاوت کو شامل ہے اور اسفل سافلین مفعول سے حال ہے یعنی رددنٰہ کے مفعول سے یا مکان محذوف کی صفت ہے یعنی رددنٰہ الیٰ مکان ھو اسفل الخ پہلا زیادہ ظاہر ہے لیکن یہ بعض افرادِ انسانیہ کے مناسب ہے کہ وہ بحرِ شہوات حیوانیہ بہیمیہ میں ڈوبے ہوئے ہیں اور ظلمات لذات جسمانیہ شیطانیہ و سبعیہ میں منہمک ہیں۔

**تفسیر صوفیانہ** آیت میں اشارہ ہے کہ اعتبار باطنی صورت کا ہے نہ کہ ظاہری کا۔ اسی لیے شیخ سعدی قدس سرہٗ نے فرمایا:

رہ راست باید نہ بالائے راست

کہ کافر ہم از روئے صورت چو ماست

ترجمہ: راہِ راست چاہیے نہ کہ سیدھا قد، اس لیے کہ کافر بھی ظاہری صورت کے لحاظ سے ہمارے جیسا ہے۔

بہت سے لوگ بظاہر حسین چہرے اور اچھی شکل والے ہیں لیکن باطن میں وہ قبیح تر ہیأت میں ہیں اسی لئے قیامت میں لوگ گروہ گروہ ہو کر آئیں گے اس وقت ان کی باطنی صورتیں ان کی ظاہری صورتوں میں ظاہر

ہوں گی اور اپنے اعمال کی وجہ سے متنوع صورتیں ہوں گی۔

بعض نے کہا کہ ہم نے ارذل العمر کی طرف لوٹایا یعنی جوانی سے بڑھاپے کی طرف اور قوت سے ضعف کی طرف یعنی بڑھاپے کی طرف جبکہ بدن ضعیف اعضاء ناکارہ فعل ناقص، پشت خم، بال سفید ہوجاتے ہیں، جلدیں جھریاں پڑجاتی ہیں اپنی ضروریات انجام دینے میں مجبور ہوجاتا ہے، جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ومن نعمرہ ننکسہ فی الخلق۔

یعنی ہم نے اسے خلق میں گھٹایا کہ اس کی پشت کمان ہوگئی حالانکہ اس سے پہلے سرو قد تھا اور بال سفید ہوگئے حالانکہ اس سے قبل سیاہ تھے۔ بلکہ اس کی ہر شے میں تبدیلی آگئی۔

(یا یہ معنیٰ ہیں کہ جب اس نے اچھی شکل وصورت کی شکر گزاری نہ کی اور نافرمانی پر جما رہا اور ایمان نہ لایا تو جہنم کے اسفل ترین درکات کو ہم نے اس کا ٹھکانہ کر دیا۔ اضافہ از اویسی غفرلہٗ)

ے

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | دو رستہ درم در دہن داشت جاے | چو دیواری از خشت سیمیں بپاے |
| (۲) | کنونم نگہ کن بوقت سخن | بیفتادہ یک یک چو سور کہن |
| (۳) | مرا ہمچنیں جعد شبرنگ بود | قبا بردر بر از نازکی تنگ بود |
| (۴) | دریں غایتم رشد باید کفن | کہ مویم چو پنبہ است و دو کم بدن |

ترجمہ: (۱) دونوں طرف سے میرے منہ میں جگہ رکھتے تھے چاندی کی دیوار کی طرح محکم اور مضبوط۔

(۲) اب نگاہ کن کے بولنے کے وقت ایک ایک ہوکر پرانی دیوار کی طرح گر گئے ہیں۔

(۳) ایسے ہی میری سیاہ زلفیں تھیں نزاکت سے میرے جسم پر قبا تنگ تھی۔

(۴) اس دور میں مجھے کفن سینا چاہئے اس لیے کہ میرے بال پنبہ کی طرح اور میرا جسم نہایت کمزور ہوگیا ہے۔

**ف**: عین المعانی میں ہے کہ سافلین میں لام جنس داخل نہیں ہوئی جیسے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے مصحف میں ہے اس لیے کہ اس سے وہ اسفل مراد ہیں جو اہلِ حرفت ہیں نہ کہ اس کے جملہ اہلِ زمان۔

کشف الاسرار میں ہے السافلون بمعنی ضعفاء از مرضٰی اور لنگڑے لنجے اور بچے اس لیے کہ شیخ کبیر (بہت بوڑھا) ان سے بھی کمزور ہو جاتا ہے۔

**تفسیر عالمانہ** اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (مگر جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے) ایمان صادق اور عمل صالح وُہ جس کا مامور اور جس پر اس کا اجر مرتب ہوتا ہے یہ استثنار متصل ہے ثم رددناہ کی ضمیر سے، کیونکہ وہ جمع کے معنیٰ میں ہے اور دوسرے معنیٰ پر استثنار منقطع ہے یعنی لیکن وہ لوگ جو صالح تھے اور بوڑھے ہو گئے۔

**ف:** حضرت ابو اللیث رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ وہ تو غرانٹ ہوگیا ورنہ اس کی عقل چلی گئی، یہ اس کے لیے ہے جو عالم باعمل ہو۔

**حدیث شریف** میں ہے:

| | |
|---|---|
| طوبیٰ لمن طال عمرہ وحسن عملہ۔ | اسے مبارک ہو جس کی عمر طویل ہو اور عمل نیک ہوں۔ |

**ف:** حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| من قرأ القراٰن لم یرد الی ارذل العمر۔ | جو قرآن پڑھتا ہے وہ ارذل العمر کی وعید میں نہیں۔ |

**فَلَهُمْ اَجْرٌ** (ان کے لیے اجر ہے) دار الکرامۃ میں کیونکہ وہی اس کا ٹھکانا ہے اور فار کا دخول اس لیے ہے کہ لکن شرط کے معنی کو متضمن ہے پہلی تقریر پر فار تعلیل کی ہے یعنی ان کی صورتیں دوزخ میں تبدیل نہ ہوں گی اس لیے کہ وہ جنّت کا ثواب دیے جائیں گے **غَیْرُ مَمْنُوْنٍ** (بے شمار) غیر منقطع ان کی طاعت اور بڑھاپے پر اور مشقتوں اور قیام بالعبادۃ کے صبر پر باوجودیکہ ان کے لیے یہ امر مشکل تھا۔

**حدیث شریف ا:** تیسیر (تفسیر) میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ان العبد اذا مرض او سافر کتب لہ مثل ما کان یعمل صحیحا مقیما۔ | بندہ جب مریض ہو یا سفر میں ہو تو اس کے لیے وہ عبادات و طاعات اسی طرح لکھے جائیں گے جو بحالتِ تندرستی اور حالتِ حضر میں ادا کرتا تھا۔ |

ایسے ہی بڑھاپے کے متعلق بھی روایت ہے۔

**حدیث شریف ۲:** تفسیر ابی اللیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| أنہ قال ان المؤمن اذا مات صعد فی الملکان الی السماء فیقولان ان | مومن جب فوت ہوتا ہے تو دو فرشتے (کراماً کاتبین) آسمان پر جاکر عرض کرتے ہیں |

عبدك فلانا قد مات فأئذن لنا حتی حتی نعبدك علی السماء فيقول الله ان سمواتی مملوءة بملائكتی ولكن اذهبا الی قبره واكتبا حسناته الی یوم القیمة۔

تیرا فلاں بندہ مرگیا ہے اب ہمیں اجازت ہو کہ ہم بھی آسمان پر تیری عبادت کریں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے آسمان پہلے ہی ملائکہ سے پر ہے ہاں تم میرے بندے کی قبر پر چلے جاؤ اور اپنی عبادت کا ثواب اس بندے کے عملنامے میں لکھتے جاؤ، تا قیامت تمہارا یہی کام ہے۔

اور غیر ممنون یہ بھی اس کا معنی ہو سکتا ہے جیسے سورۃ الانشقاق کے آخر میں گزرا۔

فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ (کیا چیز تجھے انصاف کے جھٹلانے پر باعث ہے بعد مبنی علی الضم ہے مضاف الیہ محذوف منوی ہے اور استفہام تعجب کا ہے یعنی کون سی شے سے تجھے جھٹلاتے ہیں اے محبوب محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم از روئے دلالت یا نطق ساتھ جزاء کے ان دلائل ناطقہ کے ظہور کے بعد یعنی آپ کو کذب کی طرف منسوب کرتے ہیں صرف اسی لیے کہ آپ ان کے لیے جزاء کا اثبات کرتے ہیں اور بعث (مرنے کے بعد جی اٹھنا) کی خبر دیتے ہیں اس سے مراد وہ آلہ ہے جو اللہ تعالیٰ کی قدرت کمال پر دلالت کرتا ہے اس لیے کہ جو ذات انسان صحیح سالم ایک گندی بوند سے پیدا کر سکتی ہے اور اس کے ظاہر و باطن کو احسن تقویم پر بنا سکتی ہے اور اسے مراتب زیادۃ میں داخل کر کے باکمال اور استواء (جوانی کے ادوار) تک پہنچا سکتی ہے پھر اسے پھیر کر ارذل العمر کی طرف لا سکتی ہے تو اس میں شک نہیں کہ وہ بعث وجزاء پر بھی قادر ہے۔

یا یہ معنیٰ ہے کہ اے انسان! تجھے کون سی شے نے کاذب بنایا کہ بسبب روز جزاء اور اس کے انکار پر بعد اس دلیل کے یعنی تو جھوٹا ہے اس لیے کہ جو جزاء کی تکذیب کرے وہ جھوٹا ہوتا ہے اس لیے کہ حق کا مکذب جھوٹا ہی ہوتا ہے۔

خلاصہ یہ کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو نطفہ سے پیدا کر کے اسے بشراً سویا (ٹھیک ٹھیک انسان) بنایا اور اسے ایک حال سے دوسرے حال کی طرف پھیرا کبھی باکمال کبھی نقصان میں یعنی کبھی جوانی کبھی بڑھاپا، یہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کی بہت بڑی واضح دلیل ہے کہ اس طرح کر سکتا ہے تو وہ بعث وجزاء پر بھی قدرت رکھتا ہے تو پھر اس قطعی دلیل کے باوجود تمہیں کون سی مجبوری ہے کہ تو اے انسان! تکذیب کر کے جھوٹا بن رہا ہے۔

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ (کیا اللہ تعالیٰ سب حاکموں سے بڑھ کر حاکم نہیں صنعت و تدبیر کے لحاظ سے یہاں تک کہ تمہیں وہم ہو رہا ہے کہ نہ اعادہ ہے نہ جزاء۔ کیا یہ تمام مضبوط سے مضبوط امور سے نہیں کیونکہ حاکم وہی ہے جس کے امور مضبوط ہوں۔ اور لازم ہے کہ وہ تام القدرۃ، کامل العلم ہو، اور

جس کے لیے احکم الحاکمین ہونا مانتے ہو تو اس کے لیے مان لو کہ وہ اعادہ اور جزا پر بھی قادر ہے ۔

**ف** : یا یہ معنیٰ ہے کہ اقضی القاضین ہے یعنی وہ تمہارے اور ان کے درمیان فیصلہ کریگا جو حق و عدل کی تکذیب کرتا ہے ۔

**حلِ لغات** : کہا جاتا ہے : حکم بینھم بمعنی قضی بینھم ان کا فیصلہ کیا ۔

**مسئلہ** : آیت مکذبین کے لیے وعید ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ ان کے لیے اسی طرح کا فیصلہ کرے گا جس کے وہ اہل ہوں گے ۔

**ف** : حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جب یہ سورۃ ( التین ) ختم فرماتے تو پڑھتے : بلیٰ وانا علیٰ ذلک من الشاھدین ( ہاں میں اس پر شاہدوں میں سے ہوں )

**مسئلہ** : یہ نماز سے باہر پڑھنا چاہیئے جیسا کہ عین المعانی میں ہے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اس کا حکم فرماتے تھے ۔ فرمایا : جس نے الیس اللہ باحکم الحکمین پڑھنے کے بعد بلیٰ وانا علیٰ ذلک من الشاھدین پڑھا اور جس نے یہ سورۃ پڑھی اللہ تعالیٰ عافیت و یقین کی دو خصلتیں اسے عطا کرے گا جب تک وہ دنیا میں ہے اور اس کو جتنے لوگ پڑھیں گے ان کے برابر اسے اجر و ثواب ملے گا ۔

بعون اللہ المعین سورۃ التین کی تفسیر ختم ہوئی ۔

فقیر اویسی غفرلہٗ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ۲۵ رجب المکرم ۱۴۰۹ھ/ ۴ مارچ ۱۹۸۹ء بروز ہفتہ تفسیر سورۃ التین کے ترجمہ سے فارغ ہوا ۔ ( الحمد للہ علیٰ ذلک )

---

# سُورۃ العلق

اٰیاتہا ۹ (۹۶) سورۃ العلق مکیّۃ (۱) رکوعہا ۱

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۝
الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۝ كَلَّاۤ اِنَّ الْاِنْسَانَ
لَيَطْغٰۤی ۝ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰی ۝ اِنَّ اِلٰی رَبِّكَ الرُّجْعٰی ۝ اَرَءَيْتَ الَّذِیْ
يَنْهٰی ۝ عَبْدًا اِذَا صَلّٰی ۝ اَرَءَيْتَ اِنْ كَانَ عَلَی الْهُدٰۤی ۝ اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰی ۝
اَرَءَيْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی ۝ اَلَمْ يَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰی ۝ كَلَّا لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ ۙ۬
لَنَسْفَعًۢا بِالنَّاصِيَةِ ۝ نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ۝ فَلْيَدْعُ نَادِيَهٗ ۝ سَنَدْعُ
الزَّبَانِيَةَ ۝ كَلَّا ؕ لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ۝ السجدۃ ع

ترجمہ : اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا
پڑھو اپنے رب کے نام سے جس نے پیدا کیا آدمی کو خون کی پھٹک سے بنایا پڑھو اور تمہارا
رب ہی سب سے بڑا کریم جس نے قلم سے لکھنا سکھایا آدمی کو سکھایا جو نہ جانتا تھا ہاں ہاں بیشک
آدمی سرکشی کرتا ہے اس پر کہ اپنے آپ کو غنی سمجھ لیا بیشک تمہارے رب ہی کی طرف پھرنا ہے ،
بھلا دیکھو تو جو منع کرتا ہے بندے کو جب وہ نماز پڑھے بھلا دیکھو تو اگر وہ ہدایت پر ہوتا یا پرہیزگاری
بتاتا تو کیا خوب تھا بھلا دیکھو اگر جھٹلایا اور منہ پھیرا تو کیا حال ہوگا کیا نہ جانا کہ اللہ دیکھ رہا ہے ہاں ہاں
اگر باز نہ آیا تو ضرور ہم پیشانی کے بال پکڑ کر کھینچیں گے کیسی پیشانی جھوٹی خطاکار اب پکارے
اپنی مجلس کو ابھی ہم سپاہیوں کو بلاتے ہیں ہاں ہاں اس کی نہ سنو اور سجدہ کرو اور ہم سے قریب ہو جاؤ۔

سورۃ العلق ۱۸یا ۱۹ آیات مکیہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا)

## تفسیرِ عالمانہ

اِقْرَأْ (پڑھو) اے محبوب محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم وہ جو آپ کو وحی کی جاتی ہے اس لیے کہ امر بالقرأۃ یقیناً مقروء کا مقتضی ہے اس کی تعیین نہ کرنے سے ثابت ہوتا ہے کہ جو اس کے متصل ہے اسی کا پڑھنا واجب ہے خواہ یہ پہلی سورۃ ہے باعتبار نزول کے یا نہ اس تقریر پر تکلیف مالایطاق لازم نہیں آتا خواہ امر بالقرأۃ فی الفور ہو یا دیر سے۔

**ف** : زیادہ قریب یہ ہے کہ مالم یعلم تک سب سے پہلے یہی سورۃ نازل ہوئی ہے اسی پر احادیث صحیحہ دلالت کرتی ہیں ہاں اختلاف تمام سورۃ کے بارے میں ہے۔

## ابتداء الوحی کا بیان

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ سب سے پہلے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نبوت (کے ظہور) کا آغاز ہوا کہ جب اللہ تعالےٰ نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر شرافت وکرامت اور آپ کی اُمت پر رحمت کا ارادہ فرمایا تو سب سے پہلے آپ کو رؤیا صالحہ سے نوازا گیا جو کچھ واردات ہوتے بذریعہ رؤیا ہوتے پو پھٹنے کی طرح یعنی اس کی روشنی اور چمک کی مانند یعنی اس رؤیا کی حقیقت میں ایسے شک نہیں ہوسکتا جیسے صبح صادق کی روشنی میں شک نہیں ہوسکتا۔

**نکتہ** : ابتداء رؤیا صالحہ سے اس لیے ہوئی کہ اچانک فرشتہ (جبرائیل علیہ السلام) کے وحی لانے پر شاید قوتِ بشریہ اس کی متحمل نہ ہوسکے اگرچہ اصلی صورۃ میں بھی نہ آتے، ایسے ہی اس کی آواز، اور نہ ہی اس خبر کا متحمل ہوسکے جو غیب سے سنی جائے۔ اس سے معلوم ہوا کہ رؤیا صالحہ مانوس کرنے کے لیے تھا۔ اس رؤیا صالحہ کی مدّت چھ ماہ تھی۔ یہی حمل (پیٹ میں بچہ رہنے) کی ادنیٰ مدّت ہے۔ اس کے بعد فرشتہ کی (وحی لانے کیلئے) حاضری کا دَور شروع ہوا۔ اسی رؤیا صالحہ سے عبور کرکے عالمِ مثال تک پہنچنا ہوتا ہے۔

**ف** : صوفیہ کرام رحمہم اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ رؤیا صالحہ کی تعبیر کی ضرورت نفسِ امّارہ اور نفسِ لوّامہ کو ہوتی ہے جب سالک نفس ملہمہ تک پہنچتا ہے تو اسے تعبیر کی بہت کم ضرورت پڑتی ہے۔ جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

فالھمھا فجورھا وتقواھا۔ تو الہام کیا اسے اس کا فجور وتقویٰ۔

اس لیے کہ اس وقت وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملہَم (الہام کیا ہوا) ہوتا ہے۔ ولی اللہ کا مرتبۂ الہام ایسے ہے جیسے نبی علیہ السلام کے لیے وحی کا مرتبہ کہ ان کے ہاں فرشتہ آتا ہے ایسے ہی ولی اللہ کے لیے بھی۔

**نکتہ** : چونکہ رؤیا کی مدت حمل کی مدت کے مطابق تھی اس لیے وحی کا آغاز بھی آپ کی ولادت (ظاہری) کے مطابق ربیع الاول شریف میں ہوا اس کے بعد پھر بیداری میں رمضان المبارک وحی نازل ہوئی۔

## ندائے یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

اس مدت میں خلوت میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سنتے تھے کوئی پکارنے والا پکارتا، یا محمد، یا محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اندریں اثنا بیداری میں آپ نور دیکھتے تھے اس سے آپ کا خیال ہوتا تھا کہ شاید یہ آواز دینے والا کوئی جن ہو یا کوئی جن کا تابع۔ جیسے کاہنوں کو ندا دی جاتی تھی۔ آپ اس وقت جبلِ حراء پر ہوتے تھے۔

## حراء کا ادب

حراء (مکہ معظمہ میں) وہ پہاڑ ہے جو حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کرتا تھا: الیّ یا رسول اللہ (اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! میری طرف آئیے) یہ اس نے اس وقت عرض کی جب آپ نے پہلے کوہِ ثبیر پر جا کر عبادت کا پروگرام بنایا اور آپ اس کے اوپر تشریف لے جا چکے تھے اس نے عرض کی:

| اھبط عنی یا رسول اللہ فانی اخاف | اے اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) |
|---|---|
| ان تقتل علیٰ ظھری۔ | مجھ سے اُتر جائیے مجھے ڈر ہے کہ کہیں آپ کو میری پیٹھ پر شہید نہ کر دیا جائے۔ |

## غذائے محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تین یا سات راتیں یا مہینہ وہاں گزارتے تھے یا زیادہ۔ اس عرصے کے آپ اپنی غذا کیلئے ستّو اور زیتون ساتھ لے جاتے تھے۔

## سب سے پہلا عابد قریشی غارِ حراء میں

قریش میں سے غارِ حراء میں سب سے پہلے عبادت آپ کے جدامجد حضرت عبد المطلب رضی اللہ عنہ نے کی۔ اس کے بعد آپ کی اتباع میں دیگر حضرات بھی عبادت کرتے تھے ان میں ابوامیہ بن مغیرہ اور ورقہ بن نوفل وغیرہ بھی شامل ہیں۔

## ورقہ بن نوفل کا تعارف

ورقہ بن نوفل بن اسد بن عبد العزیٰ بن قصی بن عمِ خدیجہ رضی اللہ عنہا۔ آپ کا کتابوں کا کافی مطالعہ تھا اور عبرانی میں کتاب لکھی تھی۔ آپ بہت بوڑھے ہو چکے تھے، آخری عمر میں وہ نابینا ہو گئے تھے۔

## رمضان المبارک کی وحی کا منظر

جب حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک چالیس سال کی ہوئی سترہ رمضان کی شب کو غارِ حراء میں آپ کے پاس ایک فرشتہ حاضر ہوا، جیسا کہ امام صرصری رحمہ اللہ نے فرمایا: ؎

| وانت علیہ اربعون فاشرقت | شمس النبوۃ منہ فی رمضان |
|---|---|

**ترجمہ:** آپ چالیس سال کے ہوئے تو نبوت کا سورج چمکا غارِ حراء سے رمضان المبارک میں۔

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ بروز سوموار سحر کے وقت فرشتہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی: اقرأ (پڑھو)۔ آپ نے فرمایا: ما انا بقارئ (میں پڑھنے والا نہیں)۔ آپ فرماتے ہیں کہ مجھے فرشتے نے بھینچا پھر چھوڑ دیا، اس طرح تین بار ہوا، اس کے بعد کہا: اقرأ ما لم یعلم۔

**لطیفہ** اسی سے استدلال کیا ہے قاضی شریح تابعی رضی اللہ عنہ نے، فرمایا: استاد شاگرد کو تین بار سے زیادہ سزا نہ دے۔

## غارِ حراء سے باہر کی آواز یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم غار سے باہر تشریف لائے یہاں تک کہ آپ کو غار کی ایک جانب سے آواز آئی:

یا محمد انت رسول الله و انا جبریل۔ — اے محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) آپ اللہ کے رسول ہیں اور میں جبریل ہوں۔

آپ غارِ حرا سے گھر تشریف لائے تو آپ کا کاندھا مبارک کانپ رہا تھا۔ آپ نے بی بی خدیجہ رضی اللہ عنہا کو مکمل حال سُنایا۔ بی بی نے عرض کی، اے میرے چچا کے صاحبزادے! آپ کو مبارک ہو، اس پر آپ ثابت قدم رہیں، مجھے اس ذات کی قسم ہے کہ جس کے قبضہ میں میری جان ہے مجھے امید ہے کہ آپ اس امت کے نبی ہیں۔ اس کے بعد بی بی آپ کو حضرت ورقہ کے ہاں لے گئیں اور مذکورہ بالا حال سنایا، ورقہ نے کہا: ؎

(۱) فان یك حقا یا خدیجه فاعلمی — حدیثك ایانا فاحمد مرسل

(۲) وجبریل یأتیه ومیکال معهما — من الله وحی یشرح الصدر منزل

(۳) یفوز به من فاز عز الدینه — ویشقی به الغاوی الشقی مضلل

(۴) فریقان منهم فرقة فی جنانه — واخری باغلال الجحیم تغلل

**ترجمہ:** (۱) اگر یہی بات حق ہے تو اے خدیجہ! جان لے کہ احمد اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہیں۔

(۲) ان کے ہاں جبریل مع میکائیل آتا ہے اللہ تعالیٰ سے وحی لے کر، شرح الصدر آپ کی منزل ہے۔

(۳) وہ کامیاب ہے جسے دین کی دولت ملی، وہ بدبخت ہے جو گمراہ ہوا۔

(۴) ان کے دو گروہ ہوں گے ایک جنت میں داخل ہوگا اور دوسرا دوزخ کی زنجیروں میں جکڑا جائے گا۔

**فترۃ الوحی** ایک عرصہ تک حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جبریل علیہ السلام کو نہ دیکھا، دیر اس لیے ہوئی کہ پہلی بار جو بشریت پر ملکیت کا اثر ہُوا وہ زائل ہو جائے اور پھر اس کے لوٹنے کے شوق میں اضافہ ہو اور فترۃ الوحی اقرا اور یاایہا المدثر کی درمیانی مدت کو کہا جاتا ہے۔

**ورقہ مومن اور ان کا مزار** حضرت ورقہ (رضی اللہ عنہ) اسی فترۃ الوحی کی مدت میں فوت ہوئے، اور الحجون (جگہ کا نام ہے) میں مدفون ہوئے۔ آپ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان لائے اور دعوتِ اسلام سے پہلے آپ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تصدیق کی (اسی لیے ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے) دعوت سے مراد رسالت کا اظہار، اسی لیے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| لقد رأیتہ فی الجنۃ وعلیہ ثیاب الحریر۔ | میں نے انہیں بہشت میں دیکھا کہ آپ ریشمی لباس میں ملبوس ہیں۔ |

اس کے بعد سورۃ یاایہا المدثر فانذر نازل ہُوئی۔

**ف**: اس سے نبوت و رسالت کا فرق ظاہر ہوگیا۔

**مسئلہ**: بعض عارفین نے فرمایا کہ اس سے ثابت ہُوا کہ طلب مرید کو ہوتی ہے اور مراد (مرشد) مطلوب ہوتا ہے۔ یہ بھی حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت ہے کہ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کہا گیا اقرأ۔ تو آپ کو آپ کی طلب کے بغیر امر پیش آیا۔ یہ ایسے ہے جیسے کہا گیا الم نشرح لك صدرك الخ اسی لیے موسیٰ علیہ السلام کے قول رب اشرح لی صدری الخ اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے الم نشرح میں فرق ہے۔ (ایسے ہی یہاں امر ہذا کو بلا طلب سمجھئے)

بِاسْمِ رَبِّكَ (اپنے رب کے نام سے) یہ مضمر سے متعلق ہے اور وہ فاعل کی ضمیر سے حال ہے اصل عبارت ہے و اقرأ متلبساً باسم اللہ یعنی اللہ کے نام سے متلبس ہو کر پڑھئے، اور اس کے نام سے ابتدا کیجئے تاکہ اللہ کا نام مقروء کے جملہ اجزاء کے ساتھ متحقق ہو یعنی کہو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، اس کے بعد اقرأ (پڑھو)۔

**ف**: اس سے معلوم ہوا کہ یہ سورۃ بسم اللہ کے بغیر نازل ہوئی۔ اس کی امام بخاری رحمہ اللہ نے تصریح فرمائی ہے۔

**نکتہ :** اللہ تعالیٰ کے نام سے قرأۃ کے آغاز میں اس لیے حکم ہوا کہ اللہ کے نام سے قرأۃ میں قوت اور اپنے مولیٰ سے انس نصیب ہوگا کیونکہ اس سے انس کا تقاضا ہے کہ مسمّٰی سے انس ہو اور زبان کا ذکر جنان کے ذکر پر اثر انداز ہوتا ہے ۔

**ف :** بار باسم ربك الخ میں اللہ کے اسم برّ کی بار سے ہے جس سے اہلِ ایمان پر دارین کی انواع الکرامات ہوتی ہے اور سین سمیعا لدعاء الخلق جمیعا کی طرف اشارہ ہے اور میم میں اشارہ ہے العرش الی تحت الثریٰ ملکه وملکه ( اس کا ملک و ملک عرش سے تحت الثریٰ تک ہے ) کی طرف ۔

**ف :** الکواشی میں ہے کہ بار اقرأ باسم ربك میں اشارہ ہے کہ اللہ کا اسم لازم اور اس کے ساتھ تکرار کے ساتھ آتا ہے جیسے کہا جاتا ہے : اخذت بالخطام ( میں نے لگام کو پکڑا ) اس میں لزوم و تکرار ثابت ہوتا ہے اور اگر بار نہ ہو اور کہا جائے اخذت الخطام تو یہ معنیٰ ثابت نہ ہوگا ۔

## بسم اللہ کی برکت

(۱) شمس المعارف میں ہے کہ سب سے پہلی جو آیت زمین پر نازل ہوئی وہ یہی بسم اللہ شریف ہے یعنی آدم علیہ السلام پر، پھر آدم علیہ السلام نے فرمایا ابھی مجھے معلوم ہوا کہ میری اولاد کو دوزخ کا عذاب نہ ہوگا جب تک ان پر بسم اللہ کا نزول ہوتا رہے گا ۔ یہ بسم اللہ ابراہیم علیہ السلام پر نازل ہوئی جب آپ منجنیق میں بیٹھے تھے اس کی برکت سے آپ کو آگ سے نجات ملی ۔ اس کے بعد بسم اللہ موسیٰ علیہ السلام پہ نازل ہوئی اس کی برکت سے فرعون اور اس کا لشکر مقہور ہوا ۔ اس کے بعد سلیمان علیہ السلام پر نازل ہوئی تو ملائکہ نے کہا اب بخدا تمہارا ملک مکمل ہو گیا کیونکہ یہ آیت رحمت و امان ہے رسل اور ان کی امتوں کے لیے ۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر سورۂ نمل کی یہ آیت انه من سلیمان و انه بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نازل ہوئی تو اس کی برکت سے آپ کو فتح عظیم نصیب ہوئی اس لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ اسے سورتوں کے اوائل میں لکھا جائے اور دفاتر کے ابتدار اور رسائل ( خطوط ) وغیرہ کے ابتدار میں لکھا جائے ۔ ( رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: )

(۲) اللہ تعالیٰ نے قسم بیان فرمائی کہ جس بندے نے بسم اللہ پڑھی اُسے برکت ہی برکت نصیب ہوگی اور قائل ( پڑھنے والے ) کے لیے بسم اللہ شریف نارِ دوزخ سے حجاب ہوگی ۔

(۳) بسم اللہ شریف کے ۱۹ حروف ہیں یہ ۱۹ زبانیہ ( دوزخ کے فرشتوں ) سے نجات دلائینگے ۔

(۴) خبر نبوی میں ہے کہ سات آسمان اور سات زمینیں اور ان کے درمیان کی تمام چیزیں ایک پلڑے میں رکھی جائیں اور دوسرے پلڑے میں بسم اللہ شریف رکھی جائے تو بسم اللہ شریف کا پلڑا بھاری ہوگا ۔

**اَلَّذِیْ خَلَقَ** ( جس نے پیدا کیا ) یہ رب تعالیٰ کی صفت انسان پر ان پہلی نعمتوں کی

تذکیر ہے جو اللہ تعالیٰ سے عطا ہوتی ہیں اور تنبیہ ہے کہ جو انسان کی حیات اور اس کے توابع اور دیگر کمالات کے پیدا کرنے پر قادر ہے وہ کمالات علمیہ ہوں یا عملیہ، ایسے مادہ سے کہ جس میں حیات کی بُو بھی نہ تھی چہ جائیکہ دوسرے کمالات تو وہ حی عالم متکلم کی تعلیم قرأۃ بھی قادر ہے یعنی اسی کو تخلیق اور اس کے علوم اسی کو لائق ہیں کہ اس کے سوا اور کوئی خالق نہیں اس تقدیر پر خلق فعل لازم کے قائم مقام ہے اور اسی سے ہی مقصد تمام ہوتا ہے۔ اس کی دلیل یہی ہے کہ مخصوص مخلوق کو پیدا کیا یا ہر شے کو تو یہاں مفعول محذوف ہو تاکہ تعمیم کی دلیل ہو۔

**نکتہ** : فتح الرحمٰن میں ہے کہ رب کی تذکیر اس لیے لائی گئی کہ عرب جاہلیت میں اپنے بُتوں کو ارباب کہتے تھے۔ اس سے ان کی شرکت للاصنام کی جڑ کٹ جائے۔

**خَلَقَ الْإِنْسَانَ** (انسان کو پیدا کیا) انسان کی تخلیق کا ذکر اولاً تمام حیوانات سے اسے نمایاں کرنے کے لیے کہ اس میں کیسے کیسے عجائبات ہیں اور باری تعالیٰ کی صنعت و تدبیر کا عجیب وغریب نمونہ ہے رب کی تخلیق کی تخصیص صرف اسی سے ہے تاکہ اس کی شان کی تفخیم اور دوسرے حیوانات سے اس کی شرافت اور بزرگی کا اظہار ہو کہ یہ وُہ ہے جس پر قرآن کا نزول ہُوا اور صرف یہی اس کی تلاوت پر مامور ہے نیز یہ بھی ہے کہ پہلی بار اس کی تخلیق ابہام کے طور تھی اب تفسیر کے طور، تاکہ اس کی فطرۃ کی تفخیم شان ہو۔

**مِنْ عَلَقٍ** (پھٹک سے)

**حلِ لغات** علق علقۃ کی جمع ہے جیسے ثمرۃ کی ثمر۔ یہ منجمد خُون ہے۔ جو خون بہے اسے مسفوح کہا جاتا ہے۔ یعنی علق جامد خُون۔

**ف** : اس کا گزشتہ بیان سے تعلق ہے اس سے اللہ تعالیٰ کی کمالِ قدرت کا بیان اور انسان کی پہلی حالت کا اظہار پھر آخری حالت کا کہ ان دونوں میں کتنا واضح تباین ہے۔

**نکتہ** علق جمع کہا حالانکہ علقۃ کہنا چاہیے تھا اس میں اشارہ ہے کہ انسان معنیً جمع میں ہے اس لیے کہ اس میں الف لام استغراق کا ہے فواصل کی رعایت کے لیے، نیز صرف اس کے ذکر میں ایک راز ہے حالانکہ اس کے اور اطوار فطرت انسانیہ بھی تھے وہ راز یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کتنی بڑی قدرت کا مالک ہے کہ اس نے ایک بُوند اور مٹی کے ڈھیلے سے کیسا بہترین (انسان) بنایا ہے حالاں کہ پانی کے قطرے اور مٹی کو کسی طرح سے بھی انسان سے نسبت نہیں۔

**نکتہ** چونکہ انسان کی تخلیق انسان پر نعمتوں میں سے پہلی نعمت اور اللہ تعالیٰ کے وجود کے دلائل کمالِ قدرت وکمالِ علم وکمالِ حکمت کی مضبوط دلیل ہے اسی لیے اللہ نے پہلے اپنی یہی

صفت بنائی تاکہ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے لیے شہادت قائم کرسکیں کہ وہ قادر آپ کو قرأۃ کی تعلیم پر بھی قدرت رکھتا ہے۔

**نکتہ** حواشی ابن الشیخ میں ہے کہ اللہ تعالیٰ حکمتوں کا مالک ہے اس نے جب چاہا کہ نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو نبوت کے پیغامات برائے مشرکین سے نوازے تو پہلے اپنی قدرتوں کا بیان فرمایا تاکہ وہ اس کے اعتراف پر مجبور ہو جائیں، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ پہلے آپ انہیں یہ بتائیں کہ جس نے مجھے رسول بنا کر بھیجا ہے اس نے تمہیں علقہ سے پیدا فرمایا وغیرہ وغیرہ تاکہ انہیں انکار کی گنجائش نہ ہو کیونکہ وہ اپنی تخلیق کا اعتراف کریں گے تو پھر سوال ہوگا ان کا فاعل کون ہے اور وہ اسے بتوں کی طرف منسوب نہیں کرسکتے تھے کیونکہ انھیں معلوم تھا کہ یہ بت ان کے ہاتھ سے تراشیدہ ہیں لامحالہ کہیں گے کہ ان کا خالق کوئی اور ہے جس نے انہیں اس تدریج سے تیار فرمایا اور وہ خالق اللہ تعالیٰ ہے وہی ایسی مدح و ثنا کا مستحق ہے نہ کہ اُن کے بُت۔ پھر مجبور ہو جائیں گے کہ الٰہیت خالقیت پر موقوف ہے کیونکہ جو کسی شے کو پیدا نہیں کرسکتا وہ الٰہیت کا مستحق کیونکر ہوسکتا ہے اور اس کی عبادت کیسی!

اگر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ابتداءً فرمایا جاتا کہ اقرأ باسم ربك الذی لا شریك لہ ممکن ہے وہ اس کا انکار کر دیتے، اسی لیے اقرأ باسم ربك کے بعد اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کے اس تعلق کو بیان فرمایا جو مشرکوں کو اعتراف پر مجبور کر دے۔

**حکایت** امام زفر کو امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے بصرہ کو اپنے مذہب کی تحقیق کے اظہار کے لیے بھیجا، جب وہ بصرہ میں پہنچے اور کہا کہ امام ابوحنیفہ نے ایسے ایسے فرمایا ہے، تو انہوں نے انکار کر دیا اور کچھ توجہ نہ دی۔ امام زفر امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے پاس واپس آ گئے اور صورتِ حال عرض کر دی۔ آپ نے فرمایا تجھے طریقۂ تبلیغ معلوم نہ تھا اب جاؤ انہیں ان کے ائمہ کے اقوال بیان کر کے ان کا ضُعف بیان کرو اور ان کے ضعف کو وہ زائل نہیں کرسکیں گے پھر کہو کہ اس پہ ایک قول اور ہے اس پر میرے دلائل بھی سُنا دو جب ان میں میرے دلائل مستحکم ہو جائیں پھر کہو یہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا قول اور دلائل ہیں جب اہلِ بصرہ کو حضرت امام زفر نے ایسے دلائل اور امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کا قول سُنایا تو وہ لوگ مان گئے اور اسے رد نہ کیا۔

اِقْرَاْ (پڑھو) یعنی وہی کرو جو اللہ تعالیٰ کا امر ہے امر بالقرأۃ کا تکرار تاکید اور آنے والے مضمون کی تمہید کے لیے ہے وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ (اور تمہارا رب ہی سب سے بڑا کریم) یہ جملہ مستانفہ ہے اسی لیے سجاوندی رحمہ اللہ تعالیٰ نے علامۃ الوقف خلق پر رکھی اس میں اس عذر کا

ازالہ ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت جبریل علیہ السلام کے اقرأ کے جواب میں فرمایا ما انا بقاری۔ کیونکہ قرأت تو اس کی شان ہے جو کتابت و قرأۃ جانتا ہو میں تو اُمّی ہوں۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے آپ کو فرمایا تیرے رب تعالیٰ نے تمہیں حکم فرمایا ہے کہ پڑھو اور اس کے اسم سے شروع کر کے پڑھو اور وہ اکرم ہے یعنی ہر کریم پر زائد کرم کا مالک ہے وہ بلا غرض انعام فرماتا اور مدح کا بھی طالب نہیں نہ ثواب کا اور نہ مذمت کے خطرے سے نجات کا طالب ہے۔ علاوہ ازیں ہر کریم اس سے کرم پاتا ہے پھر اس کے برابر کون ہو سکتا ہے!

**ف** : ابن الشیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ربّك مبتدا ہے الاکرم اس کی صفت الذی مع صلہ اس کی خبر ہے۔

**الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ** (جس نے قلم سے لکھنا سکھایا) یعنی جو کچھ سکھایا قلم سے سکھایا نہ کہ اس کے غیر سے، تو جیسے قاری بواسطہ کتابت و قرأۃ سیکھتا ہے آپ کو آپ کا رب بغیر کتابت و قرأۃ کے سکھاتا ہے۔

**ف** : بعض نے کہا کہ علم الخط قلم سے حاصل ہوتا ہے اور قلم وُہ ہے جس سے لکھا جائے کیونکہ وہ قلم کرتا اور علیحدہ کرتا اور کاٹتا ہے۔

**ف** : اس میں انسان پر علم الخط والکتابت قلم سے احسان جتلاتا ہے اسی لیے کہا گیا ہے:

العلم صید والکتابۃ قیدہ۔ علم شکار ہے اور کتابت اس کی قید (جال) ہے۔

کسی نے کہا:

وما من کاتب الا سیبلیٰ ویبقی الدھر ما کتبت یداہ
فلا تکتب بکفك غیر شئ یسرك فی القیامۃ ان تراہ

ترجمہ: ہر کاتب عنقریب گل سڑ جائے گا (اکثر) اور جب تک دنیا باقی رہے گی اس کے ہاتھ کا لکھا ہوا باقی رہے گا۔ اپنے ہاتھ سے وہ شے لکھ جو تو قیامت میں دیکھے تو وہ تجھے مسرور کر دے۔

**ف** : اگر قلم نہ ہوتا تو دین و دنیا کے امور قائم نہ ہو سکتے۔

## قلم روحِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہے

(صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ کا ایمان افروز حوالہ ملاحظہ ہو:)

وفیہ اشارۃ الی القلم الاعلی الذی ھو اول موجود وھو الروح النبوی علیہ السلام فان اللّٰہ علم القلب بواسطتہ مالم یعلم من العلوم التفصیلیۃ۔

(روح البیان ج ۱۰، ص ۴۷۳)

اس میں اشارہ ہے کہ قلم اعلیٰ وہ ہے جو سب سے پہلے وجود میں آیا ہے وہ ہے روحِ نبوی علیہ السلام اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے قلبِ مبارک کو اس کے واسطہ سے وہ علومِ تفصیلیہ سکھائے جن کا اسے علم نہ تھا۔

## پہلا کاتب کون

حضرت کعب احبار رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ سب سے پہلے عربی و سریانی کتاب حضرت آدم علیہ السلام نے وضع فرمائی اور حضرت آدم علیہ السلام نے وفات سے تین سو سال پہلے تمام کتابیں لکھیں، پہلے انھیں گارے پر لکھا پھر انھیں آگ سے پختہ کیا۔ آدم علیہ السلام نے جو کچھ کتابت کیا اسے ادریس علیہ السلام نے نکالا، یہی اصح ہے۔ اور خطِ رمل سب سے پہلے ادریس علیہ السلام نے لکھا اور فارسی میں سب سے پہلے فارس کے تیسرے بادشاہ طہورث نے لکھا۔

**کاغذ کا موجد**: سب سے پہلے حضرت یوسف علیہ السلام نے کاغذ تیار کیا۔

## کل کائنات کا علم قلم کو

حضرت امام السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

اول ما خلق اللّٰہ القلم قال لہ اکتب ماھو کائن الی یوم القیٰمۃ واول ما کتب القلم انا التواب اتوب علی من تاب۔

سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے قلم کو پیدا فرمایا اور فرمایا اُکتب (لکھ)۔ عرض کیا: کیا لکھوں؟ فرمایا: لکھ جو قیامت تک ہونے والا ہے۔ سب سے پہلے قلم نے کہا: میں (اللہ) توّاب ہُوں جو توبہ کرے میں اس کی توبہ قبول کرتا ہوں۔

**نکتہ**: خلق من العلق اور تعلیم القلم میں مناسبت یہ ہے کہ انسان کا ادنیٰ مرتبہ ہے کہ وہ علقہ سے پیدا ہوا ہے اور اعلیٰ مرتبہ یہ ہے کہ وہ عالمِ دین ہو۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اس پر احسان جتلایا کہ اس نے اسے ادنیٰ مرتبہ سے اعلیٰ درجہ تک پہنچایا یعنی علقہ (پھٹک) سے تعلیم تعلّم تک۔

**تفسیرِ صوفیانہ** وہ اللہ تعالیٰ جس نے انسان کو اپنی صورۃ حقیقیہ پر پیدا فرمایا اسے علقہ تجلی اولیٰ حبی سے پیدا فرمایا جس کا اشارہ کنت کنزا مخفیا فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق (میں مخفی خزانہ تھا مجھے محبت کا تقاضا ہوا کہ میں پہچانا جاؤں تو مخلوق کو پیدا فرمایا) میں ہے۔ ایجادِ حبی سے محبت ذاتیہ علقہ ہوگئی اور وہ اکرم الاکرمین ہے کیونکہ جامع' اور ان جمیع اسمار کو محیط ہے جو کرم پر دلالت کرتے ہیں جیسے جواد، واہب، رزاق وغیرہ۔

**تفسیرِ عالمانہ** عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ (انسان کو سکھایا جو نہ جانتا تھا) یہ بدل الاشتمال ہے از علم بالقلم۔ اور مفعول کی تعیین ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے قلم کے ذریعہ اور اس کے بغیر بھی امورِ کلیہ جزئیہ جلیہ خفیہ وہ کہ اس کے دل پر نہ کھٹکا۔

سوال: جب قلم اور خط اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمتوں اور منتوں سے ہے تو پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کتابت (لکھائی) کیوں نہ سکھائی؟

جواب: اگر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھائی کرتے تو لوگ کہتے کہ آپ نے قرآن مجید پہلے لوگوں کی کتابوں سے لکھا ہے۔

**شانِ مصطفیٰ** (جو لوگ اب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر لکھنے اور پڑھنے کی نفی کی تہمت لگاتے ہیں ان کے لیے صاحبِ روح البیان علامہ اسمٰعیل حقی قدس سرہٗ کا بیان کافی ہے ورنہ ضد بُری بلا ہے)

| | |
|---|---|
| ومن کان القلم الاعلی یخدمه و | قلم اعلیٰ جس کا خادم ہو اور لوح محفوظ اس |
| اللوح المحفوظ مصحفه و منظره | کا مصحف و منظر تو وہ تصویرِ رسوم اور تشکیل |
| لا یحتاج الی تصویر الرسوم وتشکیل | العلوم کا محتاج نہیں جو آیاتِ جسمانیہ سے ہو |
| العلوم بآیات الجسمانیة لأن الخط | اس لیے کہ خط کہ خط ذہنی صنعت اور قوتِ |
| صنعة ذهنیة وقوة طبیعیة صدرت | طبیعیہ جو آلاتِ جسمانیہ کی صدر ہے سے |
| بالآلة الجسمانیة۔ | صادر ہوا۔ |

(روح البیان ج ۱۰ ص ۴۷۴)

**فضیلتِ اُمّتِ حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم** اس میں اشارہ ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اُمّت کی بزرگی دوسری اُمّتوں پر ہے کہ یہ روحانی لوگ ہیں ان کی اللہ تعالیٰ نے انجیل میں یوں صفت بیان فرمائی:

امۃ محمد اناجیلھم فی صدورھم لولم یکن رسم الخطوط لکانوا یحفظون شرائعہ علیہ السلام بقلوبھم لکمال قوتھم و ظھور استعدادتھم۔ (روح البیان ج ۱۰ ص ۴۷۴)

امتِ محمدیہ ان کے سینے انجیلیں ہوں گے اگر رسم الخطوط نہ ہوں تو وہ حضور علیہ السلام کے شرائع قلوب میں یاد رکھیں اپنی قوتِ کمال وظہورِ استعدادات کی وجہ سے۔

**تفسیر عالمانہ** كَلَّآ (ہاں ہاں) جو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں سے سرکشی کرکے ناشکری کرے اسے زجر و توبیخ ہے اگرچہ اس کا ذکر پہلے نہیں ہوا اس طرح ان کی زجر و توبیخ میں مبالغہ ہے اسی لیے اس پر وقف ہے۔ حضرت سجاوندی رحمہ اللہ نے فرمایا، مالم یعلم پر اس لیے وقف ہے کہ کلاّ بمعنی حقّا ہے اس لیے ان کے نزدیک اس پر وقف ہے اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰۤى (بیشک انسان سرکشی کرتا ہے) حد سے تجاوز کرتا اور اپنے رب تعالیٰ کے سامنے تکبر کرتا ہے اس میں مردوع (جسے زجر کی گئی) اور مردوع عنہ (جس سے زجر کی گئی) کا بیان ہے۔

**شانِ نزول** بعض کا خیال ہے کہ سورۃ کا یہ مضمون آخر تک ابوجہل کے حق میں نازل ہوا، یہی ظاہر ہے۔

اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى (اس پر کہ اس نے خود کو غنی سمجھ لیا) مفعول لہ ہے سرکشی اس لیے کرتا ہے کہ خود کو دیکھتا اور سمجھتا ہے کہ وہ مستغنی ہے جیسے ابوجہل اور اس کے ساتھی، ایسے ہی فرعون کہ جس نے الوہیت کا دعویٰ کیا۔

**ف** : حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ دو شخص سیر نہیں ہوتے :

(۱) طالبِ علم (دینی، اسلامی)

(۲) طالبِ دنیا

اور یہ دونوں برابر نہیں۔ بہرحال طالب العلم تو اللہ تعالیٰ کی رضا میں بڑھتا ہے اور طالبِ دنیا طغیان (سرکشی) میں بڑھتا ہے۔

**ف** : یہ اس کے طغیان کی تعلیل ہے کہ وہ از خود خود کو مستغنی سمجھتا ہے یعنی اس کی سرکشی کا مدار اس کا اپنا فاسد گمان ہے۔

**شانِ نزول** یہ آیت ابوجہل کے حق میں نازل ہوئی کہ اس نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کی کہ آپ کا خیال ہے کہ جو غنی ہوتا ہے وہ سرکش ہوتا ہے تو پھر

ہمارے لیے جبالِ مکّہ سونے اور چاندی کے بنا دیں ہم اُن سے کچھ حاصل کرلیں پھر ہم سرکشی کرکے اپنا دین چھوڑ کر آپ کے دین میں داخل ہو جائیں گے۔ اس پر جبریل علیہ السلام نازل ہوئے تو عرض کی اگر آپ چاہیں تو ہم کردیں پھر بھی اگر وہ ایمان نہ لائے تو ہم ان سے وہی کریں گے جو اصحابِ مائدہ سے کیا۔ اس لیے آپ ان پر دُعا سے باز رہے اور رحمت کی بنا پر انھیں ان کے حال پر چھوڑ دیا۔

**ف** : سورۃ کا اوّل علم کی مدح میں اور آخر مال کی مذمت میں ہے۔

**ف** : علم کی رغبت اور دُنیا و مال سے نفرت میں یہی آیت کافی ہے۔

**دعائے نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم** حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم دُعا فرماتے تھے:

اللھم انی اعوذبک من غنی یطغی وفقر ینسی۔ اے اللہ! میں اس غنا سے پناہ مانگتا ہوں جو سرکش بنا دے اور اس فقر سے بھی جو تیری یاد بھلائے۔

**تفسیر صُوفیانہ** اس میں اشارہ ہے کہ جب انسان خود اللہ تعالیٰ کی بعض صفات و بعض اسماء کا مظہر دیکھتا ہے تو مدعی بن بیٹھتا ہے کہ وہ بھی کچھ ہے اور گمان کرتا ہے کہ جو صفات و اسماء اس میں امانت کے طور ہیں حکمتِ بالغہ کی وجہ سے وہ ان کا مالک ہے اور اسے ملک کے طور ملی ہیں ان پر عُجب کرتا ہے اور خود کو صاحبِ کمالات سمجھتا ہے اور وہ مالکِ حقیقی سے مستغنی ہو جاتا ہے جس نے اس میں یہ صفات و اسماء امانت رکھے ہیں حالانکہ اس پر لازم تھا کہ وہ ان اسماء و صفات سے اپنے مالک و خالق پر استدلال کرتا۔

**تفسیر عالمانہ** اِنَّ اِلٰی رَبِّكَ الرُّجْعٰى (بیشک تمہارے رب کی طرف لوٹنا ہے)

**حلِ لغات** : الرجعٰی مصدر ہے بمعنی الرجوع ۔ الف تانیث کا ہے یعنی اے انسان! تیرے مالک امر کی طرف تمام کا رجوع ہے موت اور موت کے بعد جی اُٹھنے سے، اس کے غیر کی طرف نہیں، نہ بالاستقلال نہ بالاشتراک، اس وقت تُو اپنی سرکشی کا انجام بد دیکھے گا ؎

وآنجا ہمہ را عمل بکار آید نہ اموال

توانگری نہ بمالست نزد اہلِ کمال

کہ مال تالب گورست و بعد ازاں اعمال

ترجمہ: وہاں عمل کام آئیگا نہ مال، دولتمندی اہلِ کمال کے نزدیک مال کا نام نہیں،

کیونکہ مال قبر کے کناروں تک ہے اس کے بعد اعمال۔

اَرَاَیۡتَ الَّذِیۡ یَنۡهٰی عَبۡدًا اِذَا صَلّٰی (بھلا دیکھو تو جو منع کرتا ہے بندہ کو جب وہ نماز پڑھے) استفہام تعجیب (تعجب دلانا) کا، اور رؤیۃ سے رؤیۃ بصری (آنکھ سے دیکھنا) اور خطاب ہر آئے ہے جسے دیکھنے کی قوت حاصل ہے اور عبداً کی تنکیر رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے تفخیم شان کے لیے ہے اور ینہاك (خطاب) سے عدول ینہی عبداً (غائب) کی طرف دلالت کرتا ہے۔ بدبخت (ابوجہل) کا عبد مقدس (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو اپنے مولیٰ کی خدمت (عبادت) سے روکنا مطلوب تھا اس سے بڑھ کر اور قباحت کیا ہوگی۔ مطلب یہ ہوا کہ وہ عبودیت میں مخلوق میں کامل ترین عبد کو اپنے مالک کی عبادت سے روکتا ہے۔

**شانِ نزول** یہ آیت بھی ابوجہل کے حق میں نازل ہوئی اس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نماز پڑھنے سے منع کیا تھا اور قریشِ مکّہ کے سرکش لوگوں سے کہا تھا کہ اگر میں انھیں ایسا کرتا دیکھوں گا تو (معاذ اللہ) آپ کی گردن پاؤں سے کُچل ڈالوں گا اور چہرہ خاک میں ملا دُوں گا۔ پھر وہ اسی ارادۂ بد سے حضور کے نماز پڑھتے میں آیا اور حضور کے قریب پہنچتے ہی اُلٹے پاؤں بھاگا، ہاتھ آگے بڑھائے ہوئے جیسے کوئی کسی مصیبت کو روکنے کے لئے ہاتھ آگے بڑھاتا ہے چہرہ کا رنگ اُڑ گیا اعضاء کانپنے لگے۔ لوگوں نے پوچھا: کیا حال ہے؟ کہنے لگا: میرے اور محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے درمیان ایک خندق ہے جس میں آگ بھری ہوئی ہے اور دہشتناک پرند باز و پھیلائے ہوئے ہیں سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اگر وہ میرے قریب آتا تو فرشتے اس کا عضو عضو جُدا کر ڈالتے۔

**ف:** زمانہ جاہلیت میں ابوجہل کی کنیت ابوالحکم تھی اس لیے کہ اہلِ عرب کا گمان تھا کہ وہ بڑا عالم اور زیرکِ زمان ہے لیکن اسلام میں اس کی کنیت ابوجہل مشہور رہی۔

**ف:** فقیر (صاحبِ رُوح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بھی اپنی دعاءِ مبارک میں اس کی طرف اشارہ فرمایا کہ:

اللھم اعزالاسلام بابی جھل او بعمر۔ اے اللہ! ابوجہل و حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کے ذریعہ اسلام کو عزت دے۔

اس سے ثابت ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تمام قریش میں زیادہ سعید تھے جیسے ابوجہل قریش میں بدترین شقی تھا کیونکہ اشیاء اضداد سے پہچانی جاتی ہیں۔

**ف:** (صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ نے فرمایا کہ) ابوجہل کی بدبختی کی انتہا قابلِ غور ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پتھر مارے گئے تو اسے ملائکہ کرام کے پر تو نظر آ گئے لیکن پر والے (ملائکہ) نظر نہ آئے

(اور نہ ہی ان کے مرشد و آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قدر و منزلت سمجھ میں آ سکی ۔ اویسی غفرلہٗ)

**ف** : جس نماز میں ابوجہل حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پتھر مارنے آیا تھا وہ ظہر کی نماز تھی ۔

اَرَءَیْتَ (بھلا دیکھو تو) رؤیت قلبی مراد ہے ، اس کا معنیٰ ہے مجھے اس ناہی کی خبر دو ۔ یہ مفعول اول ہے اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰٓى (اگر وہ ہدایت پر ہوتا) اس میں جو اسے اپنے مولیٰ کی عبادت سے روکتا ہے ۔ اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰى (یا پرہیزگاری بتاتا تو کیا خوب تھا) یعنی وہ تقویٰ کا حکم کرتا اس میں جو اپنے اعتقاد پر بتوں کی پرستش کا حکم کرتا ہے یہ مع اپنے جواب محذوف جملہ شرطیہ ہے اور الم یعلم بان اللہ یری مفعول ثانی کے قائم مقام ہے اس لیے کہ ارأیت کا مفعول ثانی جملہ استفہامیہ ہوتا ہے یا قسمیہ ۔ اس شرط کا جواب محذوف ہے بوجہ اکتفاء بجواب شرطیہ بان کے کہ جو آگے ہے کہ ان کذب وتولی یہ بالمقابل ہے شرط اول کے لئے ۔ وہ ہے ان کان علی الہدی او امر بالتقویٰ ۔ دراصل یہ آیت ناہی کے تہکم پر مبنی ہے نہ یہ کہ اسے اللہ تعالیٰ کی عبادت سے روکا جا رہا ہے یا (معاذ اللہ) اسے بت پرستی کا حکم دیا جا رہا ہے اور نہ ہی بتوں کا ہدایت پر ہونے کا بیان ہے اَرَءَیْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى (بھلا دیکھو تو اگر جھٹلایا اور منہ پھیرا) یہ کہ وہ حق سے مکذب اور صواب سے روگردان ہے جیسے ہم کہتے ہیں (وہ اس کے برعکس کرتا ہے)

**ازالۂ وہم** یہ نظم امر و تکذیب و تولی شرط متردد بین الوقوع والعدم کے سلک میں نفس افعال مذکور سے اس حیثیت سے نہیں کہ وہ فاعل سے صادر ہوں اس لیے کہ وہ حیز التردد میں نہیں ہے بلکہ تردد باعتبار ان کے اوصاف کے ہے کہ ان کا ہونا امر بالتقویٰ اور تکذیب و تولّی ہے ۔

اَلَمْ يَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى (تو کیا حال ہوگا کیا نہ جانا کہ اللہ تعالیٰ دیکھ رہا ہے) یہ شرط ثانیہ کا جواب ہے یعنی اللہ تعالیٰ اس کے احوال پر مطلع ہے اور وہ ان کی جزا دیگا کہ اس پر جرأت کر رہا ہے جو ہمارے احکام کے خلاف ہے کہ وہ ناہی جانتا ہے کہ اللہ دیکھ رہا ہے تو پھر اس سے ایسے قبائح صادر ہو رہے ہیں ۔

**نکتہ** تکذیب و تولّی کو شرط و جزائے مستقل طور پر لائے ہیں استخبار مستانف کے ساتھ اور انہیں شرط اوّل میں عطف کے ساتھ منسلک نہیں فرمایا تاکہ آگاہی ہو کہ وہ وقوع فی نفس الامر میں مستقل ہیں اور اسی وعید کے مستحق یہ بھی ہیں جس کا جواب آئے گا اور قسم اول امر محال ہے اسی لیے اسے شرط کے حیز میں لایا گیا کیونکہ شرط کا دائرہ وسیع ہے ۔ اسی لیے پہلی شرط کو جواب سے خالی رکھ کر اسے جواب ثانی کے حوالے کیا گیا ہے بعض نے کہا کہ اس کا معنیٰ یہ ہے کہ بھلا دیکھو اسے جو عبد مقدس کو نماز سے روکتا ہے اور منہی (جس سے نہی کی گئی) علی الہدی امر بالتقویٰ ہے اور ناہی مکذب روگردان ہے

اور اس سے بڑھ کر تعجب خیز اور کون ہوگا۔

**ف** : بزرگوں نے فرمایا کہ ان اللہ یریٰ میں وعدہ کریمہ بھی اور وعید عظیم بھی گویا اس کا مطلب یہ ہے کہ اے فاسق! توبہ کر، دیکھنے والا دیکھ رہا ہے۔ اور اے ریاکار! اخلاص کر، دیکھنے والا دیکھ رہا ہے، اور اے خلوت میں گناہ کا ارادہ کرنے والے! ہوش کر، دیکھنے والا دیکھ رہا ہے۔

**حکایت** ایک درویش نے گناہوں کے بعد توبہ کی اور خوب روتا تھا، لوگوں نے پوچھا اب کیوں روتے ہو تمہیں معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ غفور ہے۔ کہا یہ مجھے معلوم ہے کہ اس نے میری خطائیں معاف کر دیں لیکن ان کا کیا بنے گا کہ جب بھی میں گناہ کرتا وہ دیکھتا تھا اس شرمساری اور خجلت کو کیسے دور کروں ؎

گیرم کہ تو از سر گنہ درگزری
زان شرم کہ دیدی کہ چہ کردم چہ کنم

**ترجمہ** : مانا کہ تو میری خطا سے درگزر فرماتا ہے لیکن اس سے شرمسار ہوں جو
تو نے دیکھا کہ میں نے کیا کیا اور آگے چل کر کیا کروں گا۔

**مسئلہ** : حضرت ابو اللیث رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ آیت تمام لوگوں کے لیے وعظ اور اسے تہدید ہے جو خیر و برکت اور طاعت و عبادت سے روکتا ہے۔

**قاعدہ** : اگرچہ یہ آیت ابوجہل کے حق میں نازل ہوئی لیکن اس کا حکم عام ہے کہ جو طاعتِ الٰہی سے روکتا ہے وہ اس وعید میں ابوجہل کا بھائی ہے۔

**مسئلہ** : اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ دار مغصوبہ میں اور اوقاتِ مکروہہ میں نماز پڑھنے سے نہ روکا جائے کیونکہ اس میں منہی عنہ نماز کا غیر ہے اور وہ معصیت ہے کیونکہ عدمِ مشروعیۃ کو ایک وصف مقارن ہے اور وہ مستحق ہے کہ اس سے روکا جائے نہ یہ کہ اصل نماز سے روکا جا رہا ہے لیکن چونکہ اصل اور وصف ایسے متصل ہیں کہ ان کا آپس میں جدا ہونا مشکل ہے اسی لیے وہم ہو رہا ہے کہ اصل ذات سے روکا جا رہا ہے اسی لیے اکابر نے ایسے اشخاص کو روکنے سے احتیاط فرمائی ہے۔

**حکایت** سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ایک قوم کو عید گاہ میں دیکھا کہ وہ ادائیگیِ عید سے پہلے نوافل پڑھ رہے تو آپ نے فرمایا کہ میں نے اس وقت میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نماز پڑھتے نہیں دیکھا۔ عرض کی گئی تو آپ انہیں روکتے کیوں نہیں؟ فرمایا: مجھے خوف ہے کہ میں ارأیت الذی ینھٰی عبداً اذا صلّٰی کی وعید میں داخل نہ ہو جاؤں۔

**ف** : سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے کھل کر ایسے لوگوں کو نہ روکنا احتیاطاً تھی۔

**ف** : حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے اس ادبِ جمیل کو اکثر مسائل میں شامل فرمایا ہے مثلاً آپ سے حضرت ابویوسف رحمہ اللہ تعالیٰ نے پُوچھا کہ کیا نمازی رکوع سے سر اٹھا کر کہہ سکتا ہے اللھم اغفرلی ۔ آپ نے فرمایا نمازی کو چاہیئے ربنا لک الحمد کہہ کر سجدے میں جائے ۔ امام اعظم رضی اللہ عنہ نے یہاں یہ ادب سکھایا کہ اللھم اغفرلی کے لیے یُوں نہ فرمایا کہ نہ کہے بلکہ اس سے سکوت فرما کر اصل حکم بتادیا (یعنی ربنا لک الحمد کہیئے)

**كَلَّا** (ہاں ہاں) ناہی لعین کو زجر ہے اور اسے عبادتِ الٰہی سے روکنے اور لات کی عبادت کے امر پر دھتکار ہے **لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ** (اگر باز نہ آیا) لام مضمر قسم کی موطئہ ہے کہ دراصل و اللہ لئن لم ینتہ الخ ہے یعنی بخدا اگر اپنے اس حال سے باز نہ آیا اور اس بدعملی سے نہ رکا اور نہ ہی توبہ کی اور موت سے قبل اسلام قبول نہ کیا۔

**ف** : دراصل ینتھی (بالیاء) تھا، کہا جاتا ہے اس کا مادہ نھی ینھٰی نھیًا ہے اس کی امر ہے فانتھی یعنی اسے روکا تو وہ رک گیا۔

**لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ** (توضرور ہم پیشانی کے بال پکڑ کر کھینچیں گے) یہ دراصل لَنَسْفَعَنْ تھا (بالنون الخفیفہ) جو تاکید کے لیے ہوتا ہے اس کی نظیر لیکونًا من الصاغرین (ہوجائیگا ذلیلوں سے) ہے ۔ الف کے ساتھ لکھا گیا اس لیے کہ مصحف میں الف کے ساتھ ہے وقف کے حکم میں ہے اس لیے کہ اس نون پر وقف کیا جاتا ہے تنوین سے تشبیہ دے کر۔

**حلِ لغات** سفع کسی شے کو پکڑنا اور زور و شدت سے کھینچنا ۔ الناصیۃ سر کے اگلے حصہ (پیشانی) کے بال ۔

اب معنیٰ یہ ہُوا کہ آخرت میں ہم اسے پیشانی سے پکڑ کر جہنم میں لے جائیں گے یعنی ہم زبانیہ (دوزخ کے نگران فرشتے) کو حکم فرمائیے تاکہ وہ اس کی پیشانی سے پکڑ کر ذلت وخواری کے ساتھ اسے جہنم میں کھینچ کر لے جائیں اور عرب اس شخص کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے جسے اس طرح سے سزا دی جاتی۔

**ف** : عین المعانی میں ہے کہ پیشانی سے پکڑ کر کھینچنا قہر اور اہانت کی دلیل ہے اور اس میں لام عہد پر اکتفار کیا گیا ہے اضافہ نہیں کی گئی اس لیے کہ اس سے ظاہر مراد یہ ہے کہ اس سے ناہی مذکور مراد ہے اور یہ احتمال بھی ہے کہ اس کا دنیا میں منہ کے بل کھینچا جانا مراد ہو کہ ابوجہل کو غزوۂ بدر میں مرنے کے بعد اسی طرح کھینچ کر لایا گیا ۔ اس میں بشارۃ (اوعلم ما فی الغد) ہے اہلِ اسلام کو کہ وہ ابوجہل کی پیشانی سے پکڑ کر

اسے منہ کے بل لٹا کر کھینچیں گے جب وُہ اپنی ضد پر اڑا رہا۔ چنانچہ اہلِ اسلام کو اللہ تعالیٰ نے ابوجہل کو غزوۂ بدر میں قدرت دی کہ انہوں نے اس کے ساتھ ایسے ہی کیا جیسے آیت میں مذکور ہے۔

**ف** : مروی ہے کہ جب سورۃ رحمٰن نازل ہُوئی تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے فرمایا کہ تم میں کون ہے، جو یہ سورت رؤسائے قریش کو سنائے، تو عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کھڑے ہوگئے عرض کی میں سُناؤں گا۔ آپ نے اسے بٹھا دیا، پھر وہی اعلان فرمایا پھر بھی اور کوئی نہ اٹھا ابن مسعود رضی اللہ عنہ پھر کھڑے ہوگئے۔ آپ نے اسے پھر بٹھا دیا۔ تیسری بار اعلان فرمانے پر اور کوئی نہ اُٹھا ابن مسعود ہی اُٹھے۔ اس بار آپ نے اُنہی کو اجازت دے دی۔ آپ ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ کو اس لیے اجازت نہ دیتے تھے کہ آپ ان کے ضُعفِ بدن (دُبلے پتلے) اور صغر سنی سے ڈرتے تھے (کہ کہیں قریشِ مکّہ کی سختی سے مارے نہ جائیں)۔ وہ قریش کے ہاں پہنچے جب وہ کعبہ معظمہ کے اردگرد جمع تھے۔ انہوں نے سورۂ رحمٰن پڑھنا شروع کر دی۔ ابوجہل نے اُٹھ کر اُن کو طمانچہ مار کر اُن کا کان چیر دیا اس سے وُہ خُون آلود ہوگئے۔ وُہ روتے ہوئے رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کی خدمت میں واپس آئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے انہیں دیکھا تو ان کا دل رقیق ہوگیا اور سرِ مبارک جھکا کر مغموم ہوگئے۔ حضرت جبریل علیہ السلام مسکراتے ہوئے اور مسرور تشریف لائے۔ آپ نے فرمایا: اے جبریل! کیا یہ ہنسنے کا موقع ہے، لو دیکھو ابنِ مسعود رو رہا ہے۔ جبریل علیہ السلام نے فرمایا: عنقریب معلوم ہو جائیگا۔ جب غزوۂ بدر میں مسلمان فتحیاب ہُوئے تو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اِذنِ جہاد چاہا تو آپ نے فرمایا: یہ لو تیر کمان اسے ہاتھ میں تھامو اور میدانِ بدر میں کُود پڑو، جسے دیکھو کہ میدان میں آخری سانس لے رہا ہے اس کا سر قلم کر دو، تمہیں مجاہدین کی طرح ثواب ملے گا۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ میدانِ بدر میں مجاہدین کو دیکھتے رہے، یہاں تک کہ انھیں ابوجہل میدان میں پڑا ملا جو آخری سانس لے رہا تھا، پہلے تو اسے دیکھ کر خوفزدہ ہوئے کہ مبادا اس میں طاقت باقی ہو اور وہ ان پر جھپٹ پڑے اور ان کو گزند پہنچائے۔ آزمائشی طور پر آپ نے اس کے سینے پر دُور سے تیر رکھا اور تھوڑا سا گھونپا تو یقین ہوگیا کہ یہ اب مٹ چکا ہے۔

**نکتہ** : یہ سنسمہ علی الخرطوم کی عملی تفسیر ہے کہ اس کے جسم پر نشان لگایا جا رہا ہے۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے عجز اور کمزوری (اور بچپنے) کی وجہ سے اس کے سینہ پر نہ چڑھ سکتے تھے لیکن ہمّت کر کے چڑھ گئے۔ ابوجہل نے ذرا سی آنکھ کھول کر کہا ایک بکریاں چرانے والا چھوکرا (لڑکا) اونچے اور سخت پہاڑ (ابوجہل) پر چڑھ بیٹھا ہے۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

الاسلام یعلو و لا یعلی علیہ۔ اسلام بلند ہے اور اس سے اور کوئی بلند نہیں ہو سکتا۔

ابوجہل نے کہا کہ اپنے صاحب (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو میرا پیغام پہنچا دے کہ موت کے وقت بھی آپ سے زیادہ مبغوض میرے لیے اور کوئی نہیں۔ جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کا یہ کلمہ سنا تو فرمایا:

| | |
|---|---|
| فرعونی اشد من فرعون موسیٰ فانہ قال اٰمنت وھوقد زاد عتوا۔ | میرا فرعون موسیٰ (علیہ السلام) کے فرعون سے سخت تر ہے۔ کیونکہ وہ تو مرتے وقت کہہ رہا تھا آمنت (میں ایمان لایا) لیکن میرے فرعون کی سرکشی (بوقتِ موت) اس سے بڑھ گئی۔ |

ابوجہل نے ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ کو اپنی تلوار دے کر کہا کہ اس سے میرا سر قلم کر دو کہ یہ زیادہ تیز اور جلد تر کاٹنے والی ہے۔ حضرت ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ نے اس کا سر تن سے جدا کر دیا اور کمزوری کی وجہ سے اس کا سر اٹھا نہ سکے تو اس کا کان چیر کر اس میں رسی ڈالی اور اسے کھینچ کر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں لے گئے جبریل علیہ السلام موجود تھے اور ہنس رہے تھے اور عرض کی:

یا محمد اُذُنٌ باُذُن (یا محمد! کان کے بدلے کان) صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

(یعنی ابوجہل نے ابن مسعود (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کا کان تھپڑ مار کر چیرا تھا تو اب ابن مسعود اس کا کان چیر کر اس میں رسی پرو کر آپ کے سامنے کھینچ کر لے آئے ہیں) یہ سر کا کاٹنا اور اس کا کھینچنا مزید ہوا۔

**ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ دُبلے پتلے کیوں** اللہ تعالیٰ حکمتوں کا مالک ہے ابنِ مسعود کو شاید اسی لیے دبلا پتلا بنایا تاکہ وہ ابوجہل کے مقطوع سر کو نہ اٹھا سکیں۔ اس کے چند وجوہ ہیں:

(۱) ابوجہل کتا تھا اور کتوں کو مرنے کے بعد کھینچ کر باہر پھینکا جاتا ہے نہ کہ اٹھا کر۔

(۲) اس کا کان اسی طرح کاٹا جائے جیسے اس نے تھپڑ مار کر حضرتِ ابنِ مسعود رضی اللہ عنہ کا کان چیرا تھا تاکہ اس سے بدلہ لیا جا سکے۔

(۳) وعید مذکور (لنسفعا بالناصیۃ) کا تحقق ہو جائے اور وہ سر کے اگلے حصے (پیشانی) کے بالوں سے پکڑ کر کھینچا جائے۔

**ف:** ابن الشیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ناصیۃ سے ماتھے کے اوپر کے بال مراد ہیں، کبھی بالوں کی جگہ کو بھی ناصیہ کہا جاتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے یہاں پر چہرہ اور سر کنایہ فرمایا ہے۔

**لطیفہ:** شاید ناصیۃ کی تخصیص اس لیے ہو کہ ابوجہل لعین ان بالوں کو خوب سنوارتا اور سنگارتا تھا

اور خوشبو سے معطّر کرتا تھا۔

نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ (کیسی پیشانی جھوٹی خطاکار) الناصیۃ سے بدل ہے اور معرفہ نکرہ کا بدل بنانا جائز ہے اس لیے کہ اس کے بعد اس کی صفت واقع ہے اور اسے کذب و خطائے سے موصوف کرنا مجاز ہے ورنہ یہ صفات پیشانی والے کی ہیں اور جو بلاغت اس میں ہے وہ کاذب و خاطی کہنے میں نہیں۔ گویا وہ کافر باتوں میں اس انتہا کو پہنچا ہے گویا اس کی پیشانی سے کذب ہی ٹپکتا ہے، ایسے ہی اس کے فعل کا حال ہے۔ ابوجہل کا بھی یہی حال تھا کہ وہ جھوٹ بکتا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے محمد عربی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو رسول بنا کر نہیں بھیجا، اور اس قول میں بھی جھوٹا تھا کہ کہتا تھا (معاذ اللہ) محمد عربی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) جادوگر ہیں وغیرہ۔ ابوجہل خاطی تو تھا ہی مگر اس نے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے اصحاب کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اذیتوں اور مشقتوں میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی تھی۔ فَلْيَدْعُ (تو اب پکارے)

**لغات**: یہ دعوۃ سے ہے، اس کا فاعل ابوجہل ہے۔

نَادِيَهُ (اپنی مجلس کو) اس سے اہلِ مجلس مراد ہیں کہ اس کی مدد کریں۔ نادیہ وہ مجلس ہے جہاں لوگ بیٹھیں۔ اور یہاں مضاف مقدر ہے کیونکہ نفس مجلس و مکان کو تو نہیں بلایا اور پکارا جاتا اور نہ ہی کسی جگہ کو نادی سے موسوم کیا جاتا ہے جب تک کہ اس میں اہلِ مجلس نہ ہوں اور مکّہ میں دار الندوہ اسی معنیٰ پر تھا کہ وہ اس میں جمع ہو کر ایک دوسرے سے مشورہ کرتے اور وہ آج حنفیوں کی محفل کے لیے مخصوص ہے (یہ صاحب رُوح البیان رحمہ اللہ کے دور میں ہو گا آج ۱۴۰۹ھ میں نجدیوں کی دستبرد سے کچھ کا کچھ ہو گیا ہے)

**شانِ نزول**

جب ابوجہل نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو نماز سے منع کیا تو حضور نے اس کو سختی سے جھڑک دیا۔ اس پر اس نے کہا کہ آپ مجھے جھڑکتے ہیں خدا کی قسم میں آپ کے مقابل نوجوان سواروں اور پیادوں سے اس جنگل کو بھر دوں گا آپ جانتے ہی ہیں کہ مکہ مکرمہ میں مجھ سے زیادہ جتھے اور مجلس والا کوئی نہیں ہے۔

سَنَدْعُ الزَّبَانِيَةَ (ابھی ہم سپاہیوں کو بلاتے ہیں) یعنی عذاب کے فرشتوں کو جو اسے کھینچ کر جہنم میں لے جائیں گے۔ ان کا ایک فرشتہ تمہارے لاکھ کے برابر ہے (بلکہ ان سے بھی بڑھ کر)۔

**حدیث شریف**: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

| لو دعا نادیہ لاخذ تہ الزبانیۃ عیانا۔ | اگر وہ اپنے اہلِ مجلس کو نہ پکارتا تو اسے زبانیہ (دوزخ کے نگران فرشتے) کھلم کھلا پکڑ لیتے۔ |
|---|---|

**ف** : مصاحف عثمانیہ کا اتفاق ہے کہ سندع پر لکھنے کے وقت واؤ نہ ہو حالانکہ اس کے حذف کا کوئی موجب بھی نہیں۔ عربیّۃ کا کوئی قاعدہ اس پر (لفظاً) لاگو نہیں شاید مشاکلۃ یا تشبیہ بالا کی وجہ سے واؤ محذوف ہے کیونکہ پکارنا امر سے ہوتا ہے (اور امر کے جواب میں واؤ محذوف ہوتا ہے)۔

## ۳۰ آیاتِ قرآنی کا قاعدہ

ابن خالویہ نے کہا کہ تیس آیات کا اعراب میں اصل یہ ہے:

(۱) سندعوا (بالواؤ) واؤ ساکن تھی، واؤ لام کے بالمقابل ثقیل تھی اسی لئے مصحف میں گر گئی۔

(۲) یدع الانسان

(۳) یمح اللہ الباطل،

(۴) ایسے ہی واد النمل میں یاء کا حال ہے (کہ در اصل وادی النمل تھا)

(۵) ان اللہ لھاد الذین اٰمنوا (کہ در اصل ان اللہ لھادی الخ تھا) اس کی علت وہی ہے جو میں نے تمہیں ان کا قاعدہ بتایا کہ مصحف میں اسی طرح ہے اور یاء لام کے بالمقابل ثقیل ہے اس لیے گر گئی۔

## تحقیق الزّبانیۃ

زبانیۃ دراصل کلامِ عرب میں شُرطِی بچوں صرد شُرطۃ (بالضم یعنی سپاہی) کی جمع ہے۔ بادشاہوں کا ایک گروہ اس نام سے اسی لیے موسوم ہے کہ وہ اپنی مخصوص علامات سے پہچانا جاتا ہے کما فی القاموس (اب بھی عرب میں سپاہیوں کو شُرطۃ یا عسکری کہتے ہیں اور وہ ہر ملک کے اپنے مخصوص لباس میں ہوتے ہیں جیسے ہمارے ملک پاکستان میں پہلے دور میں کچھ اور علامات تھے اب سیاہ ٹوپی سر سے چمٹی ہوئی اور ملیشیا کے کپڑے کا لباس۔ اور عربوں کی خاکی وردی۔ اویسی غفرلہٗ) شَرط (بالتحریک) علامت کو کہا جاتا ہے۔ زبانیۃ کا واحد زبینۃ ہے بچون عفریۃ اور یہ عفریۃ الدیك سے ہے بمعنی مُرغ کی گُدّی کے بال، یا ٹھونگے مارنے کے وقت سر کی جانب کھینچتا ہے کسی شے کو دفع کرنے کے لیے۔ زبن بالفتح بچوں ضرب بمعنی الدفع، اس لیے کہ زبانیۃ (فرشتے) کفار پر شدت اور گرفت کر کے دوزخ میں دھکیلیں گے یعنی عذاب کے فرشتے سپاہیوں کے نام سے اس لیے موسوم ہیں کہ وہ سپاہیوں کے مشابہ ہیں پکڑ دھکڑ اور سختی اور قہر و غضب میں۔

**ف** : بعض نے کہا زبانیۃ کا واحد زبنی ہے گویا وہ زبن کی طرف منسوب ہے پھر بدل کر زبانیۃ کہا گیا جیسے انسی (بکسر الہمزہ) کہ دراصل زبانی تھا۔ بعض نے کہا کہ اس کی تاء یاء کا بدل ہے اس کے

حذف کے بعد رفع میں مبالغہ کے لیے ایسا کیا گیا۔

**تفسیر صوفیانہ** اس میں تجلیات قویہ جلالیۃ الحرارت کی طرف اشارہ ہے اور ابوجہل سے نفس امارہ اور اہلِ نادیہ سے اس کا لشکر یعنی خواہشات اور اس کے ظلمانی قویٰ کہ انہیں نارِ خذلان اور جہنم خسران کی طرف کھینچا جائے گا۔

**تفسیر عالمانہ** کَلَّا (ہاں ہاں) ناہی مذکور کو پہلی زجر کے بعد دوبارہ ہے اور یہ ماقبل سے متصل ہے اسی لیے اس پر وقف مطلق ہے لَا تُطِعْهُ (اس کی نہ سُنو) جس پر آپ ہیں اس پر مداومت کیجیے اور اس ناہی کاذب خاطی کی بات نہ سنو، ایسے ہے جیسے فرمایا:

ولا تطع المکذبین (اور مکذبین کی نہ سنو)

وَاسْجُدْ (اور سجدہ کرو) اپنے سجدہ و نماز پر مواظبت کیجیے اس میں کمی نہ کرو وَاقْتَرِبْ (ہمارے قریب ہو جاؤ) یعنی سجود سے رب تعالیٰ کا قُرب حاصل کرو۔

**حدیث شریف**: رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| اقرب ما یکون العبد من ربہ اذا سجد فاکثروا من الدعاء فی السجود۔ | سجدہ کی حالت میں بندہ اللہ تعالیٰ کے قریب تر ہوتا ہے اس لیے سجدہ میں دعا کی کثرت کیا کرو۔ |

**ف**: اس حدیث شریف میں ما مصدریہ ہے اور اقرب مبتدا، اس کی خبر محذوف ہے اور یکون تامہ ہے یعنی اقرب وجود العبد سجود کے وقت اپنے رب تعالیٰ کا قرب حاصل کرتا ہے۔

**ف**: فتوحات شریف میں اسے سجدۂ قُرب کے نام سے موسوم فرمایا۔

**مسئلہ**: ائمہ ثلاثہ کے نزدیک یہی سجدہ کا محل ہے امام مالک علیہ الرحمۃ نے خلاف فرمایا ہے در اصل یہ ان کے اصول کے مطابق ہے کہ ان کے نزدیک وجوب و سنیۃ کی اصطلاح نہیں (فرض و مستحب کی اصطلاح ہے)۔

**فائدہ صوفیانہ**: سجود میں حجاب الریاستہ کے ازالہ کی طرف اشارہ ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے:

لا کبر مع السجود (سجود کے ساتھ کبر نہیں)

**ف**: یعنی جو سجدہ کرتا ہے وہ کبر سے دُور اور بارگاہِ حق میں متواضعین کا شرف پاتا ہے۔

**حکایت ابراہیم علیہ السلام** سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے ایک دن ڈیڑھ سو مجوسیوں کو دعوتِ طعام دی۔ جب کھانے سے فارغ ہوئے عرض کی : اے ابراہیم علیہ السلام! کوئی حکم؟ آپ نے فرمایا ، مجھے تم سے ایک کام ہے۔ عرض کی ، کون سا ، فرمایا : میرے رب کو صرف ایک سجدہ کرو۔ مجوسیوں نے آپس میں مشورہ کیا کہ اس شخص نے ہماری خوب خدمت کی ہے اگر ہم اس کے رب کو سجدہ کرلیں پھر اپنے معبود کی پرستش کرتے رہیں گے تو کیا حرج ہے۔ چنانچہ سب کے سب سجدہ میں گر گئے۔ وہ سجدہ میں تھے تو ابراہیم علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں گڑگڑا کر عرض کی : اے اللہ تعالیٰ! اسلام سے ان کے سینے مزیّن کردے۔ جب مجوسیوں نے سجدے سے سر اٹھایا تو اسلام قبول کرلیا۔

**سجدہ کے اقسام** سجدہ کی کئی قسمیں ہیں :

(۱) سجدۂ صلوٰۃ

(۲) سجدۂ تلاوت

(۳) سجدۂ سہو ، اور یہ مشہور ہے۔

(۴) سجدۂ تعظیم جلالِ کبریائی حق کے لیے۔ (پیرو مرشد اور مزارات کا سجدہ حرام ہے[1]۔ اویسی غفرلہٗ)

(۵) سجدۂ تضرع الی اللہ خوف و طمع کے وقت۔

(۶) سجدۂ شکر اللہ کے لیے۔

(۷) سجدۂ مناجات۔ یہ سجدہ مستحب ہے اصح یہی ہے ، اور یہ ملائکہ سے صادر ہوا اور حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور دیگر انبیاءِ عظام اور اولیاءِ کرام علیٰ نبینا وعلیہم السلام سے بھی۔

**مسئلہ :** امام ابوحنیفہ و امام مالک رحمہما اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ سجدۂ شکر مکروہ ہے صرف زبانی شکر و حمد پر اکتفا کیا جائے اور دیگر دو اماموں نے فرمایا کہ یہ سجدہ قربت کا ہے اس پر ساجد کو ثواب ملے گا۔

**تفسیر صوفیانہ** حضرت قاشانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سجدہ میں پڑھا :

اعوذ بعفوك من عقابك۔ (میں پناہ مانگتا ہوں تیرے عفو کے ساتھ تیرے عذاب سے) یعنی تیرے فعل کے ساتھ تیرے فعل سے۔

واعوذ بك برضاك من سخطك۔ (اور پناہ مانگتا ہوں تیری رضا کے ساتھ تیرے غضب سے)

---

[1] تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو امامِ اہلسنت شاہ احمد رضا رحمہ اللہ کی کتاب "الزبدۃ الزکیہ" ۱۲ اویسی غفرلہٗ

یعنی تیری صفت کے ساتھ تیری صفت سے۔

واعوذ بك منك (اور تیری پناہ مانگتا ہوں تجھ سے)

یعنی تیری ذات کے ساتھ تیری ذات سے۔

**ف** : اقتراب بالسجود کا یہی معنیٰ ہے۔

الحمد للہ فقیر اویسی غفرلہ، سورۃ العلق کی تفسیر کے ترجمہ سے ۲۶ رجب المکرم ۱۴۰۹ھ / ۵ مارچ ۱۹۸۹ء بروز اتوار فارغ ہوا۔ (الحمد للہ علیٰ ذلک)

---

# سُورَةُ القدر

| اٰیاتہا ۵ | (۹۷) سورۃ القدر مکیۃ (۲۵) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ ○ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَۃُ الْقَدْرِ ○ لَیْلَۃُ الْقَدْرِ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَہْرٍ ○ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَۃُ وَالرُّوْحُ فِیْہَا بِاِذْنِ رَبِّہِمْ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ○ سَلٰمٌ ہِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ○

**ترجمہ :** اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا
بیشک ہم نے اسے شب قدر میں اتارا اور تم نے کیا جانا کیا شب قدر۔ شب قدر ہزار مہینوں سے بہتر اس میں فرشتے اور جبریل اترتے ہیں اپنے رب کے حکم سے ہر کام کے لیے وہ سلامتی ہے صبح چمکنے تک۔

---

سورۃ القدر کی پانچ یا چھ آیات مکیہ ہیں بعض نے کہا مدنیہ ہیں۔

## تفسیر عالمانہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)
اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ (بے شک ہم نے اسے شبِ قدر میں اتارا) نون عظمت کا ہے یا یہ ذات مع صفات و افعال پر دلالت کرتا ہے ہٗ کی ضمیر قرآن کی ہے اس لیے کہ اس کی شہرت اس کی ضمیر تام کی تصریح کے قائم مقام ہے۔ اس کی طرف ضمیر لوٹانا ایسے ہے گویا وہ جملہ اذہان میں حاضر ہے۔

سوال : ضمیر جمع (متکلم) لاکر انزال کا اسناد اللہ تعالیٰ کی طرف کیوں ہے (حالاں کہ اس کا نزول

ملائکہ کے واسطہ سے ہوا یعنی جبریل علیہ السلام کے ذریعہ) وہ بھی علیٰ طریق قصر کہ فاعل معنوی کو مقدم کیا گیا ہے۔

**جواب:** ذکر اصل پر اکتفا کیا گیا ہے اسی لیے تابع کی ضرورت نہیں۔

**ف:** بعض اہل تفاسیر نے فرمایا کہ انا انزلنٰہ مبتدا یا خبر ہے بمعنی نحن انزلنٰہ۔ اس پر ان تحقیقیہ داخل کر کے اس کے ساتھ ضمیر متصل لگائی گئی ہے تخفیفاً ہے صیغۂ ماضی کا معنیٰ ہے انا حکمنا بانزلہ فی لیلۃ القدر و قضینا بہ و قدرناہ فی الازل (ہم نے اسے لیلۃ القدر میں نازل کرنے کا حکم فرمایا یہی ہمارا فیصلہ ہے اور ازل سے ہی مقدر فرمایا۔

**سوال:** انزال دفعی طور پر ہوا ہے قرآن یکبارگی نازل نہیں ہوا بلکہ تھوڑا تھوڑا کر کے اتارا گیا جس کی مدت تیئیس ۲۳ سال ہے اور یہ سورۃ منجملہ اسی کے ہے۔

**جواب:** آیت کا مطلب یہ ہے کہ قرآن کو جبریل علیہ السلام لوحِ محفوظ سے آسمانِ دنیا کے بیت العزۃ میں یکبارگی لائے اور سفرۃ (ملائکہ) نے لکھ کر پہلے آسمان میں پہنچایا جسے حسب مصالح حضرت جبریل علیہ السلام نے تھوڑا تھوڑا کر کے حضور سرورِ عالم علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا اس کے نزول کا آغاز بھی اسی شب میں ہوا[1]

---

[1] نزولِ قرآن کے مختلف طریقے تھے کبھی تو مکمل سورت نازل ہو جاتی اور کبھی سورت کا کچھ حصہ، کبھی ایک آیت یا دو آیات نازل ہوتیں۔ اور روایات سے ثابت ہے کہ بیک وقت متعدد سورتوں کا نزول جاری رہتا تھا، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ اس آیت کو فلاں آیت سے متصل کر دو فلاں آیت کو فلاں سورت میں لکھ دو۔ یہ نہیں ہوتا تھا کہ سب کو ایک جگہ کیف ما اتفق جمع کر دیا جاتا۔ ان ارشاداتِ نبویہ سے یہ بات ظاہر ہوئی کہ آیات کا آپس میں کوئی خاص ربط یا تعلق ضرور ہو گا اس لیے حضور فرماتے کہ فلاں آیت کے بعد اس آیت کو لکھا جائے ورنہ اگر دو آیتوں یا دو سورتوں میں کوئی خاص مناسبت اور علاقہ نہ ہوتا تو پھر حضور کے فرمان (فلاں آیت کو فلاں سورت میں لکھ دو) کا کیا مقصد ہوتا۔ اس سے یہ بھی ثابت ہوا کہ قرآن مجید کی ترتیب حضور علیہ السلام کی بیان کردہ ہے اسے صحیفۂ عثمانی کہنا یا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے رد و بدل کا وہم پیدا کرنا جہالت و سفاہت ہے۔ تفصیل کے لیے دیکھئے فقیر کی کتاب "شیعہ اور قرآن" نیز یہ بھی ثابت ہوا کہ نزولِ قرآن سے پہلے نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم کو قرآن پاک کا علم نہ تھا ورنہ نزول کے وقت آیات کی ترتیب بنانا کیسا۔ اس کی تحقیق ہم نے تفسیر اویسی میں عرض کر دی ہے۔

**سورتیں لمبی چھوٹی:** بعض سورتیں بہت چھوٹی ہیں اور بعض بہت لمبی۔ تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض

(باقی اگلے صفحہ پر)

ف ۲ اس میں اشارہ ہے کہ آسمان میں لوحِ محفوظ کے بعد سب سے بڑا اور معزز مکان بیت العزۃ ہے جیسا کہ اس میں نزولِ قرآن کی روایت سے ظاہر ہے اسی لیے کہا جاتا ہے کہ آسمانِ اول کو دوسرے آسمانوں پر فضیلت ہے اس لیے کہ وحیِ الٰہی کا مقر ہے۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) سورتوں کے مضامین لمبے ہیں۔ گویا لمبی سورتوں میں چھوٹی سورتوں کے اجمال کی تفصیل ہے جس سے دو سورتوں کے درمیان ربط ظاہر ہوتا ہے اور یہی متفقہ عقیدہ ہے کہ آیات اور سورتوں کی ترتیب توقیفی ہے یعنی جس طرح جبرائیل علیہ السلام نے آپ سے کہا آپ نے اسی کے مطابق آیتوں کو مرتب کیا اور سورتوں کو اپنی جگہ لکھوا دیا۔ ظاہر ہے کہ جبریل علیہ السلام کا عرض کرنا از خود تو تھا نہیں، باری تعالیٰ کا ہی حکم تھا تو اس سے مزید توثیق ہوئی کہ یہ موجودہ قرآن منجانب اللہ ہے جیسے نازل ہوا ویسے کا ویسے ہے۔ اس سے عیسائیوں کے اعتراض کا بھی رد ہو گیا کہ قرآن مجید میں مضامین کا تکرار کیوں؟ تو اس کا جواب یہی ہے کہ قرآن مجید بعض مقامات پر اجمال فرماتا ہے تو دوسری جگہ اس کی تفصیل بتاتا ہے۔ مزید تفصیل فقیر کے رسالہ "تکرار الآیات" میں عرض کر دی گئی ہے۔ اس قانون پر قرآن مجید کے روابط یاد کرنا ضروری ہیں۔

## قواعد الربط

ربط کے مختلف اقسام ہیں:

(۱) ربط بین السورۃ (دو سورتوں کے درمیان باہمی ربط۔

(۲) ربط بین الآیات (دو آیتوں کے درمیان ربط۔

(۳) ربط بین الجملتین (دو جملوں کے درمیان ربط۔

(۴) ہر سورۃ کی ابتداء وانتہاء میں باہمی مناسبت و ربط۔

(۵) ایک سورۃ کے خاتمہ و ابتدا میں ربط۔

ماہرِ قرآن ان قواعد کو سامنے رکھے گا تو ربط القرآن آسان ہو جائیگا ان شاء اللہ تعالیٰ۔ ربط پر فقیر کے دو رسالے ہیں:

(۱) احسن السور فی ربط الصور

(۲) احسن الصور فی روابط الآیات والسور

## مکی و مدنی سورتیں

چونکہ قرآن مجید تیئیس[۲۳] سال میں نازل ہوا اس لیے سورتوں و آیات کو ایک قاعدہ سے سمیٹا گیا ہے وہ یہ کہ جو سورتیں ہجرت سے پہلے نازل ہوئیں وہ مکی سورتیں شمار ہوتی ہیں اور جو ہجرت کے بعد نازل ہوئیں وہ مدنی سورتیں کہلاتی ہیں بنا بریں سورۃ النصر جو حجۃ الوداع (باقی بر صفحہ آئندہ)

**قاعدہ:** بزرگانِ دین نے فرمایا کہ مکان کی بزرگی مکین کی وجہ سے ہوتی ہے۔

**ف:** زمین و آسمان دونوں کی بزرگی مسلّم ہے ترجیح کے لیے دونوں کے وجوہ ہیں (جو یہاں بیان کرنے کے نہیں) بہرحال بیت العزۃ اشرف المقامات ہے (لیکن لوح محفوظ کے بعد) کیونکہ قرآن مجید کا مکان ہے اور قرآن مجید بمنزلہ بادشاہ کے ہے اور بادشاہ منزہ ترین مقام پر اقامت پذیر ہوتا ہے (اگر خدانخواستہ وہ کہیں مٹی کے ڈھیر پر اُترتا تب بھی ہم اسے اشرف الامکنہ سمجھتے کیونکہ اس کی شرافت ذاتی نہ ہوگی بلکہ قرآن مجید کی وجہ سے ہوگی اس سے ثابت ہُوا کہ مکان کی شرافت اور بزرگی مکین کی وجہ سے ہوتی ہے جیسے سورۃ البلد میں تفصیل گزری ہے)

## شانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نکتہ

قرآن مجید کا رفتہ رفتہ نازل ہونا بھی تعظیم محمدی (علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کی طرف اشارہ کرتا ہے یہ ایسے ہے جیسے کسی کو ہدیہ و تحفہ بھیجا جائے۔ پھر جب بار بار بھیجا جائے گا تو سمجھا جائے گا کہ جسے تحفہ بھیجا جارہا ہے وہ بھیجنے والے کی نظر میں بہت بڑا ذی قدر اور عالیجاہ ہے اگرچہ ابتدائی نزول الیٰ بیت العزۃ میں حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مرتبہ میں تسویہ (برابری) تھا لیکن تدریجاً نزول القرآن میں حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو ممتاز کر دیا گیا۔

**ف:** تدریج میں ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ اس کے حفظ میں آسانی ہوگی اور محبوب اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے قلبِ اطہر کی تثبیت بھی مطلوب تھی، جیسا کہ خود فرمایا:

| | |
|---|---|
| وقال الذین کفروا لولا نزل علیہ القرآن جملۃ واحدۃ کذلک لنثبت | اور کافروں نے کہا کہ آپ پر یکبارگی قرآن کیوں نہ نازل ہوا اسی طرح ہوا تاکہ ہم |

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) بمقام منیٰ نازل ہوئی مدنی سورت کہلاتی ہے۔

ترتیبِ سُوَر میں علماء کا اختلاف ہے بعض کے نزدیک سورتوں کی ترتیب توقیفی ہے اور بعض کے نزدیک غیر توقیفی۔ مگر محققین کے ہاں جس طرح آیات کی ترتیب توقیفی ہے اسی طرح سورتوں کی ترتیب بھی آپ کے زمانۂ خیر و برکت میں ہوئی تھی۔ حفاظ نے اُسی وقت قرآن مجید کو اس ترتیب سے یاد کیا تھا جو اب موجود ہے، اور آیتوں اور سورتوں کی ترتیب کو برقرار رکھنے کے لیے جبرائیل علیہ السلام رمضان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دَور کرتے تھے اور اخیر رمضان میں دو بار دَور کیا تاکہ ترتیب کو ہمیشہ کے لیے باقی رکھا جاسکے۔

مزید قواعد و فوائدِ تفسیریہ فقیر کی کتاب "احسن البیان فی اصول تفسیر القرآن" میں ملاحظہ فرمائیے۔

اویسی غفرلہٗ

بہٖ فؤادک ۔ (پ ۱۹ ۔ س فرقان)　　　ثابت کریں تمہارے دل کو

## کلامِ الٰہی دو قسم ہے

اللہ تعالیٰ کا کلام ایک تو یہی قرآن ہے، دُوسرا حدیثِ قدسی ہے کیوں کہ جبریل علیہ السلام اللہ تعالیٰ سے جیسے قرآن لاتے ویسے ہی سنت بھی (جس کا نام حدیثِ قدسی ہے)۔

**مسئلہ:** اسی لیے محدثینِ کرام رحمہم اللہ کے نزدیک روایۃ السنۃ بالمعنیٰ جائز ہے کیونکہ جبریل علیہ السلام اسے بالمعنیٰ پیش کرتے۔

**مسئلہ:** قرآن مجید کی تلاوت (من حیث التلاوۃ) بالمعنیٰ جائز نہیں کیونکہ جبریل علیہ السلام قرآن مجید کے الفاظ لائے ہیں (نہ کہ معانی بخلاف حدیث قدسی کے کہ وہاں معانی لائے ہیں)

**نکتہ:** وجہ یہی ہے کہ قرآن کے الفاظ زبان پر لانا بھی عبادت ہے اور اعجاز بھی الفاظ سے ہے کیونکہ کسی کو یہ امکان ہی نہیں کہ قرآن مجید جیسے الفاظ لا سکے کہ وہ اس کے الفاظ کی طرح معجزہ ہوں ایسے ہی اس کے اسرار معنیٰ بھی کوئی نہیں لا سکتا کیونکہ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ غیر اللہ کے الفاظ و معانی حروفِ قرآن و معانی کے قائم مقام ہوں۔

## حضرت انسان کامل (نبی اللہ) لوحِ محفوظ سے بڑھ کر ہے

لوحِ محفوظ اس تعین کا دل ہے لیکن حضرت انسان (نبی اللہ) کا قلب اس سے لطیف تر ہے کیونکہ وہ اس کا زبدہ و خلاصہ ہے وہ اس لیے کہ قرآن کو حضرت جبریل علیہ السلام نے حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے قلبِ اطہر پر نازل کیا۔

**سوال:** مروی ہے کہ شب نزول القرآن (از لوح محفوظ بیت العزۃ کی طرف) میں جملہ ملائکہ کرام بیہوش ہو گئے، وہ کیوں؟

**جواب:** انہیں معلوم تھا کہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم قربِ قیامت کی علامات سے ہیں اور یہ قرآن آپ پر ہی نازل ہوگا وہ اب ہو رہا ہے تو قیامت قریب آ گئی تو ان کی بیہوشی اس کلام کی ہیبت و اجلال حضرۃ وعدہ و وعیدہ سے تھی۔

(۲) اخبار میں ہے کہ اللہ تعالیٰ جب رحمت کی بات کرتا تو فارسی زبان میں یعنی غیر عربی جیسے سریانی و عبرانی اور جب عذاب کی بات کرتا تو عربی میں، جب انہوں نے نزولِ قرآن کے وقت عربیۃ محمدیہ (علی صاحبہا الصلوٰۃ و السلام) سنی تو بیہوش ہو گئے اس گمان پر کہ شاید یہ بھی عذاب سے ہے۔

## نزول القرآن فی شہرِ رمضان

قرآن اللہ تعالیٰ کا کلام قدیم ہے اور وہ رمضان مبارک میں نازل ہُوا جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

شھر رمضان الذی انزل فیه القرآن. ماہِ رمضان وُہ مبارک مہینہ ہے کہ اس میں قرآن پاک نازل ہُوا۔

یہ بیان اول ہے لیکن ہمیں معلوم نہ تھا کہ وہ دن میں نازل ہوا یا رات میں، تو اس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

انا انزلنٰه فی لیلة مبارکة۔ بیشک ہم نے اسے مبارک رات میں نازل کیا۔

یہ بیان ثانی ہے پھر بھی اشکال رہا کہ وُہ کون سی رات میں نازل ہوا، اس کے متعلق فرمایا:

انا انزلنٰه فی لیلة القدر۔ بیشک ہم نے اسے لیلۃ القدر میں نازل کیا۔

یہ تیسرا بیان اور انتہائی بیان ہے (اس کے بعد اور کوئی بیان نہیں)

## لیلۃ مبارکہ یہی لیلۃ القدر ہے

(اگرچہ بعض علماء کے نزدیک لیلۃ مبارکہ سے شعبان کی پندرھویں شب مراد ہے لیکن صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ نے فرمایا کہ:)

لیلۃ مبارکہ سے یہی لیلۃ القدر مراد ہے وہ لیلۃ مبارکہ جس کی صفت میں فرمایا:

فیھا یفرق کل امر حکیم۔ اس میں تقسیم کیا جاتا ہے ہر حکمت والا کام۔

اور قرآن لیلۃ القدر میں نازل ہُوا، تو وہ یہی شب تھی۔ قرآن کریم لیلۃ القدر میں اس لیے نازل ہوا کہ یہ قدر والا کلام ہے۔ اسی معنی پر یہ آیت انا انزلنٰه فی لیلة القدر کے موافق ہی ہے یعنی جو قرآن کی شان کے عین مطابق ہے کہ رات بھی قدر والی اور کلام الٰہی بھی قدر والا۔

(قوت القلوب للشیخ ابی طالب مکی قدس سرہٗ)

سوال: قرآن مجید کو رات کو نازل کرنے میں کیا حکمت تھی؟

جواب: اکثر کرامات و نزول نفحات و اسرار الی السمٰوٰت رات کو ہوئے اور رات جنت میں سے ہے کیونکہ وہ محلِ استراحت ہے اور دن دوزخ سے ہے کیونکہ اس میں طلبِ معاش اور تھکان ہی ہے، دن حظ اللباس و الفراق ہے اور رات حظ الفراش و الوصال ہے۔ یہی وجہ ہے رات کی عبادت دن کی عبادت سے افضل ہے کیونکہ انسان کا قلب رات کے وقت جامع تر ہوتا ہے اور مقصود بھی حضور القلب ہے۔

**فائدہ صوفیانہ :** بعض عرفاء نے فرمایا کہ توحید کامل دن میں اور اسم (ذات) کا رات کو کرو کہ جامع الطریقتین ہو جاؤ :

(۱) طریقہ جلوتیہ (بالجیم)

(۲) طریقہ خلوتیہ۔

اس کے بعد توحید و اسم تیرے دو پر بن جائیں گے۔

**وَمَا اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ** (اور تم نے کیا جانا کہ لیلۃ القدر کیا ہے) کونسی شے نے تمہیں جتلایا اے محمد (عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کہ وہ کیا ہے کہ تم اس کی کُنہ کو نہیں جانتے کیونکہ وہ بلند قدر اور مخارق کی سمجھ سے باہر ہے اسے نہیں جانتا اور نہیں جتلاتا علام الغیوب کے سوا۔ یہ وقت کی عظمت کے لیے ہے کہ اس میں قرآن نازل ہُوا۔

**لیلۃ القدر کے فضائل** (۱) اس شب میں جو مُردے سے سوالِ قبر مرتفع ہو جاتا ہے (یعنی اٹھ جاتا ہے) ایسے تمام بزرگ اوقات میں مرنے والے کے لیے، جیسے عید (فطر اور عید قربان)، اور اس کے فضل وکرم کا تقاضا ہے کہ ان اوقات کے گزر جانے کے بعد بھی سوالِ قبر نہ ہوگا۔

**صلوٰۃ الرغائب کا ثبوت** رجب کے جمعہ اُولیٰ کی شب مغرب وعشاء کے درمیان سید الانبیاء شہ دوسرا حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تجلیٔ افعال سے نوازا گیا اسی لئے اس وقت میں صلوٰۃ الرغائب (رجب کے نوافل) پڑھنا مستحب ہے۔

**ف :** اور حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو نصف شعبان میں تجلیٔ صفات نصیب ہوئی اسی لیے وتر سے پہلے اور عشاء کے فرض نماز کے درمیان نوافل پڑھنا مستحب ہے اور تجلیٔ ذات لیلۃ القدر میں نصیب ہوئی۔ اس کا بیان آئے گا (ان شاء اللہ تعالیٰ)۔

**ف :** چونکہ اس میں حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو لیلۃ القدر کے عطیہ کا وعدہ ہے اسی لیے فرمایا **لَيْلَةُ الْقَدْرِ** (شبِ قدر) اس کا قیام اور اس میں عبادت **خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ** (ہزار ماہ سے بہتر ہے) اس کے روزے اور قیام سے، یعنی لیلۃ القدر کی غیر راتوں سے ورنہ تفضیل الشیٔ علی نفسہٖ لازم آئے گا اور یہاں خیر اسم تفضیل ہے یعنی قدر کے لحاظ سے اعظم وافضل اور اجر وثواب کے لحاظ سے اعظم دیگر مدتوں سے، اور یہ مجموعی مدت تراسی ۸۳ سال چار ماہ بنتی ہے۔

**(۲) حدیث شریف** میں ہے :

من قام لیلۃ القدر ایمانا واحتسابا     جو اس شب قدر میں ایمان اور ثواب کی خاطر

غفر له ما تقدم من ذنبه وما تأخر ومن صام رمضان ایمانا واحتسابا غفر له ما تقدم من ذنبه وما تأخر۔ (کشف الاسرار)

قیام کرتا ہے اس کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیے جاتے ہیں۔ اور جو ایمان سے اور ثواب کی خاطر رمضان کے روزے رکھتا ہے تو اس کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیے جاتے ہیں۔

**ف** : خطابی نے کہا کہ احتساب سے نیت وعزیمت مراد ہے یعنی روزہ رکھے دل کی تصدیق سے (ریاء و شہرت مطلوب نہ ہو) اور ثواب کی رغبت اور دل کی خوشی سے، نہ کہ کسی کے اجبار و اکراہ سے، اور نہ ہی روزے کو بوجھ سمجھ کر، اور نہ ہی یہ کہ اتنا لمبا دن ہائے ہائے، بلکہ دنوں کی لمبائی کو غنیمت سمجھے، کیونکہ جتنے دن بڑے ہونگے اتنا ہی ثواب زیادہ ہوگا۔

**ف** : امام بغوی نے فرمایا کہ احتساب کا معنیٰ ہے ثواب اور رضائے الٰہی کی طلب۔

**حلِ لغات** : کہا جاتا ہے : فلان یحتسب الاخبار (فلاں اخبار طلب کرتا ہے) (ترغیب و ترہیب)

**ف** : قیام سے مراد صلوٰۃ التراویح ہے۔ بعض نے کہا اس سے مطلق نماز مراد ہے جو رات کے قیام کے ساتھ ہو اور غفر له ما تقدم من ذنبه سے صغیرہ گناہ مراد ہیں۔ بعض نے اس روایت پر یہ الفاظ بڑھائے ہیں ویخفف من الکبائر (اور اس کے کبیرہ گناہوں میں تخفیف ہوگی) جب صغیرہ گناہوں سے اجتناب کی کوشش کرے۔ اور وما تأخر سے مراد یہ ہے کہ گناہوں کے ارتکاب سے اس کی حفاظت ہوگی یا یہ کہ اس کے آیندہ کے گناہ بھی بخش دیے جائیں گے۔ (فتح القریب شرح التقریب)

**مسئلہ** : حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ نے فرمایا : جو مغرب و عشاء کی نماز باجماعت ادا کرے اس نے لیلۃ القدر کا حصہ حاصل کیا۔ (الکواشی)

**ف** : لیلۃ القدر کا دن بھی خیر و برکت میں لیلۃ القدر کی طرح ہے۔

**ف** : اس میں اشارہ ہے کہ عارفین کے لیے۔ لیلۃ القدر عابدین کے لیے ہزار ماہ سے بہتر ہے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں عبادات کے خزانے پُر ہیں اس کے ہاں قدر ہے تو فناء اور اہلِ فناء کی اور شہود اور اہلِ شہود کی۔

## لیلۃ القدر کی رات کون سی ہے

لیلۃ القدر کی شب کے متعلق اختلاف ہے۔

**مذہب ۱** : اکثر کی رائے ہے کہ وہ رمضان المبارک میں ہے اور وہ بھی پچھلے عشرہ میں اور طاق راتوں میں۔

حدیث شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| التمسوھا فی العشر الاواخر من رمضان فاطلبوھا فی کل وتر۔ | اسے رمضان کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں تلاش کرو۔ |

**نکتہ:** آخری عشرہ کی تخصیص اس لیے ہے کہ ان دنوں روزے دار جسمانی لحاظ سے کمزور پڑ جاتا ہے اور عبادت میں کوتاہی ہونے لگتی ہے اس ترغیب سے لیلۃ القدر میں عبادت میں شوق پیدا ہو جائے گا اس امید پر کہ لیلۃ القدر نصیب ہو جائے۔

**نکتہ:** طاق راتوں کی تخصیص اس لیے ہے کہ اللہ وتر ہے اور وتر کو پسند کرتا ہے اور وتر میں ہی جلوہ گر ہوتا ہے جیسے ذاتِ احدیۃ کا مقتضٰی ہے، اور اکثر اقوال یہی ہیں کہ شبِ قدر (لیلۃ القدر) ستائیسویں شب رمضان کو ہے کہ اس میں چند علامات ہوتی ہیں اور اخبار بھی وارد ہیں۔ چند اخبار ملاحظہ ہوں:

(i) حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ لیلۃ القدر (سورۃ) کے تیس کلمات ہیں۔ اور فرمایا یہی ستائیسویں شب رمضان ہے۔

(ii) نیز ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: لیلۃ القدر کے نو حروف ہیں اور وہ اس سورۃ میں تین بار مذکور ہیں مجموعہ ستائیس ہُوا۔

(iii) حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ کے ایک غلام نے عرض کی: آقا! مہینہ کی ایک شب میں دریاؤں کے پانی میٹھے ہو جاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا: جب وہ شب آئے تو مجھے بتانا۔ جب وہ رات آئی، تو وہ رمضان شریف کی ستائیسویں تھی۔

**مذہب ۲:** جس نے استدلال کیا کہ شب قدر رمضان شریف کی آخری شب ہوتی ہے تو اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس ارشاد مبارک سے استدلال کیا:

| | |
|---|---|
| ان اللہ تعالٰی فی کل لیلۃ من شہر رمضان عند الافطار یعتق الف الف عتیق من النار کلھم استوجبوا العذاب فاذا کان آخر لیلۃ من شہر رمضان اعتق اللہ فی تلک اللیلۃ بعدد من اعتق من اول الشہر الی آخرہ۔ | اللہ تعالٰی رمضان کی ہر شب کو بوقتِ افطار ایک لاکھ دوزخیوں کو دوزخ سے آزاد فرماتا ہے اور وُہ دوزخی ایسے ہوتے ہیں کہ ان پر عذاب واجب ہوتا ہے، جب رمضان کی آخری شب ہوتی ہے تو اس میں اتنی تعداد میں آزاد فرماتا ہے جتنی تعداد میں رمضان کی پہلی شب سے لے کر آخری تک آزاد کر چکا ہوتا ہے۔ |

دوسری دلیل یہ ہے کہ رمضان کی پہلی رات میں ایسے خوشی ہوتی ہے جیسے کسی کے ہاں لڑکا پیدا ہو۔ یہ رات گویا شکر کی رات ہے، اور رمضان کی آخری رات جدائی کی رات ہے وہ ایسے ہے جیسے کسی کا بچہ فوت ہوجائے اور یہ صبر کی شب ہے، اور شکر وصبر کے درمیان جو فرق ہے وہ سب کو معلوم ہے اور شکر گزار کو زیادتی نصیب ہوتی ہے، جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

لئن شکرتم لازیدنکم۔ (اگر تم شکر کرو گے تو میں نعمت میں اضافہ کروں گا)

اور صابر کے ساتھ اللہ تعالیٰ ہے جیسا کہ فرمایا:

ان اللہ مع الصابرین۔ (بیشک اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے)

**ف** [۱]: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: اگر میں شب قدر کو پاؤں تو کیا پڑھوں؟ فرمایا: پڑھو:

| | |
|---|---|
| اللھم انک عفو تحب العفو فاعف عنی۔ | اے اللہ! تُو معاف کرنے والا ہے اور عفو کو محبت فرماتا ہے سو مجھے معاف فرمادے۔ |

(۲) نیز انہی سے ہے کہ میں نے پوچھا کہ اگر میں لیلۃ القدر پاؤں تو اللہ تعالیٰ سے کیا مانگوں؟ فرمایا: "اس سے عافیت کے سوا کچھ نہ مانگنا"۔ اس میں حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس دعائے مبارک کی طرف اشارہ ہے:

| | |
|---|---|
| اللھم انی اسألك العفو والعافیۃ والمعافاۃ فی الدین والدنیا والآخرۃ۔ | اے اللہ تعالیٰ! میں تجھ سے عفو وعافیت اور دین ودنیا وآخرۃ میں معافاۃ (عافیۃ) مانگتا ہوں۔ |

**نکتہ**: لیلۃ القدر کو مخفی رکھنے میں یہی راز ہے کہ بندگانِ خدا کو عبادت اور کثیر ثواب کی ترغیب ہو تاکہ زیادہ سے زیادہ شب بیدار رہیں شاید کہ شبِ قدر نصیب ہوجائے ؎

اے خواجہ چہ گوئی ز شب قدر نشانی
ہر شب شبِ قدر ست اگر قدر بدانی

ترجمہ: اے خواجہ شبِ قدر کی کیا نشانی پوچھتے ہو، ہر شب شبِ قدر ہے اگر قدر جانو۔

**مخفی اسرار** جو اسرار و رموز مخفی رکھے گئے ہیں وہ یہ ہیں :

(۱) ساعۃ الاجابت جمعہ کے دن میں۔

(۲) پانچ نمازوں میں صلوٰۃِ وُسطیٰ۔

(۳) اسمار میں اسمِ اعظم

(۴) طاعات میں رضاءِ الٰہی

تاکہ سبھی طاعات میں رغبت کریں اور معاصی کے ارتکاب میں اس کے غضب سے ڈر کر تمام گناہوں سے بچیں۔

(۵) ولی اللہ عام لوگوں میں، تاکہ ہر ایک مؤمن (سُنّی) کی تعظیم کریں ؎

خورش دہ بگنجشک و کبک و حمام

کہ یک روزت افتد ہمائے بدام

**ترجمہ :** چڑیوں کو دانے ڈال اور مور اور کبوتر کو بھی، ایک روز تیرے جال ہُما بھی آ ہی جائے گا۔

(۶) دعاؤں میں دعائے مستجاب، تاکہ بندہ اللہ تعالیٰ سے ہر دُعا مانگتا رہے ؎

چہ ہر گوشہ تیر نیاز افگنی

امیدست کہ ناگہ کہ صیدے زنی

**ترجمہ :** ہر گوشہ میں تیر پھینک امید ہے کبھی شکار پر بھی لگ ہی جائیگا۔

(۷) موت کا وقت : تاکہ مکلف بندہ جمیع اوقات میں محتاط رہے۔

**لیلۃ القدر کی وجہ تسمیہ** (۱) اسے لیلۃ القدر اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس میں بندوں کی قضاء و قدر مقدر ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا :

فیھا یفرق کل امر حکیم۔ (اس میں ہر امر حکیم کا فرق لکھا جاتا ہے)

یعنی اللہ تعالیٰ کی تقدیر ملائکہ کرام کے لیے ظاہر کی جاتی ہے تاکہ وہ اسے لوحِ محفوظ میں لکھ لیں ورنہ نفس تقدیر توازلی ہے۔ اس تقریر پر قدر بمعنی تقدیر ہے یعنی اللہ تعالیٰ کا ہر شے کو مقدارِ مخصوص اور وجہِ مخصوص پر بنانا، جیسے اس کی حکمت کا تقاضا ہے۔

**ف :** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اس سال کا رزق، بارش اور احیاء و اماتۃ (زندہ رکھنا اور مارنا) وغیرہ اسی رات میں آنے والے سال کے لیے مقدر فرما کر ملائکہ مدبرات الامور کے سپرد فرمایا جاتا ہے۔ ارزاق و نباتات و امطار (بارش) کا دفتر میکائیل علیہ السلام کو، اور

حروب ( جنگیں ) ریاح ( ہوائیں ) زلال ( زلزلے ) اور صواعق اور خسف ( دھنسنا ) کا دفتر جبریل علیہ السلام کو اور اعمال کا دفتر اسرافیل علیہ السلام کو، اور مصائب کا عزرائیل علیہ السلام کو سپرد کیا جاتا ہے ؎

(۱) فکم من فتی یمسی ویصبح آمنا — وقد نسجت اکفانہ وھو لا یدری

(۲) وکم من شیوخ ترتجی طول عمرھم — وقد رھقت اجسادھم ظلمۃ القبر

(۳) وکم من عروس تزینوھا لزوجھا — وقد قبضت ارواحھم لیلۃ القدر

**ترجمہ :** (۱) کتنے نوجوان شام وسحر امن سے گزرتے ہیں حالانکہ ان کے کفن بُنے جا چکے ہوتے ہیں لیکن انہیں خبر تک نہیں۔

(۲) کتنے بوڑھے اپنی لمبی عمروں کی امیدیں ہیں ان پر قبر کی تاریکیاں چڑھ دوڑتی ہیں۔

(۳) کتنی دُلہنیں اپنے شوہروں کے لیے سنگار کرتی ہیں حالانکہ ان کی ارواح لیلۃ القدر کی رات کو قبض ہونے کے لیے مقدر ہو چکی ہوتی ہیں ۔

**میکائیل علیہ السلام ارزاق کے چیف آفیسر** سیدنا میکائیل علیہ السلام کو ارزاق اور اغذیۃ المحسوسۃ کا امین بنایا گیا ہے اور اس کا بالمقابل انسان میں جگر ہے ، جگر تمام بدن میں غذا تقسیم کرتا ہے ۔

**حضرت اسرافیل علیہ السلام کی ڈیوٹی** اسرافیل علیہ السلام اشباح کو ارواح سے غذا بخشتے ہیں اس کے بالمقابل انسان میں دماغ ہے ۔

**حضرت جبرائیل علیہ السلام کا فرض** حضرت جبریل علیہ السلام ارواح کو علوم ومعارف کی غذا عطا فرماتے ہیں اس کے بالمقابل انسان میں عقل ہے ۔

**ف :** اللہ تعالیٰ کی ہر مخلوق ( پیدا کردہ شے ) کو غذاء کی ضرورت ہے جسم کی غذا تالیف ( ترکیب ) اور عقل کی علوم ضروریہ اور روح قدسی کی غذا بھی یہی علوم ضروریہ ہیں ۔

( **۲** ) قدر بمعنی منزلت وشرافت ، یا تو عامل کے اعتبار سے کہ وہ اس میں طاعت وعبادت کرتا ہے تو ذی قدر وشرف ہو جاتا ہے یا عتبار نفس عمل کے اس معنیٰ پر کہ اس رات میں جو طاعت واقع ہو گی وہ بڑی قدر ومنزلت اور شرافت والی ہو گی ۔

( **۳** ) حضرت ابو وراق رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ شب لیلۃ القدر کے نام سے اس لیے موسوم ہے کہ اس شب میں قدر والی کتاب قدر والے فرشتے کے ذریعہ قدر والی اُمت پر نازل ہوئی ۔ اللہ تعالیٰ

نے اس سورۃ میں تین بار لیلۃ القدر شاید اسی لیے ذکر فرمایا ہے۔

(۴) حضرت الخلیل رحمہ اللہ نے فرمایا: لیلۃ القدر بمعنی تنگی کی شب، وہ اس لیے کہ اس رات زمین ملائکہ کے نزول کی وجہ سے تنگ ہو جاتی ہے، اور قدر بمعنی تنگی قرآن مجید میں بھی آیا ہے۔ چنانچہ فرمایا:

ومن قدر علیہ رزقہ۔ (اور وہ چیز جس پر رزق کی تنگی ہو)

**نکتہ:** خیر من الف شہر میں ہزار ماہ کی تخصیص یا تو اس لیے ہے کہ کثرتِ ثواب مراد ہے، کیونکہ اہلِ عرب کثرت کے اظہار کے لیے بہت سی اشیاء میں الف (ہزار) کا لفظ استعمال کرتے ہیں لیکن اس سے اس کی حقیقت نہیں بلکہ کثرت مراد لیتے ہیں۔

## بنی اسرائیل کا ایک عابد

حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بنی اسرائیل میں ایک عابد تھا شمسون نامی، جس نے ہزار ماہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں جنگی ہتھیار پہنے رکھے۔ اس پر اہلِ اسلام (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم) متعجب ہوئے کہ ہمارے اعمال کی کیا حیثیت! اس پر اللہ تعالیٰ نے اس اُمت کو ایک رات عطا فرمائی جو اس غازی کی مدتِ عبادت سے بہتر ہے۔

**ف:** بعض نے کہا کہ مذکور عابد سے مراد یہ ہے کہ ان میں جب تک ہزار ماہ عبادت نہ کرتا اس کا نام عابد نہ رکھا جاتا اور نہ ہی اسے عابدین کی فہرست میں شامل سمجھا جاتا۔ لیکن یہاں یہ ہے کہ ایک رات عبادت کرے تو اس کا نام عابد ہے (اور وہ بھی ان گزشتہ عابدین سے بہتر)۔

## اُمت پر شفقت

مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پچھلی اُمتوں کو دیکھا کہ ان کی عمریں طویل اور آپ کی امت کی عمریں چھوٹی۔ اس سے آپ کو خوف ہوا کہ میری امت کے اعمال ان امتوں کے اعمال تک نہ پہنچ سکیں گے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایک رات عطا فرمائی جو ان امتوں کے ہزار ماہ کی عبادت سے بہتر ہے۔

**ف:** حضرت سلیمان علیہ السلام کی شاہی کی مسافت پانچسو ماہ کی تھی اور حضرت سکندر کی شاہی کی مسافت پانچ سو سال۔ اللہ تعالیٰ نے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اُمت کو ایک رات عطا فرمائی کہ جس نے اس رات میں عبادت کی گویا اس نے وہی دونوں ملک پالئے۔

## بعض بنو امیہ کا بُرا حال

جب حضرت حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہما نے خلافت حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سپرد کر دی اور آپ کو بعض احباب کی طرف سے عتاب ہوا آپ نے فرمایا کہ (بہت پہلے کی بات ہے) اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی علیہ السلام کو بعض بنو امیہ کا حال خواب میں دکھلایا کہ وہ آپ کے منبر پر بندروں کی طرح ناچ رہے ہیں اس سے حضور علیہ الصلوٰۃ

والسلام مغموم ہوئے تو آپ کو اللہ تعالیٰ نے لیلۃ القدر کی نوید سُنائی کہ یہ آپ کے لیے اور آپ کی اولاد اور اہلبیت کے لیے ہزار ماہ سے بہتر ہے [1]

**ف** : یاد رہے کہ یہی بنو امیہ کی ملوکیت کی مدت ہے اس میں اللہ تعالیٰ نے آپ کو بتایا کہ وہ اتنی مدت لوگوں پر شاہی کریں گے۔ پھر کشف غیب ہُوا کہ اسی قدر تک شاہی کے بعد ان کا آخری بادشاہ مروان جعدی مقتول ہوا۔ (فتح الرحمٰن)

**ف** : (اس روایت سے لیلۃ القدر کی فضیلت ثابت ہوئی) اور اس کی فضیلت کے لیے آیت قرآنی کافی ہے اور اس کا ثبوت بھی اسی آیت سے ہے (اس کا منکر گمراہ ہے)

**تردید منکرینِ لیلۃ القدر** بعض لوگ کہتے ہیں اس کی فضیلت صرف اسی شب ہے جب قرآن کا نزول ہُوا بعد ازاں فضیلت منقطع ہوگئی۔ یہ جمہور کے خلاف ہے جمہور کا مذہب ہے کہ فضیلت شب قدر قیامت تک جاری وساری ہے۔ یہ بندوں پر اللہ تعالیٰ کا فضل اور رحمت ہے۔

**مذہب ۱۳** : بعض نے کہا کہ لیلۃ القدر رمضان شریف سے مخصوص نہیں غیر رمضان میں بھی ہوسکتی ہے،

---

[1] یہ روایت جس طرح کی بھی ہے شیعہ اس سے ضرور بغلیں بجائیں گے ان کے لیے یہ روایت مفید نہیں کیونکہ ضروری نہیں کہ سُنی جو روایت نقل کرے اس سے استدلال بھی ہوسکے، کیونکہ سنّی کا مذہب ہے کہ فضائل میں ہر قسم کی روایات قابلِ قبول ہوں لیکن اس سے عقائد و احکام ثابت نہیں ہوتے اس طرح سے تمام فضائل کی روایات ہم نقل کرتے رہتے ہیں اگر جزوی طور پر چند فضائل اہلبیت کرام رضی اللہ عنہم کے مخصوص ہیں تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ من کل الوجوہ صحابہ ثلاث رضی اللہ عنہم پر افضل ہوگئے کیونکہ اسلام کا مسلّم اصول ہے جسے شیعہ بھی مانتے ہیں کہ جزوی فضیلت سے کسی افضل شخص پر فضیلت ثابت نہیں ہوسکتی، جیسے حضرت خضر علیہ السلام کا علم لدنّی حضرت موسیٰ علیہ السلام پر افضل نہیں بنا دیتا۔ اور تیسرا قاعدہ اسلامی جسے شیعہ بھی مانتے ہیں کہ ہر ایک میں کوئی مخصوص فضیلت ہوتی ہے جو دوسرے میں نہیں ہوتی جیسے انبیاء علیہ السلام کو دیکھئے کوئی خلیل اللہ، کوئی نجی اللہ، کوئی کلیم اللہ، کوئی روح اللہ علیہم السلام۔ یہ صرف اور صرف ہمارے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہی کا خاصہ ہے کہ آپ تمام مخلوق سے من کل الوجوہ علی الاطلاق افضل و اعلیٰ ہیں ؎

سب سے اعلیٰ و اولیٰ ہمارا نبی
سب سے بالا و اعلیٰ ہمارا نبی (صلی اللہ علیہ وسلم)

(اویسی غفرلہٗ)

یہی امام ابوحنیفہ اور حضرت شیخ اکبر قدس سرہما کا مذہب ہے اسی لیے فرمایا کہ اگر کوئی شخص اپنی عورت کی طلاق یا غلام کی آزادی لیلۃ القدر سے معلق کرے تو اس کی عورت کی طلاق سال گزرنے پر ہوگی کہ نہ معلوم شب قدر کون سی شب میں ہے۔ لیکن اکثر کا مذہب ہے کہ وہ رمضان المبارک سے مخصوص ہے۔

**ف** : حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی عادتِ کریمہ تھی کہ رمضان المبارک کا آخری عشرہ آتا تو آپ عبادت کے لیے کمربستہ ہو جاتے اور ساری رات بیدار رہتے اور اپنے اہلبیت کو بھی بیدار کرتے۔

**ف** : بعض اکابر صالحین آخری عشرہ میں کسی ایک رات میں لیلۃ القدر کی نیّت پر تمام رات عبادت کرتے۔

**ف** : جو شخص رات کو صرف دس آیات (کسی پارہ کی) پڑھ کر سوئے نیّت یہی ہو کہ لیلۃ القدر نصیب ہو وہ لیلۃ القدر کی برکت اور اس کے ثواب سے محروم نہ ہوگا۔

**مسئلہ** : حضرت ابواللیث رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ لیلۃ القدر کی کم از کم دو رکعت ہیں اور زیادہ سے زیادہ ہزار رکعات، اور اوسط ایک سو رکعات، اور ان میں اوسط قرأۃ، ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ انا انزلنٰہ ایک بار اور قل ھو اللہ الخ تین بار اور ہر دو رکعت پر سلام پھیرے اور ہر سلام کے بعد نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجے۔

**ف** : اس کی فضیلت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگی کہ اسے اس رات کی عبادت سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہی قدر و منزلت نصیب ہوگی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمائی۔

**مسئلہ** : اس کی جماعت بلا تداعی بلا کراہت جائز ہے یعنی اذان و اقامت کے بغیر جیسے فرائض میں ہوتا ہے نہ ہو اس کی بہت سے علماء نے تصریح فرمائی ہے۔ شرح النقایہ وغیرہ اور المحیط میں ہے:

لا یکرہ الاقتداء فی النوافل مطلقا نحو القدر والرغائب ولیلۃ النصف من شعبان و نحو ذلک لان ما راٰہ المؤمنون حسناً فھو عند اللہ حسنٌ فلا تلتفت الیٰ قول من لامذاق لھم من الطاعنین فانھم بمنزلۃ العنین لا یعرفون ذوق المناجاۃ وحلاوۃ الطاعات و فضیلۃ الاوقات (ج ۱ ص ۴۸۳)

امام کی نوافل میں مطلقاً اقتداء جائز ہے جیسے نوافل القدر و رغائب و پندرھویں شب شعبان وغیرہ کیونکہ وہ عمل صالح جو اہلِ اسلام کے نزدیک حسن ہو تو وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بھی حسن ہے اس کی طرف توجہ نہ دیں جسے دین کا ذوق نصیب نہیں وہ نامرد آدمی کی طرح ہیں انھیں مناجات کے ذوق کا کیا پتا، اور نہ ہی وہ طاعت کی حلاوۃ سے اور فضیلۃ اوقات سے آگاہ ہیں

۵

ہر کس از جلوۂ گل فہم معانی نکند
شرح آں دفتر ننوشتہ ز بلبل بشنو

**ترجمہ:** جلوۂ گل کا معنیٰ ہر ایک کی سمجھ کا نہیں۔ اس دفتر کی شرح لکھنے سے باہر ہے اس کے متعلق بلبل سے پُوچھ۔

**تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ الرُّوْحُ فِيْهَا** (ملائکہ اور رُوح اُترتے ہیں اس میں) جملہ مستانفہ ہے اس کا بیان ہے جو اس کی فضیلت بیان کی گئی ہے کہ اس کا مرتبہ ہزار ماہ کی عبادت سے بڑھ کر ہے۔ تنزل دراصل تتنزل تھا (دو تائیں)۔

## ملائکہ کے نزول کے بعد اقوال

(۱) ظاہر یہ ہے کہ ان سے کل فرشتے مراد ہیں کیونکہ مطلق ہے۔ سورۃ النبا، میں رُوح کا معنیٰ گزرا ہے۔

## فرشتہ کی جسامت اور قد و قامت

(۲) بعض نے کہا کہ ایک فرشتہ ایسا ہے کہ اگر ساتوں آسمانوں اور زمینوں کو ایک لقمہ کر کے منہ میں ڈالے تو ڈال سکتا ہے۔

اس آیت میں وہی مراد ہے یا وہ فرشتہ جس کا سر عرش کے نیچے اور دونوں پاؤں ساتوں زمینوں کی جڑوں میں اس کے ایک ہزار سر ہیں اور ہر سر عالمِ دنیا سے بڑا ہے اور ہر سر میں ایک ہزار چہرہ اور ہر چہرہ میں ہزار منہ ہر منہ میں ہزار زبان ہر زبان سے ہزار قسم کی تسبیح و تحمید و تمجید پڑھتا ہے ہر زبان کی بولی دوسری سے نہیں ملتی جو وہ منہ سے زبان کھولتا ہے تو تمام آسمان کے فرشتے اس ڈر سے سجدہ ریز ہو جاتے ہیں کہ کہیں اس کے چہرے کے انوار انہیں جلا نہ دیں۔ ہر صبح و شام کو ان تمام مُونہوں سے اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتا ہے یہ فرشتہ لیلۃ القدر میں زمین پر اُتر کر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی امت کے ان اہلِ ایمان روزہ دار مردوں عورتوں کے لیے طلوعِ فجر تک استغفار کرتا ہے۔

(۳) نزول فرمانے والے ملائکہ کا ایک مخصوص گروہ ہے جو اسی لیلۃ القدر میں ہی دیکھا جاتا ہے جیسے زاہدوں کو صرف عید کے دن دیکھا جاتا ہے۔

## رُوح سے مراد کون

عیسٰی علیہ السلام، کیونکہ رُوح آپ کا اسم گرامی ہے آپ ملائکہ کرام کی موافقت میں آسمان سے زمین پر اُترتے ہیں تاکہ امتِ مصطفٰے (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم) کا مطالعہ کریں۔

(۴) خواجہ محمد پارسا رحمہ اللہ تعالیٰ کی تفسیر میں ہے کہ رُوح سے حضور سید الانبیاء حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم مراد ہیں کہ اسی شب میں آپ کی روح اقدس خصوصیت سے زمین کی طرف نزول اجلال فرماتی ہے (یعنی متوجہ ہوتی ہے)۔

**حدیث شریف** میں ہے:

لأنا اکرم علی اللہ من ان یدعنی فی الارض اکثر من ثلاث وکان الثلاث عشر مرات ثلاثین لأن الحسین رضی اللہ عنہ قتل فی رأس الثلاثین سنۃ فغضب علی اهل الارض و عرج بہ علیین۔

میں اللہ تعالیٰ کے ہاں مکرم تر ہوں وہ مجھے زمین پہ تین دن تک نہ چھوڑے گا اور وہ ثلاث دس بار تھے کل تیس سال تھے اس لیے کہ سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا تیس سال کی ابتداء میں شہادت واقع ہوئی اس لیے آپ اہلِ ارض پر ناراض ہوئے تو علیین میں تشریف لے گئے۔

## زیارتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور شہادتِ حسین رضی اللہ عنہ

کسی نے حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھ کر عرض کی: میرے ماں باپ آپ پر قربان، کیا آپ امت کے فتنے نہیں دیکھ رہے؟ فرمایا:

زادھم اللہ فتنۃ قتلوا الحسین و لم یحفظونی و لم یراعوا حقی فیہ۔

خدا کرے فتنے اور زیادہ ہوں اس لیے کہ انہوں نے میرے حسین (رضی اللہ عنہ) کو شہید کر ڈالا انہوں نے میرا حیا نہ کیا اور نہ میرے حقوق کی رعایت کی۔

**ف:** روح سے مراد جو کچھ بھی ہو زیادہ ظاہر یہی ہے کہ اسی رات تمام آسمانوں کے تمام فرشتے زمین پر اترتے ہیں کیونکہ جب وُہ باقی دنوں میں اہلِ ذکر کی مجالس میں حاضر ہوتے ہیں تو پھر ایسی بلند قدر رات، تو زیادہ لائق ہے کہ اس میں تمام آسمانوں کے تمام فرشتے نازل ہوں یا آسمانِ دنیا کی طرف نازل ہو کر گروہ در گروہ اترتے چڑھتے رہتے ہیں جیسے حجاج کہ کعبہ معظمہ کے طواف کے لیے کوئی جا رہے ہوتے ہیں کوئی آرہے ہوتے ہیں ایسے ہی دیگر مناسک مثلاً صفا و مروہ اور شیطانوں کو کنکریاں مارنا وغیرہ اسی لیے اللہ تعالیٰ نے حتی مطلع الفجر فرمایا اور تنزل بھی تدریج پر دلالت کرتا ہے۔ اس سے وہ سوال دفع ہوا کہ زمین تو ایک معمولی سا خطہ ہے اس پر اتنے کثیر التعداد ملائکہ کرام کیسے سما سکیں گے ایسے ہی ان کے لیے پہلے آسمان میں ان کیلئے گنجائش کا بھی یہی حال ہے۔ علاوہ ازیں یہ جواب بھی ہو سکتا ہے کہ ملائکہ کرام ارواح کی طرح لطیف اجسام

ہیں وہ ان ظاہری اجسام کی طرح تو نہیں کہ وہ زمین یا آسمان اول میں نہ سما سکیں اسی لیے انہیں ارواح بھی کہا جاتا ہے۔

**سدرۃ المنتہیٰ کے فرشتے** بعض نے کہا لیلۃ القدر میں اترنے والے فرشتے سدرۃ المنتہیٰ والے ہیں اور اس میں اتنے کثیر التعداد فرشتے ہیں کہ خدا تعالیٰ ہی کو معلوم، (اور کسی کو ان کا علم نہیں، الا من شاء اللہ) اور جبریل علیہ السلام کا مقام سدرۃ المنتہیٰ کے وسط میں ہے اور یہ فرشتے گرجا گھروں اور بتکدوں میں داخل نہیں ہوتے، ایسے ہی جہاں کتے اور تصاویر (فوٹو) اور خبیث اپلید گھروں اور شرابخانوں میں اور جن گھروں میں شراب کے عادی مجرم اور قطع رحمی کرنے والے اور جُنب اور خنزیر کا گوشت کھانے والے ہوں اور خود کو زعفران سے رنگین کرنے والا وغیرہ۔

**ف** : تضمخ بالزعفران (زعفران سے آلودہ کرنا) تضمخ بالفارسیہ بوے خوش برخویشتن آلودن۔ اور یہ بار سے متعدی ہوتا ہے (تاج المصادر)

قاموس میں ہے: جسم کو خوشبو سے آلودہ کرنا یہاں تک کہ اس سے خوشبو کے قطرات بہہ نکلیں۔

**ف** : الروح کا عطف الملٰئکۃ پر ہے اور ضمیر لیلۃ القدر کی طرف راجع ہے اور جار تنزل کے متعلق ہے اور جائز ہے الروح جملہ اسمیہ محلاً منصوب حال از تنزل ہے اور ضمیر ملائکہ کی طرف راجع ہے لیکن پہلا صحیح ہے اس لیے کہ اسے ضمیر کی محتاجی نہیں۔

بِاِذْنِ رَبِّهِمْ (اپنے رب کے حکم سے) تنزل کے متعلق ہے۔

**ملائکہ ہمارے مشتاق ہیں** اس سے ثابت ہُوا کہ ملائکہ ہمارے دیکھنے کے مشتاق اور ہماری طرف رغبت رکھتے ہیں اسی لیے ہمارے ہاں تشریف لانے کی اجازت مانگتے ہیں۔ اجازت ملتے ہی ہمارے ہاں پہنچ جاتے ہیں۔

**سوال** : ہم گنہگار بندے جس کا ملائکہ کو علم ہے تو پھر وہ ہماری طرف کیسے رغبت رکھتے اور مشتاق ہوتے ہیں۔

**جواب** : وہ ہمارے گناہوں کی تفصیل سے واقف نہیں۔

**واہ انسان تیری شان** مروی ہے کہ ملائکہ کرام لوح محفوظ کا مطالعہ کرتے ہیں جب انسانوں کے گناہوں کے دفتر تک پہنچتے ہیں تو ان کے آگے پردے لٹکا دئے جاتے ہیں تاکہ انسانوں کے گناہوں پر ان کی نظر نہ پڑے اور ان کے قبائح سے انہیں واقفیت حاصل نہ ہو سکے۔

**واہ کریم تیری شان** سبحان اللہ! کیسا کریم ہے وُہ کہ وہ ہمارے محاسن تو ظاہر کرتا ہے لیکن قبائح چھپاتا ہے۔

**محبوبانِ خدا** دراصل ملائکہ کرام آسمانوں پر اہلِ زمین کی طاعات کو دیکھتے ہیں جیسے غرباء و مساکین کو طعام کھلانا اور گنہ گاروں کا بارگاہِ حق میں رونا۔ گریہ زاری سے ان کی زیارت کے لیے فرشتے بیتاب ہو جاتے ہیں۔

**حدیثِ قدسی شریف** میں ہے، (اللہ تعالیٰ فرماتا ہے)

لاٴنین المذنبین احب الی من زجل المسبحین۔ مجھے گنہ گاروں کے رونے کی آواز تسبیح کہنے والوں کی آواز سے زیادہ پسند ہے

اسی لیے فرشتے آپس میں کہتے ہیں کہ زمین پر جا کر ان لوگوں کو دیکھیں جن کے رونے کی آواز اللہ تعالیٰ کو محبوب ہے ذرا ہم بھی ان کے رونے کی آواز اپنے کانوں سے سن لیں کہ ہماری تسبیح پڑھنے کی آواز سے ان کی آواز اللہ تعالیٰ کو پسند ہے تو کیوں اور کیسے!

**نکتہ** دراصل رونے کی آواز کو اللہ تعالیٰ اس لیے پسند کرتا ہے کہ تسبیح پڑھنے میں تسبیح پڑھنے والوں کے کمال کا اپنا اظہار ہے اور گنہگار کے رونے میں رب العالمین کی غفاریت کا اظہار ہے سد

نصیب ماست بہشت اے خدا شناس برو
کہ مستحق کرامت گناہگارانند

ترجمہ: بہشت تو ہمارا ہی نصیب ہے اے خدا شناس جا، اس لیے کہ کرامت کے مستحق تو گنہ گار ہیں۔

**مِنۡ كُلِّ اَمۡرٍ** (ہر امر سے) یہ بھی تنزل کے متعلق ہے، یعنی اس امر کی وجہ سے جو اس سال میں مقدر ہو چکا ہے خیر و شر سے یا خیر و بھلائی کے امر کے ساتھ، یہاں من بمعنی با ر ہے جیسے یحفظون من امر اللہ ای بامر اللہ یعنی وہ اللہ تعالیٰ کے امر کے ساتھ حفاظت کرتے ہیں۔

**ف**: بعض نے کہا کہ جبریل علیہ السلام بقیۂ رحمت اسی رات دار الحرب میں جا کر تقسیم فرماتے ہیں ان پر جن کے متعلق اللہ تعالیٰ کو علم ہے کہ فلاں فلاں مسلمان ہو جائے گا اسی شب میں وہ رحمت ان پر تقسیم ہو جاتی ہے تو وہ بعد میں مسلمان ہو جاتے ہیں اور مسلمان ہو کر فوت ہوتے ہیں۔

**سوال**: مقدرات تو سال بھر ہوتے رہتے ہیں تو پھر فرشتے اس رات میں تمام امور مقدرات کے لیے

کیسے اترتے ہیں؟

جواب : ان کا اسی شب میں نزول تنفیذ امور کے تعیین کے لیے ہوتا ہے یعنی تمام ملائکہ کا نزول جمیع امور کے لیے ہوتا ہے تاکہ سال بھر وہ ان کا نفاذ کر سکیں ۔ یہ تقسیم العلل علی المعلولات کے قبیل سے ہے ۔

سَلٰمٌ هِیَ ( وہ سلامتی ہے ) تقدیم الخبر حصر کے لیے ہے جیسے تمیمی انا ای ماھی الاسلامۃ یعنی وہ نہیں سوائے سلامتی کے ، یعنی اسی شب میں نہ پیدا ہوتی ہیں شرور نہ آفات ، جیسے آندھیاں و صواعق (کڑکیں ، بجلی کا گرنا وغیرہ ) وہ جملہ امور کہ جن سے خوف اور خطرہ ہو بلکہ اس رات میں سلامتی اور نفع اور خیر ہی پیدا ہوتے ہیں اس رات میں شیطان برائی نہیں پھیلا سکتا اور نہ ہی جادوگر کا جادو چل سکتا ہے ۔

ف : خود رات خیر و برکت نہیں ہو جاتی بلکہ رات خیر و برکت اور سلامتی کے لیے ظرف ہوتی ہے اور خود اسی کو خیر و برکت اس لیے کہا گیا کہ وہ اسی پر مشتمل ہے اس میں مبالغہ ہے ۔

ف : اس سے ثابت ہوا کہ لیلۃ القدر کے علاوہ دیگر رات میں بھی خیر و برکت اور سلامتی ہوتی ہے ورنہ مبالغہ کا کیا معنیٰ ، یعنی خیر و بلاء کی تقدیر کا دونوں میں فیصلہ ہوتا ہے ۔ یا معنیٰ یہ ہے کہ یہ رات اس معنیٰ پر سلامتی والی ہے کہ اس میں مسلمانوں پر السلام علیکم کہنے والے ملائکہ کثرت سے ہوتے ہیں نیز اس شب کی ایک سلامتی یہ ہے کہ اس شب کی برکت سے بندے کے گناہ بخش دیے جاتے ہیں ۔

## جبریل علیہ السلام ملائکہ کے جھرمٹ میں

حدیث شریف میں ہے :

ینزل جبرائیل لیلۃ القدر فی کبکبۃ من الملائکۃ ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : جبرائیل علیہ السلام ملائکہ کے جھرمٹ میں لیلۃ القدر میں زمین پر اُترتے ہیں ۔

یعنی ان لوگوں کو السلام علیکم جا کر کہتے اور دعائیں دیتے ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مصروف یا نماز ( نوافل ) وغیرہ پڑھ رہے ہوتے ہیں ۔

حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ( فجر کے طلوع کے وقت تک ) یہاں مضاف مقدر ہے کیونکہ غایۃ و مغیا کا ہمجنس ہونا ضروری ہے ۔

## حلِ لغات

مطلع ( بفتح اللام ) مصدر میمی ہے جس نے بکسر اللام پڑھا ہے وہ کہتا ہے کہ یہ وقت طلوع کا اسم ہے یعنی اسم زمان ہے اور حتّٰی ، تنزل کے متعلق ہے ۔ علاوہ ازیں یہ حکم تنزل کی غایۃ ہے ان کے تنزل میں ان کے ٹھہرنے کے لیے یا ان کے نفس تنزل کے لیے ، یعنی ان کا تنزل یکے بعد دیگرے فوج در فوج ہو کر طلوعِ فجر تک منقطع نہیں ہوتا ۔

**مسئلہ :** بعض نے کہا لیلۃ القدر کا وقت غروبِ شمس سے لے کر طلوعِ فجر تک ہے کہ ملائکہ کرام مطیعین پر ان اوقات میں طلوعِ فجر تک سلامتی کے لیے آتے جاتے رہتے ہیں۔ اس کے بعد آسمانوں کی طرف چلے جاتے ہیں۔ حتیٰ، سلام کے متعلق ہے۔

**علامتِ لیلۃ القدر** علمائے کرام فرماتے ہیں اس شب کی علامت یہ ہے کہ وہ رات نہ گرم ہوتی ہے نہ سرد، اور اس کی صبح کو جب سورج طلوع کرتا ہے تو اس میں شعاع نہیں ہوتی کیونکہ طلوعِ شمس کے وقت ملائکہ کرام آسمانوں پر چڑھتے ہیں تو سورج کی شعاع کو پھیلنے نہیں دیتے کیونکہ ملائکہ کرام کثیر التعداد میں ہوتے ہیں یا اس لیے کہ سورج اس رات میں شیطان کے دو قرنوں کے درمیان میں طلوع نہیں کرتا، جیسے بعض روایات میں ہے کہ سورج شیطان کے دو قرنوں کے درمیان طلوع کرتا ہے تو پھر شیطان اس کی شعاع بڑھانے اور اس کے طلوع میں زینت دیتا ہے تاکہ کفار (سورج پرستوں) کا دھوکا بڑھے اور اسے سجدہ کرنے والوں کی آنکھوں میں اس کا منظر بھلا لگے۔

**ف :** پہلے گزرا ہے کہ اس رات میں کڑوا پانی میٹھا ہو جاتا ہے اور اس رات کو جو نور دیکھا جاتا ہے وہ ملائکہ کے پروں کا نور ہوتا ہے یا جنۃ عدن کا کہ اس شب کو اس کے دروازے کھولے جاتے ہیں یا لواء الحمد کا نور یا اسرار العارفین کا نور ہوتا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ ان کے اسرار کے پردے اٹھاتا ہے تاکہ مخلوق ان کی ضیاء و شعاع دیکھے۔ یہی زیادہ مناسب ہے لیلۃ القدر کی حقیقت کے لیے۔ اس لیے کہ اس کی حقیقت یہ ہے کہ عارف کے قلب کے لیے ملکوت منکشف ہو جائیں اور قاعدہ ہے کہ جب عارف کا باطن منور ہو جاتا ہے تو ملکوت کا نور اس کے ظاہر پر منعکس ہوتا ہے۔

**فضیلتِ سورۃ القدر :** حدیث شریف میں ہے :

| | |
|---|---|
| من قرأ سورۃ القدر اعطی ثواب من صام رمضان واحیی لیلۃ القدر۔ | جو سورۃ القدر پڑھتا ہے اسے اللہ تعالیٰ رمضان کے روزے دار اور لیلۃ القدر میں جاگنے والے کا ثواب عطا فرماتا ہے۔ |

سورۃ القدر کی تفسیر خالق الخلق والامر کی مدد سے ۲۲ ربیع الآخر ۱۱۱۷ھ میں ختم ہوئی۔

فقیر اویسی غفرلہٗ تفسیر سورۃ القدر کے ترجمہ سے ۲۷ رجب المکرم ۱۴۰۹ھ کو فارغ ہوا۔

(الحمد للہ علیٰ ذلک)

---

# سُورۃ البیّنۃ

| اٰیاتہا ۸ | (۹۸) سورۃ البینۃ مکیۃ (۱۰۰) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ○ رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ يَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً ○ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ○ وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ ○ وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۙ حُنَفَآءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ○ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ اُولٰۗىِٕكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ○ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ اُولٰۗىِٕكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ○ جَزَاۗؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ۭ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهٗ ○

**ترجمہ** : اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

کتابی کافر اور مشرک اپنا دین چھوڑنے کو نہ تھے جب تک ان کے پاس روشن دلیل نہ آئے وہ کون وہ اللہ کا رسول کہ پاک صحیفے پڑھتا ہے ان میں سیدھی باتیں لکھی ہیں اور پھوٹ نہ پڑی کتاب والوں میں مگر بعد اس کے کہ وہ روشن دلیل ان کے پاس تشریف لائے اور ان لوگوں کو تو یہی حکم ہوا کہ اللہ کی بندگی کریں نرے اسی پر عقیدہ لاتے ایک طرف کے ہو کر اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں اور یہ سیدھا دین ہے بیشک جتنے کافر ہیں کتابی اور مشرکین سب جہنم کی آگ میں ہیں ہمیشہ اس میں رہیں گے

وہی تمام مخلوق میں بدتر ہیں۔ بیشک جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے وہی تمام مخلوق میں بہتر ہیں ان کا صلہ ان کے رب کے پاس بسنے کے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں بہیں ان میں ہمیشہ رہیں اللہ ان سے راضی اور وہ اس سے راضی، یہ اس کے لیے ہے جو اپنے رب سے ڈرے۔

---

سورۃ القیامۃ اور بینۃ اور بریۃ مکیہ ہے اس کی آٹھ یا نو آیات ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

لَمْ یَكُنِ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ (نہیں کافر دین اہل کتاب سے) یہود و نصاریٰ، صلہ فعل دلیل ہے اس کی کہ ان کا کفر حادث ہے جو انبیاء علیہم السلام کے بعد پیدا ہوا وَالْمُشْرِكِیْنَ (اور مشرکین) بت پرست، من تبیینیہ ہے تبعیضیہ نہیں تاکہ لازم آئے کہ بعض مشرک کافر نہ تھے اسی لیے کافر دو قسم کے تھے:

(۱) اہل کتاب، جیسے یہود و نصاریٰ کے فرقے۔
(۲) مشرکین، یہ کسی کتاب کی طرف منسوب نہیں ہوتے تھے۔

دونوں جنسوں کو الذین کفروا میں اجمالاً بیان کرکے پھر دونوں کی تفصیل بیان فرمائی کہ وہ اہل کتاب اور مشرکین ہیں، یہ کفروا کی ضمیر سے حال ہے، یعنی وہ دونوں ہیں مُنْفَكِّیْنَ (دین چھوڑنے کو) یہ کان کی خبر ہے یعنی اس وعید سے جو اتباعِ حق اور ایمان بالرسول جو آخر زمانہ میں مبعوث ہونے کے انکار پر نہیں سنائی گئی۔ یہ وعدہ اہلِ کتاب کے لیے تو ایسا ہے کہ اس میں کسی قسم کا شک و شبہ نہیں کیونکہ

| | |
|---|---|
| انهم کانوا یستفتحون ویقولون | بیشک وہ فتح مانگتے اور کہتے اے اللہ! ہمیں فتح و |
| اللهم افتح علینا وانصرنا بالنبی | نصرت دے بوسیلہ نبی جو آخر زمانہ میں مبعوث |
| المبعوث فی آخر الزمان ویقولون | ہوں گے، اور دشمنوں کو کہتے کہ اے مشرکو! |
| لاعدآئهم من المشرکین قد اظل | عنقریب وہ نبی تشریف لائیگا جو ہماری تصدیق |
| زمان نبی یخرج بتصدیق ماقلنا | کرے گا ہم اس سے مل کر تمہیں تباہ و برباد کرینگے |
| فنقتلکم معه قتل عاد وارم۔ | |

اور مشرکین کو بھی شک و شبہ نہ تھا کیونکہ انکے متاخرین میں یہ بات عام شائع ہوگئی تھی[۱] اہلِ کتاب سے سن کر اور مشاہدات سے ان کی صحت کا اعتقاد رکھتے تھے کیونکہ ان کے اسلاف کے قصے سن چکے تھے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے وسیلہ جلیلہ سے کیسے اپنے اعداء پر غلبہ پا جاتے تھے، اس کی دلیل

---

[۱] کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائیں گے۔ اویسی غفرلہ

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہم زمان مشرکین کا وہ طریقہ کار بھی ہے جو آپ کے متعلق اہل کتاب سے سوال کرتے تھے کہ یہ وہی رسول پاک (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) جن کی تشریف آوری کی تم خبریں دیتے رہے، اور تم کہتے تھے کہ ان کی صفات وعلامات تمہاری کتابوں میں مفصل مندرج ہیں لیکن افسوس کہ اہلِ کتاب (یہود) حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق دھوکہ کرکے کفار کو آپ کی صفات غلط بتاتے۔

**حلِ لغات** انفکاک الشئ من الشئ شے کے جڑے ہونے کے بعد اسے علیحدہ کر دینا، جیسے ہڈی کا جوڑ سے علیحدہ ہو جانا۔

**ف** : اس میں اشارہ ہے کہ وہ اپنے وعدہ میں ایک ہیں یعنی وعدۂ مذکور دونوں آپس میں جُدا نہیں بلکہ متفق علیہ ہیں اوران کے پُورا ہونے پر پختہ عزم رکھتے ہیں۔

**حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ** (یہاں تک کہ ان کے پاس حجت اور دلیل واضح آئی) جس کے آنے کے لیے ایک مقرر وقت کا انتظار کر رہے تھے کیونکہ وہ سب ایک کلمہ مجتمع تھے اور اس کے حق ہونے پر متفق تھے لیکن جب وہ تشریف لائے تو پھر اس مقرر وقت انفکاک افتراق سے بدل ڈالا اور وعدہ معہودہ کے خلاف ہو گئے۔

**نکتہ** : ایتان کو ماضی کے بجائے مضارع لانے میں باعتبار حال محکی کے ہے نہ کہ حکایت سے اعتبار سے، البینۃ حجت واضحہ کو کہتے ہیں۔

**رَسُوْلٌ** (رسول) اللہ تعالیٰ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ البینۃ سے بدل ہے۔ لفظ رسول سے تعبیر کرنے میں آگاہ کرنا ہے کہ آپ کا امران کے ہاں ظاہر و باہر ہے اور آپ وہی موعود رسول ہیں جن کا ذکر ان کی دونوں کتابوں میں ہے **مِّنَ اللّٰهِ** (اللہ تعالیٰ سے ہیں) مضمر کے متعلق ہے یہ رسول کی صفت مؤکدہ ہے اور اس کی تنوین فخامۃ اضافیہ کے ساتھ فخامۃ ذاتیہ کا فائدہ دیتی ہے یعنی رسول بڑی شان والے (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اللہ تعالیٰ کی طرف سے۔ **يَتْلُوْا** (پڑھتے ہیں) دوسری صفت ہے **صُحُفًا** (صحیفے) صحیفہ کی جمع ہے۔ یہ ظرف ہے بمعنی المکتوب۔ اس کا محل اوراق ہیں **مُّطَهَّرَةً** (پاک) اور منزہ باطل سے، کیونکہ نہ اس کے آگے باطل ہے نہ پیچھے، اور اس سے منزہ ہے کہ اسے ناپاک ہاتھ لگیں۔

**ف** : حضرت کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے لکھا کہ وہ صحیفے کذب و بہتان سے منزّہ ہیں، اور صحف کی طرف تلاوت یعنی کا غذات کی طرف نسبت کرنا مجاز ہے یا اس سے مجاز ہے جو ان میں ہے بوجہ تعلق حلول کے۔ اس سے مراد چونکہ وہ ہے جو پڑھا جائیگا یعنی قرآن تصدیق کرنے والا ہے صحف اولین کا ان کے اصول شرائع واحکام کے مطابق ہے تلاوت کیا ہوا ہے گویا وہ صحف اولین اوران کی کتابوں کا

عین ہے اسی لیے اسے صُحُف کے نام سے مجازاً تعبیر کیا گیا ہے۔

**ف** : حضرت کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ قرآن کو صُحف کہنا تعظیماً ہے اس لیے کہ یہ تمام صحف کے اسرار کا جامع ہے۔

**ف** : عین المعانی میں ہے کہ اسے صُحُف سے اس لیے تعبیر کیا گیا ہے کہ اس کا بعض دوسرے کا موضوع ہے۔

فِيهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ (اس میں سیدھی باتیں لکھی ہوئی ہیں) صحف کی صفت ہے یعنی ان صحف میں وہ سیدھی باتیں لکھی ہُوئی ہیں جو حق و صواب بولتی ہیں یعنی ان میں احکام ہیں۔

المفردات میں ہے اس میں اس کے اندر کتب اللہ کے معانی کی طرف اشارہ ہے کہ تمام کتب اللہ متقدمہ کے ثمرات اسی میں جمع ہیں وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ (اور پھُوٹ نہ پڑی کتاب والوں میں) اس سے جو اس میں وعدہ ہائے کریمہ تھے۔

**نکتہ** : پہلے تو دونوں کو جمع کر کے بیان کیا گیا اب ان دونوں (اہلِ کتاب و مشرکین) میں سے صرف اہلِ کتاب کو علیحدہ اور پہلے بیان کرنے میں اُن کے بُرے حال پر دلالت کے لیے ہے، اس لیے کہ علم کے باوجود تفرقہ ڈالا حالانکہ یہ کام جاہلوں کا تھا لیکن یہ اہلِ علم ہو کر ایسا غلط کارنامہ سرانجام دیا اسی لیے ان کا پہلے ذکر کرنا اولیٰ ہوا کیونکہ علم والے کا انکار بہ نسبت جاہل کے انکار زیادہ بُرا اور قبیح تر ہے۔

إِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ (مگر اس کے بعد کہ ان کے پاس روشن دلیل تشریف لائے) اعم الاوقات سے استثناء مفرغ ہے یعنی اوقات میں سے کسی وقت بھی پھُوٹ نہ ڈالی مگر ان کے پاس حجۃ واضح روشن دلیل آئی جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی رسالت و نبوت پر دلالت کرتی کہ یہی وُہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہیں جن کا ذکرِ خیر اور تشریف لانے کا وعدہ تمہاری کتابوں میں مندرج ہے۔ اس پر ایسی روشن دلیل موجود تھی کہ اس سے انکار کی گنجائش نہ تھی وَمَا أُمِرُوا إِلَّا لِيَعْبُدُوا اللَّهَ (اور ان لوگوں کو تو یہی حکم ہُوا کہ اللہ تعالیٰ کی بندگی کریں) جملہ حالیہ ان کے قبیح فعل کی غایت کا فائدہ دیتا ہے حالانکہ وُہ اپنی کتابوں میں مامور نہ تھے کسی امر کے بھی سوائے اس کے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں اور یہ لام درحقیقت حکمت و مصلحت کی ہے یعنی اگرچہ اللہ تعالیٰ کا ہر فعل معلل بالغرض نہیں ہے لیکن وہ مغیا ہے حکم و مصالح سے، اور یہ لام غرض بہت بار اس حکمت میں استعمال ہوتی ہے جو اسی فعل پر مرتب ہو بحسب الوجود اسی فعل پر مرتب ہونے کی تشبیہ کی وجہ سے اور حصر علت ہے اس کی کہ وہ اپنی کتابوں میں اخلاص کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی عبادت کے مامور تھے یعنی ان کو (گویا) اور کوئی نہ تھا سوائے

اس کے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے آگے عجز دنیاز اور اس کی عظمت کا اظہار کریں، اور اپنی عبادت میں مکلّف تھے کہ اللہ تعالیٰ سے سوائے تذلّل اور عاجزی کے کسی شے کی طلب نہ کریں، جیسے جنّت کا ثواب، اور عذابِ دوزخ سے نجات۔

**دلیل قدمارِ اہلسنّت** یہ (قدمارِ) اہلسنت کی دلیل ہے کہ (معتزلہ کے بالمقابل) عبادت اس لیے واجب نہیں کہ وہ ثوابِ جنت تک پہنچائے اور عذابِ دوزخ سے نجات دے بلکہ اس لیے کہ بندہ سمجھے کہ میں عبد ہوں اور جس کے سامنے جھک رہا ہوں وہ میرا مولیٰ و مالک ہے، اس کا آخرت میں ثواب اور نجات از عتاب حاصل ہو یا نہ ہو اور اس نے بھی عبادت کا حکم صرف اس لئے فرمایا تاکہ بندہ ربوبیت و مالکیت کے حقوق مدّنظر رکھ کر اس کے سامنے عبودیت کا اظہار کرے۔

**تفسیر صوفیانہ** اس میں اشارہ ہے جو ثوابِ جنّت اور نجات از عتاب و عذاب نار کے قصد سے عبادت کرتا ہے اس کا درحقیقت معبود ثواب و نجات از عتاب ہے اور (معاذ اللہ) حق تعالیٰ درمیان میں اس کے حصول کا واسطہ ہے ورنہ مقصود اصلی تو عبادت صرف اور صرف معبود حقیقی ہے یہی غایت عرفان و معرفت کی ہے۔

**سبق**: اے سالک! راہِ خدا میں عبادت صرف معبود حقیقی اور معرفۃ للمعروف کو لازم پکڑ، اور غیر اللہ کی طرف دھیان بھی نہ کرے

عاشقاں را شادمانی و غم اوست

دست مزد و اجرت خدمت ہم اوست

ترجمہ: عُشاق کی خوشی اور غم صرف وہی ہے، مزدوری اور اجرت بھی اس کی خدمت ہے اور بس۔

**ف**: بعض نے کہا کہ لیعبدوا کی لام زائدہ ہے جیسے ارادہ کے صلہ میں زائدہ ہوتی ہے، جیسے کہا جاتا ہے:

اردت لتقوم (تیرے کھڑے ہونے کی میری مراد ہے)

تو مامور بہ ہوگا ان امور یعنی عبادت وغیرہ کی طرف جیسا کہ ظاہر ہے۔

**ف**: عبادت تذلّل اور عاجزی کو کہتے ہیں جیسے طریق معبد یعنی راستہ مذلّل۔ جس نے کہا عبادت بمعنی طاعت ہے اس سے غلطی ہوئی ہے کیونکہ بہت سے لوگوں نے ملائکہ و مسیح علیہ السلام اور بتوں کی عبادت کی تو یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ان کی اطاعت کی لیکن شریعت میں اللہ تعالیٰ کی ہر اطاعت کا نام ہے جو

بطریق تذلل اور نہایۃ فی التعظیم ہو، اس معنی پر عبادت کا وہی مستحق ہو سکتا ہے جو صفات ذاتیہ وفعلیہ میں یکتا ہو کیونکہ اس جیسا کوئی بھی ہے تو کیسی نہایۃ التعظیم اس کے لیے ثابت نہ ہوسکے گی جیسے ہم نے کہا۔ خلاصہ یہ ہے کہ عبادت میں دو چیزوں کا ہونا ضروری ہے:

(۱) غایۃ التعظیم، اس لیے غیر بالغ کی نماز عبادت نہیں کیونکہ وہ غایۃ التعظیم کو نہیں جانتا اس لیے اس کا فعل غایۃ التعظیم نہ ہوگا، اور جاہل غافل اسی حکم میں ہے۔

(۲) اس فعل کا امر ہو، اسی لیے یہود کا فعل عبادت نہیں اگرچہ اس میں نہایۃ التعظیم ہے کیونکہ جو کچھ وہ کرتے ہیں وہ اس کے مامور نہیں (کیونکہ وہ احکام اللہ تعالیٰ نے منسوخ کر دئے ہیں) جب معلوم ہوا کہ غیر بالغ کا فعل عبادت نہیں اس لیے کہ اس میں تعظیم کا فقدان ہے اور یہود کا فعل عبادت نہیں کہ اس میں امر کا فقدان ہے۔

**انتباہ** اس سے اے سالک خود سوچ کہ جس کا رکوع وسجود ناقص (بلکہ ہر فعل غفلت سے ہو کر ناقص) ہو تو اس کا کیا حال ہوگا کیونکہ اس میں نہ امر ہے نہ غایۃ التعظیم۔

**تفسیر عالمانہ** مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ (نرے اسی عقیدہ پر) لیعبدوا سے حال ہے یعنی درانحالیکہ وہ اپنے نفوس از قبیل از اخلاص بنانے والے ہیں شرک والحاد سے پاکیزہ اور اغراضِ نفسانیہ وقضائے شہوات سے صاف وشفاف ہیں۔ اخلاص بمعنی شے کو صرف ایک سبب کیلئے فعل کو خالص کر کے لانا اور اس عبادت ودعا ر تاثیر فی الدعائیں اس فعل کی طرف اس کے سوا اور کوئی سبب نہ ہو، اسی لیے ہم کہتے ہیں کہ جس عبادت میں جلب منافع ودفع مضار مطلوب ہو وہ عبادت نہیں (بلکہ سودا بازی اور تجارت ہے)

**مسئلہ:** نماز میں مباح فعل سے مشغول ہونا مثلاً کھنکارنا، کھانسنا وغیرہ حظوظِ نفسانیہ میں داخل ہے۔

**مسئلہ:** غیر کے لیے نماز میں زیادہ خشوع ریاء ہے۔

**مسئلہ:** زکوٰۃ والدین، اولاد، اپنے غلاموں اور لونڈیوں کو دینا قربتِ الٰہی کے منافی ہے اسی لیے شرعاً ان کو زکوٰۃ دینا ممنوع ہے۔

**ف:** خلاصہ یہ کہ اخلاص عبودیت میں سِر کو ماسوی اللہ سے خالی کرنا ہے۔ بعض نے کہا اخلاص یہ ہے کہ تیرے عمل پر سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی مطلع نہ ہو اور نہ ہی اس میں تیرے نفس کو دخل ہو بلکہ یہ عقیدہ ہو کہ اللہ تعالیٰ کی مہربانی ہے کہ اس نے تمہیں اپنی عبادت کا اہل بنایا اور اس کی تجھے توفیق بخشی اس کا اللہ تعالےٰ سے اجر وثواب اور بدلہ طلب نہیں کرنا چاہیے۔

حُنَفَآءَ (حق کی طرف مائل) یہ دوسرا حال ہے اس قول پر جو ایک ذی الحال سے دو حال کے جواز کا قائل ہے اور جو قائل نہیں اس کے نزدیک مخلصین کی ضمیر منوی سے حال ہے یعنی مائل ہیں جمیع غلط عقائد سے اسلام کی طرف یہ اخلاص کے معنیٰ کی تاکید میں ہے کیونکہ اخلاص کا مطلب ہے اعتقاد فاسد سے روگردانی، اور سب سے بڑا غلط عقیدہ شرک ہے۔

## حلِ لغات

حنفاء حنف سے ہے بمعنی المیل (مائل ہونا، جھکنا) اور پاؤں کا بدل جانا کہ اوپر کا حصہ نیچے اور نیچے کا اوپر ہو جائے۔ احنف وہی دو پاؤں کی پیٹھ کے اس حصہ سے چلنے والا جو خنصر (چھوٹی انگلی) کے قریب ہے، اور حنف بمعنی الاستقامۃ بھی آتا ہے۔ حنفاء کا معنیٰ ہے سیدھا چلنے والے۔ اس معنیٰ پر مائل القدم نیک فالی پر احنف کہتے ہیں جیسے اعمیٰ (نابینا) کو بصیر اور حبشی (کالا سیاہ) کو کافور، اور طاعون کو مبارک اور مھلکۃ (ہلاکت) کو مفازہ (کامیابی) کہا جاتا ہے۔

**ف:** حضرت ابن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ کسی کو حنیف نہ کہا جائے جب تک کہ وہ حج اور ختنہ نہ کرے۔ اور یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی صفت ہے کہ آپ کی شان یہی تھی کہ آپ نے حج پڑھا اور اپنا ختنہ خود کیا۔

وَيُقِيمُوا الصَّلٰوةَ (اور نماز قائم کریں) جو عبادات بدنیہ میں عمدہ عبادت ہے۔

وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ (اور زکوٰۃ دیں) جو عباداتِ مالیہ میں اساس کا حکم رکھتی ہے۔ الارشاد میں ہے کہ اس سے مراد وہی ہے جو ان کی شریعت میں ہے تو معنی ظاہر ہے اگر مراد وہ ہے جو زکوٰۃ ہماری شریعت (اسلام) میں ہے تو ان کی کتابوں میں ان کے حکم سے مراد ہماری شریعت (اسلام) کے جمیع احکام کی اتباع ہے جو کہ یہ دونوں منجملہ ان میں سے ہیں وَذٰلِكَ (اور یہ) جو مذکور ہوا عبادۃ بالاخلاص واقامۃ الصلوٰۃ وایتاء الزکوٰۃ۔

دِيْنُ الْقَيِّمَةِ (سیدھا دین ہے) یعنی ملّتِ قیّمہ، مضاف محذوف ہے تاکہ اضافۃ الشیئ الیٰ صفۃ لازم نہ آئے کیونکہ مضاف محذوف نہ ہو تو اضافۃ الشیئ الیٰ صفۃ ہے اور دین کی اضافۃ ملت کی طرف باعتبار تغایر اعتباری کے ہے جو ان کے درمیان میں ہے کیونکہ وہ شریعت جو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم منجانب اللہ مخلوق پہنچانے کے لیے باعتبار اس کے کہ وہ املاء اور لکھی جاتی ہے ملّۃ ہے اور باعتبار اس کے کہ اس کی اطاعت کی جاتی ہے دین ہے اور دین بمعنی اطاعت ہے، جیسے کہا جاتا ہے: دان لہ بمعنی اطاعہ (اس کی اطاعت کی) بعض نے کہا دین کی اضافت قیمۃ کی طرف اضافۃ العام الی الخاص کے قبیل سے ہے جیسے شجر الاراک (پیلو کا درخت) اس معنیٰ پر ملۃ کی تقدیر کی ضرورت نہیں اس لیے کہ قیمۃ بھی بمعنی ملّۃ ہے جس پر اُبَیّ رضی اللہ عنہ کی قرأۃ شاہد ہے انہوں نے پڑھا ہے و ذٰلک الدین القیم۔

**ف :** حضرت کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ دین القیمۃ یعنی وہ دین وملّت درست اور پائندہ ہے یعنی دین کو قیّمۃ کی طرف مضاف کیا حالانکہ یہ اس کی صفت ہے لیکن یہ اضافہ جائز ہے کہ وہ دونوں مختلف ہیں لفظاً۔ اور عرب کا قاعدہ ہے کہ وہ شے کو اس کی نعت (صفت) کی طرف بارہا مضاف کرتے ہیں اور یہ قرآن مجید میں بھی بکثرت ہے جیسے ولدار الآخرۃ (کیونکہ دار آخرت ہی ہے)

اور فرمایا :

عذاب الحریق بمعنی المحرق الیمؑ کی طرح بمعنی المؤلم۔

اور کہا جاتا ہے :

دخلت مسجد الجامع ومسجد الحرام اور ادخلك اللہ جنۃ الفردوس۔

یہ بھی انہی میں سے ہے۔

القیمۃ کو مؤنث کا صیغہ لایا گیا کیونکہ آیات (اس سورۃ میں) تانیث کے ساتھ ہے اسی لیے دین کو ملّۃ کے معنیٰ میں لیا گیا (کشف الاسرار)

**حل لغات :** القیمۃ بمعنی المستقیمۃ ہے، وہ جس میں ٹیڑھاپن نہ ہو۔ امام راغب رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا القیمۃ بمعنی وہ امت جو قائم بالقسط ہے جس کا اشارہ کنتم خیر امۃ میں اشارہ کیا گیا ہے۔

**ف :** ابن الشیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ بعض اہلِ ادیان بابِ اعمال میں مبالغہ کرتے تھے لیکن وہ اعمال کسی اصول پر نہیں بلکہ اپنی مرضی ہے جیسے جی چاہا کر لیا یہود و نصاریٰ اور مجوس اگرچہ ان اعمال پر نفوس کو سخت سے سخت مشقتوں میں مبتلا رکھتے بڑی ریاضتیں کرتے لیکن چونکہ دینِ حق کو حاصل نہ کر سکے اور خود کو اس کے عقاید کے مطابق نہ ڈھال سکے ایسے ہی بعض اسلام میں داخل ہونے کے باوجود فروع (اسلامی مسائل) سے خود کو مہمل رکھا جیسے مرجیہ (فرقہ) جن کا عقیدہ ایمان ہو تو معصیت اور گناہ کچھ نہیں بگاڑ سکتے اللہ تعالیٰ نے اس قسم کے لوگوں کی خطا ظاہر فرمائی اور واضح فرمایا کہ علم واخلاص ضروری اور لازمی ہے اس کا ذکر مخلصین لہ الدین میں ہے اور عمل بھی لازمی امر ہے اسے یقیمو الصلوٰۃ ویؤتوا الزکوٰۃ بیان فرما کر ارشاد فرمایا کہ ان دونوں کے مجموعہ کا نام دینِ مستقیم ہے یہی ملتِ معتدلہ ہے اور بس۔ یہ ایسے ہے جیسے مجموعہ اعضاء کا نام بدن ہے ایسے مجموعہ عقاید صحیحہ اور اعمال صالحہ کا نام اسلام اور دین وملت ہے۔

اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْکِتٰبِ وَ الْمُشْرِکِیْنَ فِیْ نَارِ جَهَنَّمَ (بیشک جتنے کافر ہیں اہلِ کتاب اور مشرک سب جہنم کی آگ میں ہیں)

**ربط :** ان کے دنیاوی حال کے ذکر کے بعد اب ان کے اُخروی حال کا بیان ہے، اور مشرکین کی تصریح

فرمائی تاکہ کوئی یہ نہ سمجھے کہ یہ حال صرف اہلِ کتاب کا ہے کیونکہ حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے دینِ متین کے شواہد و علامات اہلِ کتاب کے صحف میں تھے۔

**نکتہ** : فیہا میں اشارہ ہے کہ وہ اہلِ کتاب اور مشرکین جہنم میں یوم قیامت میں داخل ہوں گے اور جملہ اسمیہ میں اشارہ ہے اس کا مضمون متحقق ہے یا یہ کہ وہ ابھی سے ہی جہنم میں ہیں اس لیے کہ ان کے کرتوت ہی ایسے ہیں جو دوزخ میں جانے کے لیے لازم قرار دیتے ہیں یا یہ کہ ان کا کفر و معاصی نارِ جہنم کا گویا عین ہیں ان کا ظہور اس عالم دنیا میں صورۃ عرضیہ میں ہے آخرت میں یہ صورۃ عرضیہ اتار کر صورۃ حقیقیہ کھل کر آجائے گی۔

**خٰلِدِیْنَ فِیْهَا** (وہی اس میں ہمیشہ رہیں گے) خبر کی ضمیر مستکن سے حال ہے دار عذاب میں دونوں کے دخول کا اشتراک اس کے منافی نہیں کہ دونوں کے عذاب کی کیفیت مختلف ہوگی اس لیے کہ جہنم کے درکات اور اس کا عذاب رنگا رنگ اور گوناگوں ہے کیونکہ مشرکین تو سرے سے صانع و نبوت و قیامت کے منکر ہیں اور اہلِ کتاب حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کے منکر ہیں اس لیے اہلِ کتاب کا کفر بہ نسبت مشرکین کے عذاب کے خفیف ہے لیکن وہ عظیم ترین جنایات میں تو شریک ہیں یعنی کفر میں اسی لیے عظیم ترین عقوبات (عذاب) میں برابر کے شریک ہیں یعنی دائمی خلود میں۔

**نکتہ** : چونکہ ان کا کفر اپنی رفعت کے طلب میں تھا اسی لیے وہ نیچے سے نیچی جگہ میں داخل کئے گئے کیونکہ جہنم کی نار ایک گہرے گڑھے اور تاریک اور نہایت خوفناک جگہ میں ہے۔

**حل لغات** : کہا جاتا ہے بئر جہنام (کنواں گہرے گڑھے والا) اس عذاب کے اشتراک سے لازم نہیں آتا کہ ان کا کفر بھی ایک نوع ہو۔

**اُولٰٓئِكَ** (وہی) بعید ترین مذکورین **هُمْ شَرُّ الْبَرِیَّةِ** (تمام مخلوق میں بدتر ہیں) بریۃ (جمیع مخلوق) اس لیے کہ ان کو اللہ تعالیٰ نے عدم سے وجود بخشا۔ اب معنی یہ ہوا کہ وہ اعمال کے لحاظ سے تمام مخلوق سے بدتر ہیں وہ موافق ہے اس کے جزا اہلِ ایمان کے لیے آئے گا (خیر البریۃ) یہ تعلیل ہوگی ان کے دوزخ میں دوامی دخول کی، یا وہ شریر ترین جگہ والے ہیں اور جس کی طرف ان کا رجوع ہوگا وہ مقام بدترین ہے ان کی فظاعۃ گندے حال کی تاکید ہوگی ضمیر کا درمیان میں ہونا حصر کا فائدہ بخشتا ہے یعنی وہ شر البریہ ہیں نہ کہ ان کے غیر، کیوں نہ ہو حالانکہ وہ چوروں سے بھی بدتر ہیں اس لیے کہ انہوں نے کتاب آسمانی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نعمتوں اور کمالات و صفات جلیلہ کی چوری کر لی ہے[1]

---

[1] جیسے دیوبندی اور وہابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کمالات و اوصاف کی روایات کی چوری کرتے رہتے ہیں (اویسی غفرلہٗ)

اور یہ اہلِ کتاب ڈاکوؤں سے بھی بدتر ہیں اس لیے کہ یہ دینِ حق کے ڈاکو ہیں اور ذلیل جاہلوں سے بھی ذلیل تر ہیں اس لیے کہ علم کے باوجود کفرِ عنادی بن جاتا ہے اسی لیے وہ جہال کے کفر سے قبیح تر۔

**عالم بداعتقاد اور بے عمل** اس سے ظاہر ہوا کہ علماء سوء باقی لوگوں سے زیادہ وعید کے مستحق ہیں اگر تائب ہوں (یعنی سنی مسلمان بن جائیں اور بدعقیدگی سے توبہ کریں) تو وعید سے نکل سکتے ہیں۔

**ف** : بعض نے کہا آیت میں وہ کفار داخل نہیں جو پہلے گزرے ہیں جیسے فرعون اس لیے وہ تو ان کافروں سے بھی بدتر تھا۔

**ف** : دوسری آیات اہلِ ایمان کے ثواب پر دلالت کرتی ہیں اسی لیے اہلِ ایمان کے متقدم و متاخر کا کوئی فرق نہیں اس لیے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے مومن اُمتی دوسری امم اور جملہ مخلوق سے افضل ہیں۔

**ف** : بعض نے بریّہ کو مخفف پڑھا از مہموز براُ سے بمعنی خلق فھو البارِی بمعنی خالق یعنی موجد و مخترع از عدم الی الوجود اور نافع و ابن ذکوان نے اصل پر پڑھا ہے۔

**اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ** (بیشک جو ایمان لائے اور نیک کام کئے)

**نکتہ** : جمع کا مقابلہ جمع سے ثابت ہوا کہ ہر ایک کو جملہ صالحات کا عمل کرنا ضروری نہیں بلکہ یہ معنیٰ ہے کہ ہر مکلف کو اس کی استعداد پر حظ (نصیبہ) نصیب ہے، مثلاً غنی کو دینے کا نصیب اور فقیر کو لینے کا اور صبر و قناعت کا وغیرہ وغیرہ۔

**اُولٰٓئِكَ** (وہی) جن کے اوصاف مذکور ہوئے انتہائی درجہ کے شرف و فضیلت یعنی ایمان و طاعت سے

**هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ** (تمام مخلوق میں بہتر ہیں)

**مسئلہ** : اسی آیت سے اہلسنت قدماء نے (معتزلہ کے مقابلہ میں) استدلال کیا کہ بشر ملک سے افضل ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ ان الذین اٰمنوا وعملوا الصّٰلحٰت سے بشر ہی مراد ہو سکتا ہے۔ اور البریّہ عام ہے ملک و جن کو اسی لیے حضرت حسن (بصری) رحمہ اللہ تعالیٰ سے سوال ہوا کہ ھم خیر البریۃ میں کیا انسان ملائکہ سے بھی افضل ہے؟ ناراض ہو کر فرمایا:

| | |
|---|---|
| تعادل الملائکۃ الذین اٰمنوا و عملوا الصالحات۔ | کیا ملائکہ اہلِ ایمان صالح عمل (اولیاء کرام) کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔ |

س

| | |
|---|---|
| ملائک راچہ سود از حسن طاعت | چو فیض عشق بر آدم فرو ریخت |

**ترجمہ** : ملائکہ کو حسنِ طاعت کا کیا فائدہ، جب فیضِ عشق آدم علیہ السلام پر ہی ٹپکا۔

**جَزَآؤُهُمْ** (ان کا صلہ) ان کے ایمان وطاعات کے بالمقابل، یہ مبتدا ہے **عِنْدَ رَبِّهِمْ** (ان کے رب تعالیٰ کے ہاں) جزاء کی ظرف ہے **جَنّٰتُ عَدْنٍ** (بسنے کے باغ میں) یعنی جنتِ عدن کا داخلہ۔ یہ مبتدار کی خبر ہے اور عدن بمعنی اقامت و دوام ہے۔

**ف** : حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا : عدن کے دو بطن ہیں جنہ اور اس کا وسط۔

**تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ** (جن کے نیچے نہریں جاری ہیں) ان کے درختوں کے نیچے، اس لیے کہ باغ آبِ رواں کے بغیر سرسبز نہیں ہوتا۔

**ف** : الارشاد میں ہے کہ اگر جنّات سے اشجار گھنی ٹہنیوں والے مراد ہیں تو ان کے نیچے نہروں کا جاری ہونا بھی ظاہر ہے، اگر اس سے زمین کا مجموعہ مراد ہے اور وہ جو اس کے اوپر ہے تو وہ باعتبار جزء کے ظاہر ہے، جو بھی ہو انہار کا جاری ہونا کھالوں کے بغیر ہوگا۔ جنّات جمع دلیل ہے اس کی کہ ہر مکلّف کے باغات الگ الگ ہوں گے، جیسے :

| | |
|---|---|
| ولمن خاف مقام ربہ جنتان۔ | اور جو اللہ تعالیٰ کی حاضری سے ڈرے اس کے دو باغات ہیں۔ |

دلالت کرتا ہے۔ اس کے بعد فرمایا :

و من دونھما جنتان۔ (ان کے سوا دو اور باغ ہیں)

ان آیات میں اکیلے ایک کے لیے چار باغات کا ذکر ہے۔

**نکتہ** : اس کی وجہ یہ ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کے خوف سے روتا ہے وہ چار اجفان (اوپر نیچے پپوٹوں) سے روتا ہے ان ہر ایک کے بدلے میں علیحدہ علیحدہ باغ عطا فرمایا۔

**ف** : بعض نے کہا کہ (جزاؤھم تا جنّت عدن) جمع کا مقابلہ جمع سے ہے اس کا تقاضا ہے کہ فرد کا مقابلہ فرد سے ہو اس لیے ہر فرد مکلّف کو ایک ایک باغ عطا ہوگا لیکن اس کے ادنیٰ کا درجہ دنیا و مافیہا کے دس بار کے برابر ہوگا، عشر مرات مرفوع بھی مروی ہے اور اس پر ملکاً کبیراً بھی دلالت کرتا ہے (یعنی واقعی بہشتی کے باغ کی اتنی وسعت ہوگی) یا الف لام الانہار میں تعریف کا ہے، تو اس سے مراد وہ نہریں ہیں جو قرآن مجید میں مذکور ہیں وہ یہ ہیں :

(۱) پانی

(۲) دُودھ

(۳) شہد

(۴) شرابِ طہور

**نکتہ** الجری (جاری ہونے) کی صفت میں اشارہ ہے ان کی طاعت پر مواظبت میں مدح کی طرف، گویا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تمہاری اطاعت جب تک تم زندہ رہے دائمی رہی، جیسا کہ فرمایا: واعبد ربك حتی یأتیك الیقین (اپنے رب تعالیٰ کی عبادت کر یہاں تک کہ تیرے ہاں یقین آئے) اسی لیے میرے کرم سے نہریں بھی ہمیشہ جاری رہیں گی۔

خٰلِدِیْنَ فِیْهَآ اَبَدًا (ان میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے) قسم قسم کی جسمانی و روحانی نعمتوں سے سرفراز ہوں گے وہ حال ہے اور ذوالحال اور اس کا عامل دونوں مضمر ہیں جس پر جزاؤھم دلالت کرتا ہے۔ دراصل یوں تھا: یحزون بہا خالدین فیہا۔ اور ابدًا ظرف زمان اور خلود کی تاکید ہے، یعنی نہ وہ اس میں مریں گے نہ اس سے نکالے جائیں گے رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ (اللہ ان سے راضی) جملہ مستانفہ ہے اس فضل و کرم کا بیان ہے جو ان پر ہوگا بلکہ ان کے اعمال کی جزاؤں سے بڑھ کر۔ یعنی جملہ مستانفہ خبریہ ہے گویا کہا گیا ہے کہ ان کے لیے اضافہ ہی اضافہ ہوگا یا مستانفہ جملہ اور دعائیہ ہے ان کے رب تعالیٰ سے، اسی لیے اسے علیحدہ ذکر کیا گیا ہے بعض کہتے ہیں کہ خبر کے بعد خبر اور حال ہے اس سے قبل قد مقدر ہے۔

**نکتہ:** ابن الشیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ چونکہ بندہ مکلف جسد و روح سے مخلوق (پیدا شدہ) ہے اور اس نے طاعتِ الٰہی میں دونوں سے سعی اور جدوجہد کی تو حکمتِ الٰہیہ کا تقاضا ہوا کہ اس کی ایسی جزا بخشے جس سے دونوں جسم و روح نعمتوں سے مالا مال ہوں اسی لیے جسم کی جنت یہی جس کی وصف بیان کی گئی ہے اور روح کی جنت رب تعالیٰ کی خوشنودی ہے ع

چیست جنت روح را رضوان اکبر از خدا

ترجمہ: جنت کیا ہے روح کی، رضوانِ اکبر خدا تعالیٰ سے۔

وَرَضُوْا عَنْهُ (اور وہ اس سے راضی) کہ وہ انتہائی مقاصد تک پہنچ گئے اور ایسے مآرب کے مالک ہونے جو ان کے لیے حرفِ آخر کی طرح ہے اور ان کے لیے وہ اشیاء مباح کی گئیں جنہیں نہ آنکھوں نے دیکھا نہ کانوں نے سنا اور نہ کسی فرد بشر پر ان کا تصور آسکتا ہے بالخصوص وہ جو دیدارِ الٰہی سے نوازے جائیں گے وہ تو مقصد آخر ہے اور بس ۔

۵

دارند ہر کس از تو مرادی و مطلبی
مقصود ما ز دنیا و عقبیٰ لقاءے تست

ترجمہ: ہر کس تجھ سے کوئی مطلب و مراد کا خواہاں ہے ہمارا مقصدِ دنیا و عقبیٰ صرف تیرا دیدار ہے۔

ذٰلِکَ (یہ) جو مذکور ہوئی جزاء و رضوان، بعض نے کہا زیادہ ظاہر یہ ہے کہ اس سے مراد وہ جزا ہے جس پہ ایمان وطاعت وعمل سے جزاء و رضوان مرتب ہوں گے۔ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّہٗ (اس کے لیے ہے جو اپنے رب تعالیٰ سے ڈرے) رب تعالیٰ کے عذاب سے، اور ثواب کے موجبات میں مشغول رہے۔

**فضائل علماء باعمل** خشیت جو علماءِ کرام کی خصوصیات سے ہے جو کہ وہ شئونِ الٰہیہ سے ڈرتے ہیں لیکن یہ بھی کمالات علمیہ وعملیہ پر موقوف ہیں پھر انہی کمالات سے ہی سعاداتِ دینی دنیوی نصیب ہوتی ہیں، اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء۔ بیشک اللہ تعالیٰ سے ہی ڈرتے ہیں اللہ کے بندے جو علماءِ کرام ہیں۔

**نکتہ:** ربوبیت کے عنوان میں اشارہ ہے اس کی مالکیت کی طرف، اور اس کی تربیت سے آگاہی ہوتی ہے کہ یہی خشیت کی علت ہے اور پھر اسی تربیت سے دھوکا نہ کھانا چاہیئے بلکہ ہر وقت اس کے عذاب سے خطرہ میں رہنا لازم ہے۔

**فضائل سورۃ لم یکن الخ** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت اُبیّ بن کعب رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ میرے اللہ نے حکم فرمایا ہے کہ میں تجھے سورۃ لم یکن الخ سناؤں۔ حضرت ابیّ بن کعب رضی اللہ عنہ نے عرض کی: کیا اللہ نے میرا نام لے کر فرمایا؟ آپ نے فرمایا: ہاں، رب العالمین کے سامنے تیرا نام لیا گیا۔ یہ سن کر حضرت ابیّ بن کعب رضی اللہ عنہ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔

**مسئلہ:** یہ بھی سنّت ہے کہ قرآن مجید کسی دوسرے سے سُنا جائے جیسا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مجھے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منبر پر رونق افروز ہو کر فرمایا: اے عبداللہ ابن مسعود! مجھے قرآن سناؤ۔ میں نے عرض کی: میں کون ہوں آپ کو قرآن سناؤں، آپ پر تو قرآن نازل ہُوا۔ آپ نے فرمایا: میرا جی چاہتا ہے کہ میں قرآن اپنے غیر سے سنوں۔ میں نے (حسب الحکم) سورۃ النساء پڑھنا

شروع کی جب میں آیت فکیف اذا جئنا من کل امۃ بشہید وجئنا بک علیٰ ھٰؤلاء شہیدا (وہ کیسا حال ہوگا جب ہم ہر امت پر اس کا شہید لائیں گے اور اے نبی (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سب پر شہید بنا کر لائیں گے) تک پہنچا تو آپ نے فرمایا بس کرو۔ میں نے آپ کی طرف توجہ کی تو آپ کی چشمان مبارکہ سے آنسو بہہ رہے تھے۔

**ف** : حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو فرمایا : ذکرنا ربنا (ہمارے لیے ہمارے رب کی یاد تازہ کردے) انہوں نے آپ کو قرآن سنانا شروع کیا یہاں تک کہ نماز کا وقت ہوتا تو عرض کرتے : اے امیر المؤمنین ! الصلاۃ الصلاۃ (نماز کا وقت ہوگیا) ۔ آپ فرماتے : انا فی الصلاۃ (میں نماز ہی میں ہوں)

## حدیث شریف میں ہے :

| | |
|---|---|
| من استمع آیۃ من کتاب اللہ کانت | جو شخص قرآن مجید کی صرف ایک آیت سنے تو |
| لہ نوراً یوم القیامۃ۔ | قیامت میں اس کے لیے نور ہوگا۔ |

**ف** : اس سے ثابت ہوا کہ (بعض اوقات) دوسروں سے قرآن سننا سنت ہے۔

**مسئلہ** : کیا قرآن مجید کا سننا فرض ہے جیسے آیت " واذا قرئ القرآن فاستمعوا لہ وانصتوا لعلکم ترحمون (اور جب قرآن مجید پڑھا جائے تو سنو اور خاموش رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے) کا تقاضا ہے تو اس کا فیصلہ یہ ہے کہ نماز میں تو قرآن سننا (بالاتفاق) فرض ہے نماز سے باہر میں اختلاف ہے، تو عام علماء کرام کا قول ہے کہ مستحب ہے۔ شرح شرعۃ الاسلام للشیخ قورد آفندی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

سورۃ القیمہ کی تفسیر خالقِ انسان اور قیامت قائم کرنے والے رب تعالیٰ کے فضل سے ۲۴ ربیع الآخر ۱۱۱۷ھ از اس ذات کے جو آگے پیچھے برابر دیکھتے تھے (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) فارغ ہوا۔

اویسی غفرلہٗ نے تفسیر سورۃ القیمہ کے ترجمہ سے یکم شعبان ۱۴۰۹ھ شبِ جمعرات فراغت پائی۔ الحمد للہ علیٰ ذٰلک۔

---

# سُورۃ الزلزال

| ایاتہا ۸ | (۹۹) سورۃ الزلزال مدنیۃ (۹۳) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ | |
| | اِذَا زُلۡزِلَتِ الۡاَرۡضُ زِلۡزَالَہَا ○ وَ اَخۡرَجَتِ الۡاَرۡضُ اَثۡقَالَہَا ○ وَ قَالَ الۡاِنۡسَانُ مَا لَہَا ○ یَوۡمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخۡبَارَہَا ○ بِاَنَّ رَبَّکَ اَوۡحٰی لَہَا ○ یَوۡمَئِذٍ یَّصۡدُرُ النَّاسُ اَشۡتَاتًا ۬ۙ لِّیُرَوۡا اَعۡمَالَہُمۡ ○ فَمَنۡ یَّعۡمَلۡ مِثۡقَالَ ذَرَّۃٍ خَیۡرًا یَّرَہٗ ○ وَ مَنۡ یَّعۡمَلۡ مِثۡقَالَ ذَرَّۃٍ شَرًّا یَّرَہٗ ○ | |

ترجمہ : اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

جب زمین تھرتھرا دی جائے جیسا اس کا تھرتھرانا ٹھہرا ہے اور زمین اپنے بوجھ باہر پھینک دے اور آدمی کہے اسے کیا ہوا اس دن وہ اپنی خبریں بتائے گی اس لیے کہ تمہارے رب نے اسے حکم بھیجا اس دن لوگ اپنے رب کی طرف پھریں گے کئی راہ ہوکر تا کہ اپنا کیا دکھائے جائیں، تو جو ایک ذرہ بھر بھلائی کرے اُسے دیکھے گا اور جو ایک ذرّہ بھر بُرائی کرے اسے دیکھے گا۔

---

سورۃ الزلزلہ مکیہ ہے یا مدنیہ ہے اس کی آٹھ یا نو آیات ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)

**تفسیر عالمانہ** اِذَا زُلۡزِلَتِ الۡاَرۡضُ زِلۡزَالَہَا (اور جب زمین تھرتھرا دی جائے جیسا اس کا تھرتھرانا ٹھہرا ہے) سخت متحرک ہوگی اور بار بار اور پے در پے۔ قاعدہ ہے کہ حروف کا تکرر زلل (لفظ) کے تکرر پر دلالت کرتا ہے زلزال مخصوص تھرتھرانا جو اللہ کی حکمت و مشیت کے مُوجب ہے یعنی وہ شدید تھرتھرانا جس کی انتہا پر پھر کوئی تھرتھرانا نہیں اسی معنی کی طرف اضافہ عہدیہ کا اشارہ ہے۔

**حلِ لغات** : کہا جاتا ہے زلزلہ زلزلۃ و زلزالا (مثلثہ محرکہ) کما فی القاموس۔

**قاعدہ** اہلِ تفاسیر فرماتے ہیں کہ زلزال (بالکسر) مصدر اور بالفتح اسم المصدر ہے وفعلال بالفتح صرف مضاعف میں ہوتا ہے جیسے صلصال وغیرہ۔

**وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا** (اور زمین اپنے بوجھ باہر پھینک دے گی)

**سوال** : فاء ہونا چاہیے تھا کیونکہ اخراج زلزال سے متسبب ہے۔

**جواب** : سامع کے ذہن کی طرف تفویض کے لیے۔

**سوال** : ارض کا اظہار کیوں، حالانکہ یہاں ضمیر چاہیے۔

**جواب** : اس لیے کہ اخراج زمین کے بعض اجزاء کا کام ہے اگر ضمیر ہوتی تو کل ارض مراد ہوتی اظہار سے یہ فائدہ ہوا کہ اس سے بعض اجزاء مراد ہو سکتے ہیں۔

**ف** : اثقال سے زمین کے خزانے اور مُردے جو اس میں ہیں، جیسے زلزال نفخۂ اولیٰ قیامت کے علامات سے ہے ایسے ہی نفخۂ ثانیہ سے مُردگان کا اٹھنا قیامِ قیامت کا نشان ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے :

| | |
|---|---|
| تقیئ الارض افلاذ کبدھا امثال الاسطوانۃ من الذھب فیجئ القاتل فیقول فی ھذا قتلت ویجئ القاطع رحمہ فیقول فی ھذا قطعت رحمی ویجیئ السارق فیقول فی ھذا قطعت یدی ثم یدعونہ فلا یأخذون منہ شیئاً۔ | زمین ستونوں کے برابر اپنے جگر کے ٹکڑے سونے کے پھینکے گی قاتل اُٹھ کر کہے گا مجھے اسی بارہ میں قتل کیا گیا، قطع رحم کرنے والا آئے گا تو کہے گا میں نے فلاں معاملہ میں قطع رحمی کی چور آئے گا اور کہے گا اسی بارہ میں میرا ہاتھ کاٹا گیا، پھر اسے بلائیں گے اور اس کے ہاں کچھ نہیں پائیں گے۔ |

**ف** : حدیث شریف میں افلاذ کبدھا سے مراد وہ خزانے ہیں جو اس میں پوشیدہ پڑے ہیں، اور اس کی قے کرنے سے مراد ہے اس کا اپنے اندر کی اشیاء نکالنا اور اس کے بوجھ سے مردے انس و جن مراد ہیں جو اس میں مدفون ہیں۔

**وَقَالَ الْاِنْسَانُ** (اور آدمی کہے گا) ہر فرد کہے گا جب انہیں ہولناکیاں گھیر لیں گی اور انہیں حد سے زیادہ دہشت لاحق ہوگی اور کمال حیرت میں مبتلا ہوں گے۔ **مَا لَهَا** (اسے کیا ہوا) زمین کو کیا ہوگیا ہے کہ اب بہت زیادہ تھرتھرا رہی ہے اور اپنے دفینے باہر پھینک رہی ہے اور جو اس میں بوجھ ہے باہر نکال رہی ہے

ان عظیم امور کو دیکھے گا جو سخت ہولناک ہونگے اور وہ عجائبات ہوں گے جنہیں نہ کانوں نے سنا اور نہ زبان بیان کر سکتی ہے لیکن مومن (متقی) کا حال یہ ہوگا کہ وہ دن ہے جو رب رحمٰن (جل شانہٗ) نے وعدہ فرمایا اور حضرات انبیاء و رسل کرام علیٰ نبینا و علیہم السّلام سچے ہیں، لیکن کافر کہے گا ہمیں ہماری قبور سے کس نے اٹھایا يَوْمَئِذٍ (اس دن) اذا سے بدل ہے تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا وہ اپنی خبریں بتائے گی۔ ان دونوں کا عامل جواب شرط ہے یہ اس قول پر ہے جو کہتا ہے کہ اذا شرطیہ کا جواب اس کا عامل ہے اخبارھا تحدث کا مفعول ہے کیونکہ اس کے ذکر سے غرض کا کوئی تعلق نہیں اس لیے کہ یہ یوم کی ہولناکی کے بیان کے لیے ہے اور اسی وقت جمادات بھی بولیں گے۔

**ردّ ابن الحاجب رحمہ اللہ تعالیٰ** ابن الحاجب (مصنف کافیہ) نے غلط کہا ہے وہ قاعدہ کہ حدّث و انبأ و نبأ صرف ایک معمول کی طرف متعدی ہوتے ہیں جس کی بحث تفصیل سے اپنے مقام پر ہے یعنی فنِ نحو میں (فقیر اویسی غفرلہٗ کی نعم الکامی شرح شرح جامی کا مطالعہ کیجئے)

اب معنیٰ یہ ہوا کہ مخلوق اپنا حال بتائے گی زبان حال سے جیسا کہ اس کا ظاہر دلالت کرتا ہے کہ زلزلہ کس لیے ہے اور اس کا بوجھ پھینکا جا رہا ہے اور یہ انبیاء علیہم السلام کیوں گھبرائے اور سہمے ہوئے ہیں۔ لیکن جمہور کا مذہب ہے کہ وہ جمادات وغیرہ زبان قال سے بولیں گے جیسے ہم ذوا العقول بولتے ہیں انہیں اللہ تعالےٰ بولنے کی طاقت بخشے گا اسی لیے زمین کے اوپر جو نیک یا بُرے عمل ہوئے ہوں گے ان سب کی خبر دے گی یہاں تک کہ کافر آرزو کرے گا کہ کاش اسے جہنم میں پھینک دیا جائے جب وہ رسوائی دیکھے گا۔

**اذان کا فائدہ** حضرت عبدالرحمٰن بن صعصعہ حضرت ابوسعید خُدری رضی اللہ عنہ کی زیرتربیت تھے فرمایا: بیٹے! جب جنگل میں جاؤ تو اذان زور سے کہو کیونکہ میں نے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم سے سنا کہ اسے جو کوئی جن و انس اور حجر و شجر سُنے گا تو وہ اس کے لیے گواہی دے گا۔

**حکایت** مروی ہے کہ ابو امیہ نے مسجد حرام میں فرض نماز پڑھی اور پھر ادھر اُدھر نوافل پڑھے۔ جب فارغ ہوئے تو پُوچھا گیا، تو آپ نے فرمایا کہ میرا ارادہ ہے کہ یہ قیامت میں میری گواہی دیں۔

**ف:** مبارک ہو اُسے جس کا مکان اس کے ذکرِ الٰہی اور تلاوتِ قرآن اور نماز وغیرہ کی گواہی دے۔ اور افسوس ہے اس بدبخت پر جس کا مکان (جگہ) وغیرہ زنا، شراب خوری، چوری اور دیگر برائیوں کی گواہی دے۔

**اللہ تعالیٰ کے سات گواہ** اے انسان! تجھ پر سات گواہ ہیں:

(۱) مکان، جیسا کہ فرمایا یومئذ تحدث اخبارھا۔

(۲) زمانہ، حدیث شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| ینادی کل یوم انا یوم جدید و انا علی ما تعمل فی شہید۔ | ہر نیا دن اعلان کرتا ہے کہ میں نیا آیا ہوں جو عمل مجھ میں کرو گے میں اس پر گواہ ہوں گا |

(۳) زبان، اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

یوم تشہد علیہم السنتہم۔ (اس دن ان پر ان کی زبانیں گواہی دیں گی)

(۴) ارکان (اعضاء)، اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| وتکلمنا ایدیھم و ارجلھم۔ | ہمارے ساتھ بولیں گے ان کے ہاتھ اور پاؤں۔ |

(۵) ملکان (کراماً کاتبین، دو فرشتے)، اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وان علیکم لحافظین (اور بیشک تم پر نگران فرشتے ہیں)

(۶) دفاتر (اعمال نامے)، اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ھذا کتابنا ینطق علیکم بالحق۔ | یہ ہماری کتاب تم پر سچ سچ بولے گی۔ |

(۷) رحمٰن، چنانچہ فرمایا:

اناکنا علیکم شہوداً (ہم تم پر شاہد ہیں)

**سبق**: اے مجرم! پھر تیرا کیا حال ہوگا جب تیرے جرم پر سات گواہ گواہی دیں گے۔

بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا (اس دن وہ اپنی خبریں بتائے گی) یعنی زمین اپنی خبریں بتائے گی اس لیے کہ اسے اللہ تعالیٰ وحی فرمائے گا یا اسے حکم فرمائیگا کہ وہ زبانِ قال سے بیان کرے۔ یہی جمہور کا مذہب ہے یا یہ کہ اس میں اللہ تعالیٰ ایسے احوال پیدا فرمائے گا جو ایسی خبروں پر دلالت کریں گے

**تفسیر صوفیانہ** اس میں اشارہ ہے کہ ارض بدن کے زلزلہ کی طرف۔ جب اس سے روحِ انسانی نکلتی ہے تو ارض بدن روح حیوانی و قویٰ کے اضطراب کی وجہ سے تھرتھراتی ہے اور اس کے متاع کے اخراج کی طرف جن سے یہ ارض بدن ذو قدر رہے یعنی قویٰ و ارواح اور ہیأتِ اعمال اور اعتقاداتِ راسخہ فی القلوب۔ اور انسان کہے گا زمین (بدن) کو کیا ہے کہ وہ تھرتھراتی ہے اور مضطرب ہے اس کا مرض اور بیماری نہیں سوائے انحرافِ مزاج، یا اس پر اخلاط کا غلبہ ہے اس دن ارضِ بدن زبانِ حال سے اپنی خبریں بیان کرے گی کہ اس کے رب کا امر اور حکم ہے کہ وہ تھرتھرائے اور خراب ہو، اور بوجھ کا نکالنا روح کے نکلنے اور موت کے تحقق کی وجہ سے ہوگا۔

**تفسیر عالمانہ** یَوۡمَئِذٍ (اُس دن) کہ جس میں مذکور امور واقع ہوں گے یَصۡدُرُ النَّاسُ (پھریں گے لوگ) قبور سے اٹھ کر موقف حساب کی طرف۔ یومئذ کا منصوب ہونا یصدر کی وجہ سے ہے اور صدر ورود سے ہوتا ہے بمعنی رجوع اور ورود کے بعد لوٹنا اور آنا۔ جمہور کے نزدیک اس سے وہی لوگ مراد ہیں جو قبور میں مدفون ہیں اور صدر سے مراد لوگوں کا بعث کے لیے اٹھنا اور اس کی طرف پھرنا مراد ہے یعنی الصدر (بسکون الدال) بمعنی الرجوع و بالتحریك بمعنی اسم الرجوع، اسی سے ہے طواف الصدر' جسے دوسرے لفظوں میں طواف الوداع کہا جاتا ہے۔ اَشۡتَاتًا (کئی راہ ہوکر) نظم ونسق کے ساتھ متفرق ہوکر۔ شَت (بالفتح) بمعنی متفرق، اس کا منصوب ہونا علی الحال ہے یعنی درانحالیکہ متفرق ہوں گے کوئی ان میں سفید چہروں اور سفید کپڑوں والے نہایت امن وسکون سے ان کے آگے اعلان کرنے والا اعلان کرتا ہوگا یہ ولی اللہ (اللہ کا دوست) ہے۔ بعض سیاہ چہرے والے ہوں گے پاؤں ننگے، جسم سے ننگے، بیڑیوں اور لوہے کے طوقوں میں جکڑے ہوئے۔ ان کے اعلان کرنے والا اعلان کرے گا: یہ عدوّ اللّٰه (اللہ کا دشمن) ہے۔

## جبریل علیہ السلام نے دو مُردے زندہ کئے

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جبریل علیہ السلام بارگاہِ حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں حاضر ہوئے اور عرض کی:

یا محمد ان ربك یقرئك السلام وھو یقول مالی اراك مغموما حزینا وھو اعلم به۔

اے محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم! تمہارا رب سلام کے بعد فرماتا ہے کہ آپ کیوں مغموم ومحزون ہیں حالانکہ وہ تمام علوم کا مالک ہے۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:

یا جبرائیل قد طال تفکری فی امر امتی یوم القیامة۔

اے جبرائیل (علیہ السلام)! میرا طویل فکر امت کے بارہ میں ہے کہ قیامت میں ان کا کیا حال ہوگا۔

جبرائیل علیہ السلام نے عرض کی:

یا محمد فی امر اھل الکفر ام فی امر اھل الاسلام۔

اہلِ کفر کے بارے میں یا اہلِ اسلام کے بارے میں۔

آپ نے فرمایا:

یا جبرائیل لا بل فی امر اھل لا اله

اے جبرائیل! نہیں بلکہ لا الٰہ الا اللّٰہ

الا اللّٰہ ۔ کہنے والوں کے بارے میں۔

جبرائیل علیہ السلام نے حضور نبی پاک صلی اللّٰہ علیہ وسلم کا ہاتھ مبارک پکڑا اور بنو سلمہ کے گورستان میں لے گئے اور اپنا داہنا پر ایک قبر پر مار کر فرمایا:

قُم باذن اللّٰہ (اللّٰہ تعالیٰ کے حکم سے اُٹھ کھڑا ہو)

قبر سے جو مُردہ نکلا اس کا چہرہ سفید تھا اور کہہ رہا تھا:

لا الہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ الحمد للّٰہ رب العالمین۔ — اللّٰہ کے سوا کوئی معبود نہیں محمد (صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم) اللّٰہ کے رسول ہیں، تمام تعریفیں اللّٰہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔

جبرائیل نے اسے (مُردے کو) فرمایا: عد (لوٹ جا)۔

پس وہ لوٹ گیا۔ اس کے بعد جبرائیل علیہ السلام نے بایاں پر ایک دوسری قبر پر مار کر فرمایا:

قم باذن اللّٰہ (اللّٰہ کے حکم سے اُٹھ کھڑا ہو)

قبر سے جو مُردہ نکلا اس کا چہرہ سیاہ، نیلی آنکھیں۔ اور کہہ رہا تھا:

واحسرتاہ واندامتاہ واُسواتاہ۔ ہائے حسرت، ہائے ندامت، ہائے برائی۔

اسے جبرائیل علیہ السلام نے کہا: واپس چلا جا۔

پھر جبرائیل علیہ السلام نے کہا:

ھکذا یبعثون یوم القیامۃ علی ماماتوا علیہ۔ — قیامت میں ایسے اٹھیں گے جس عقیدہ پہ مرے۔

لِّيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ (تاکہ اپنا کیا دکھائے جائیں) اس کا تعلق یصدر سے ہے یعنی اعمال کی جزا خیر ہے یا شر، ورنہ نفسِ اعمال سے دیکھنے کا کیا تعلق، کیونکہ یہاں علمی رؤیت مراد نہیں، اس لیے کہ فمن یعمل الخ میں لیروا الخ کی تفصیل ہے اور یہاں بصری رؤیت مراد اس لیے ہے کہ یہ متعدی بمفعول واحد ہے۔ ہاں اگر یہ کہا جائے کہ ان کے اعمال صالحہ کی صورتیں نورانی اور بُرے اعمال کی ظلمانی ہوں گی۔ یا رؤیت کا تعلق ان کے نامہ ہائے اعمال سے ہوگا فَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ وَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ (جو ایک ذرہ بھر بھلائی کرے اسے دیکھے گا اور جو ایک ذرہ بھر برائی کرے اسے دیکھے گا) لیروا کی تفصیل ہے۔

**حل لغات:** المثقال الوزن والذرۃ النملۃ الصغیرۃ چھوٹی چیونٹی کا وزن، یا وہ جو سورج کی

شعاع میں نظر آتا ہے ریت کے ذرات کی طرح۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا، جب تم اپنا ہاتھ زمین پر رکھ کر اٹھاؤ، جو چیز تمہارے ہاتھ سے چمٹے وہی ذرہ ہے۔

یحییٰ بن عمار نے کہا کہ جو چار چاولوں کا اور چاول چار تلوں کا اور تل چار رائی کا اور رائی کا دانہ چھپان کے چار پتوں (قطروں) کا ہے۔

**ف:** ذرہ کے دیکھنے کا معنیٰ ہے کہ وہ نیکی یا برائی ذرہ کے برابر ہوگی تب بھی نظر آنے گی یعنی اس کے اجر اور ا مشاہدہ ہوگا۔

پہلا یعنی خیر، سعادت مندوں سے خاص ہے یہ اشتاتاً سے مخصص (خاص کیا ہوا) ہے۔ یعنی سعادت مند قیامت میں اپنے اعمالِ خیر جو دنیا میں کئے ان کے ذرہ برابر کو دیکھے گا۔

دوسرا یعنی شر، وہ اشقیاء سے خاص ہے یعنی اشقیاء نے دنیا میں جو برائیاں کی ہوں گی ان کے ذرہ برابر کو دیکھے گا۔

**ف:** کافر کی نیکیاں کفر سے ضائع ہوگئیں اور اس مؤمن کی جو کبائر سے بچتا رہا اس کی صغائر سیئات معاف ہوجائیں گی۔

**سوال:** بعض روایات میں آیا ہے بعض کفار کو عذاب کی تخفیف میں نیکیاں فائدہ دیں گی جیسا کہ وارد ہے کہ حاتم طائی سے اللہ تعالیٰ نے اس کی سخاوت کی وجہ سے اس کے عذاب میں تخفیف فرمائی۔ ایسے ابو طالب وغیرہ کے حق میں وارد ہے۔

**جواب:** ایسے اقوال نصِ قطعی کے خلاف ہیں۔ چنانچہ فرمایا:

| | |
|---|---|
| وقدمنا الیٰ ما عملوا من عملٍ فجعلناہ هباءً منثوراً۔ | اور وہ جو انہوں نے عمل کئے ہم نے ان کے آگے بھیجے پھر ہم نے انہیں اڑتی غبار کی طرح بنا دیا۔ |

اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عبداللہ بن جدعان کے بارہ میں فرمایا: اسے کوئی نیکی فائدہ نہ دے گی۔ یہ آپ نے حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے جواب میں فرمایا کہ عبداللہ بن جدعان زمانۂ جاہلیت میں صلہ رحمی کرتا اور مسکینوں کو کھانا کھلاتا تھا تو کیا اسے یہ نیکیاں کام دیں گی؟ (آپ نے فرمایا: نہیں)۔

**سوال:** حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ابی طالب کے حق میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| ولولا انا کان فی الدرك الاسفل من النار۔ | اگر میں نہ ہوتا (یعنی میرا سبب نہ ہوتا) تو وہ (ابو طالب) دوزخ کے نچلے طبقہ میں ہوتا۔ |

جواب : یہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کا خاصہ ہے آپ کے واسطہ کے بغیر کوئی دوسرا ئل کسی کافر کو مفید نہیں۔

**مسئلہ** : کفارِ اسلام ایمان لے آئیں تو قبلِ اسلام والی نیکیاں مقبول ہیں۔

**مسئلہ** : بندہ نیکی کرکے دل میں جزاء کا تصور بھی نہ کرے اور نہ عدم جزاء کا، بلکہ دونوں کو ان دلائل ناطقہ کے سپرد کرے جن میں ہے کہ وہ مومن جو کبائر سے اجتناب کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے صغائر معاف کرتا ہے اور اس کی نیکیاں قبول کرتا ہے۔ اور کفار کی کفر کی وجہ سے نیکیاں ضائع فرماتا ہے اور برائیوں پر عذاب فرماتا ہے۔

**ف** : مروی ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ہر مومن و کافر کو روزِ قیامت اس کے نیک و بد اعمال دکھائے جائیں گے مومن کو اس کی نیکیاں اور بدیاں دکھا کر اللہ تعالیٰ بدیاں بخش دے گا اور نیکیوں پر ثواب عطا فرمائیگا اور کافر کی نیکیاں رُد کر دی جائیں گی کیونکہ کفر کے سبب اکارت ہو چکیں اور بدیوں پر اس کو عذاب کیا جائیگا اور کافر کو نیکیاں دکھا کر ضائع کر دی جائیں گی تاکہ اس کی حسرت میں اضافہ ہو۔

قرطبی نے فرمایا کہ کافر نے ذرہ بھر نیکی کی ہوگی تو وہ اس کی جزاء دنیا ہی میں دیکھ لے گا یہاں تک کہ جب دنیا سے نکلے گا تو اس کے پاس کوئی نیکی نہ ہوگی اور مومن اپنی بدیوں کی سزا دنیا میں پائے گا تو آخرت میں اس کے ساتھ کوئی بدی نہ ہوگی۔

بقاعی نے فرمایا کہ کفر سے نیکیوں کا گر جانا اس کے حُزن اور غم میں اضافہ کی وجہ سے اور مومن کو سرور و راحت کے بڑھانے سے ہے۔

**ف** : آیت میں ترغیب ہے کہ نیکی تھوڑی سی بھی کار آمد ہے اور ترہیب کہ گناہ چھوٹا سا بھی وبال ہے۔ بعض مفسرین نے یہ فرمایا ہے کہ پہلی آیت مومنین کے حق میں ہے اور پچھلی کفار کے حق میں۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ تاکہ وہ اعمال دکھائے جائیں جو انہوں نے دو ہاتھوں استعدادات فاعلیہ علمیہ اور قابلیت عملیہ سے کئے تو جس نے ذرہ برابر نیکی کی تو صورۃ جزائیہ میں دیکھے گا کہ وہ اعمال اپنی مناسبت سے متصور ہوں گے نورانی یا ظلمانی اور وہ جو بُرے عمل کرے گا اسے دیکھے گا کہ وہ متجسد (جسم والے) ہوں گے درندوں کے اجسام میں بحسب صورۃ غضبیہ کے اور بہائم کے اجسام میں بحسب قوۃ بہیمیہ کے اور جو نہی حسنہ صورتیں مختلف انواع سے بڑھیں گی سرور اور رونق میں اضافہ ہوگا ایسے ہی جونہی صورتیں قبیحہ مختلف اقسام میں بڑھیں گی غصہ اور درد بڑھے گا۔

**ف** : اس میں رمز ہے کہ محض اعمال کے دیکھنے سے سزا مرتب نہ ہوگی جیسے مومن کے حق میں ہے کہ وہ دیکھے گا تو اس کی گویا جزاء کے ترتب میں داخل ہے کہ وہ اس سے خوش ہو جائیگا راحت و سرور میں اضافہ ہوگا۔

**شانِ نزول** (۱) تفاسیر میں ہے کہ یہ آیت نیکی کی ترغیب کے لیے نازل ہوئی یہاں تک کہ اگرچہ تھوڑی سی نیکی بھی، جیسے ایک کھجور اور انگور اور روٹی کا ٹکڑا اور اخروٹ و بادام وغیرہ اور ممکن ہے کہ وہ نیت خالص کی وجہ سے کثیر ہو جائے اور برائی میں ڈرنے کے لیے اگر تھوڑی ہو، جیسے ترازو میں ذرہ برابر خیانت اور بری نگاہ سے دیکھنا (عورت کو یا بے ریش لڑکے کو) اور برائی کے لیے ایک قدم اٹھانا اور جھوٹ بولنا، اور ممکن ہے کہ یہ جرأۃ علی اللہ کی وجہ سے کبیرہ گناہ لکھے جائیں۔

(۲) بعض لوگ ابتدائی دور میں سمجھتے کہ صغیرہ گناہ پر گرفت نہ ہوگی اور پھر معمولی سا صدقہ کرنے سے شرماتے اور خیال کرتے کہ اس پر کوئی جزا نہ ہوگی، تو یہ آیت نازل ہوئی۔

## فضائل سورۃ الزلزال

**فضیلت ۱**: حدیث شریف میں ہے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| اذا زلزلت تعدل ربع القرآن۔ | اذا زلزلت الخ (سورۃ) چوتھائی قرآن مجید کے برابر ہے۔ |
| (رواہ ابن شیبۃ مرفوعا) | |

**ف**: اس (سورۃ) کی چار بار تلاوت کرنے سے پورے قرآن مجید کو پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

**نکتہ**: اس کی وجہ یہ ہے کہ بعث (مرنے کے بعد جی اٹھنے) پر ایمان لانا چوتھائی ایمان ہے۔ جیساکہ حدیث شریف میں ہے:

| | |
|---|---|
| لا یؤمن عبد حتی یؤمن باربع یشھد ان لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ بعثنی بالحق ویؤمن بالبعث بعد الموت و یؤمن بالقدر۔ | کوئی آدمی مومن نہیں ہوسکتا جب تک چار چیزوں پر ایمان نہ لائے: (۱) گواہی دے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں اللہ کا رسول ہوں۔ (۲) مجھے اللہ تعالیٰ نے حق کے ساتھ بھیجا ہے (۳) ایمان لائے کہ مرنے کے بعد اٹھنا ہے (۴) ایمان لائے کہ تقدیر حق ہے۔ |

**فضیلت ۲**: بعض آثار میں ہے کہ سورۃ الزلزال نصف القرآن ہے۔

**ف**: اس کی وجہ یہ ہے کہ احکام القرآن دو قسم ہیں:

(۱) احکام الدنیا

(۲) احکام الآخرۃ

اور یہ سُورۃ دونوں ( دنیا و آخرت ) کے اجمالی احکام پر مشتمل ہے ۔

**حکایت** مروی ہے فرزدق بن صعصعہ بن ناجیہ کا دادا رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا کہ آپ اسے کچھ قرآن مجید سنائیں، آپ نے اسے یہی سورۃ سُنائی ۔ جب آپ نے فمن یعمل الخ پڑھا تو عرض کی ؛

حسبی حسبی ( مجھے کافی ہے )

اس پر ( فرزدق کا دادا ) خوب شور و فغان اور آہ وزاری کرکے زمین پر گر پڑا اور خوب رویا ۔

**ف** : یہ آیت تمام آیات سے محکم تر ہے اسی لیے اس کا نام جامعہ ہے ۔

**حکایت** حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک شخص حضور سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہُوا اور عرض کی مجھے اس کی تعلیم دو جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو علم دیا ۔ آپ نے اسے سورۃ زلزال پڑھائی ۔ جب وہ فمن یعمل الخ تک پہنچا تو کہا : حسبی ( مجھے کافی ہے ) آپ کو اس کا حال سنایا گیا تو آپ نے فرمایا ؛ دعه فقد فقه الرجل ( اسے چھوڑ دو وہ سمجھدار انسان ہے ۔

**سبق** جسے یقین ہو کہ اس کا ذرہ برابر بھی حساب ہوگا وہ اس دنیا میں ہی اپنا محاسبہ کرتا رہتا ہے ؎

(۱) حساب کار خود امروز کن کہ فرصت ہست ۔۔۔ زخیر و شر بنگر تا چہاست حاصل تو

(۲) اگر بنقد نکوئی توانگری خوش باش ۔۔۔ ورت بغیر بدی نیست وائے بر دل تو

**ترجمہ** : (۱) آج ہی اپنے کام کا حساب کر کہ تجھے فرصت ہے، خیر و شر کو دیکھ کہ تجھے اس سے کیا حاصل ہوگا ۔

(۲) اگر نقد نیکی ہے کہ تُو دولتمند ہے اور اس سے خوش ہو، اگر سوائے برائی کے اور کچھ نہیں تو تیرے دل پر سخت افسوس ۔

صاحبِ روح البیان رحمہ اللہ نے فرمایا ) سورۃ الزلزال کی تفسیر ۲۸ جمادی الاول ۱۱۱۷ھ کو ختم ہوئی ۔

فقیر اویسی غفرلہٗ نے اس کے ترجمہ سے ۳ رجب المکرم ۱۴۰۹ھ کو فراغت پائی ۔

---

# سُورۃ العٰدیٰت

| ایاتہا ۱۱ | (۱۰۰) سورۃ العٰدیٰت مکیۃ (۱۴) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

وَالۡعٰدِیٰتِ ضَبۡحًا ○ فَالۡمُوۡرِیٰتِ قَدۡحًا ○ فَالۡمُغِیۡرٰتِ صُبۡحًا ○ فَاَثَرۡنَ بِہٖ نَقۡعًا ○ فَوَسَطۡنَ بِہٖ جَمۡعًا ○ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لِرَبِّہٖ لَکَنُوۡدٌ ○ وَاِنَّہٗ عَلٰی ذٰلِکَ لَشَہِیۡدٌ ○ وَاِنَّہٗ لِحُبِّ الۡخَیۡرِ لَشَدِیۡدٌ ○ اَفَلَا یَعۡلَمُ اِذَا بُعۡثِرَ مَا فِی الۡقُبُوۡرِ ○ وَحُصِّلَ مَا فِی الصُّدُوۡرِ ○ اِنَّ رَبَّہُمۡ بِہِمۡ یَوۡمَئِذٍ لَّخَبِیۡرٌ ○

**ترجمہ** : اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

قسم ہے ان کی جو دوڑتے ہیں سینے سے آواز نکلتی ہوئی، پھر پتھروں سے آگ نکالتے ہیں سُم مارکر، پھر صبح ہوتے تاراج کرتے ہیں پھر اس وقت غبار اڑاتے ہیں پھر دشمن کے بیچ لشکر میں جاتے ہیں بیشک آدمی اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے اور بیشک وہ اس پر خود گواہ ہے اور بیشک وہ مال کی چاہت میں ضرور کڑا ہے تو کیا نہیں جانتا جب اٹھائے جائیں گے جو قبروں میں ہیں اور کھول دی جائے گی جو سینوں میں ہے بیشک ان کے رب کو اس دن ان کی سب خبر ہے۔

---

سورۃ العادیات میں اختلاف ہے کہ یہ مکیہ ہے یا مدنیہ، اس کی بالاتفاق (بلاخلاف) ۱۱ آیات ہیں۔

**تفسیر عالمانہ** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)

وَالۡعٰدِیٰتِ (قسم ہے (گھوڑوں) تیز دوڑنے والوں کی)

**حلِ لغات** : العادیات العادیۃ کی جمع ہے یعنی تیز دوڑنے والا از العدو

(دوڑنا) یاء واؤ سے تبدیل ہوئی ہے اس کے ماقبل کی کسرہ کی وجہ سے، اللہ تعالیٰ نے قسم یاد فرمائی ان غازیوں کے گھوڑوں کی جو جنگ میں دشمنوں کی طرف تیزی سے دوڑتے تھے۔ ضَبْحًا (سینوں سے آواز نکلتی ہوئی) مصدر ہے منصوب بہ فعل محذوف سے حال ہے دراصل تضبح ضبحا ہے العادیات بتاویل الجماعۃ ہے۔

**حلِ لغات** ضَبْحٌ بمعنی دوڑنے کے وقت سانس کی آواز یعنی وہ آواز جو دوڑتے وقت گھوڑوں کے سانسوں اور پیٹوں سے سنائی دیتی ہے۔ اور یہ ہنہنانے کی آواز کی غیر ہے۔ الحمحمۃ جو دیکھ کر گھوڑے کی آواز۔ یا عادیات کی قسم ہے اس لیے کہ یہ ضبح کو مستلزم ہے گویا والضابحات ضبحًا۔ یا حال مصدر بمعنی فاعل ہے دراصل والعادیات ضابحات تھا۔

فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا (پھر پتھروں سے آگ نکالتے ہیں سُم مار کر)

**حلِ لغات** الایراء (آگ نکالنا) القدح ایک قسم کی آگ۔ یعنی جب گھوڑے پتھروں پر پاؤں اور کُھر مارتے ہیں تو اس سے آگ نکلتی ہے۔ کہا جاتا ہے: قدح الزند فاوری (چقماق کو رگڑا تو اس سے آگ نکلی) وقدح فاصلا اور چقماق ایک دوسری پر ماری لیکن آگ نہ نکلی۔ اس سے ثابت ہوا کہ قدح ایراء بخلاف ضُبُحٌ سے کہ وہ عدو سے متاخر ہوتا ہے کیونکہ اس کا سبب عدو ہوتا ہے اور سبب مسبب سے پہلے ہوتا ہے۔

اب معنیٰ یہ ہوا کہ گھوڑوں کے کُھروں سے آگ نکلتی ہے جب وہ پتھریلی زمین پر دوڑتے ہیں۔ پس قدح کُھر پتھر پر مارنے سے استعارہ ہے اور قدحاً کا منصوب ہونا ضبحاً کی طرح تین طرح ہے:

(۱) تقدح قدحاً

(۲) القادحات قدحاً

(۳) قادحات

فَالْمُغِيْرٰتِ (تو تاراج کرتے ہیں)

**حلِ لغات** اغار علی القوم غارۃً واغارۃ قوم پر لوٹ مار کے لیے گھوڑے دوڑائے۔ واغار الفرس لوٹ مار کے لیے گھوڑا سخت دوڑایا وغیرہ۔

سوال: لوٹ مار کا اسناد گھوڑوں کی طرف ہے حالانکہ یہ کام تو مجاہد کا ہے کیونکہ اس میں دشمن پر جھپٹنا اور قتل کرنا اور قیدی بنانا ہوتا ہے اور اس سے گھوڑے کا کیا کام۔

جواب: چونکہ اس کام کو عمدگی سے سرانجام دینے کا سبب گھوڑے ہیں اسی لیے اغارہ کا اسناد ان کی طرف کیا گیا۔

صُبْحًا (صبح کے وقت) نسب علی الظرفیۃ ہے یعنی صبح کے وقت میں، اور لوٹ مار میں عموماً یہی عادت ہوتی ہے کہ رات کو دشمنوں پر چڑھ دوڑتے ہیں اور لُوٹ مار صبح کے وقت ہوتی ہے کہ یہی غفلت کا وقت ہے حالانکہ اس وقت دیکھ سکیں کہ کون سی شے لُوٹنی ہے اور کونسی شے چھوڑنی ہے، اسی سے ہے ان کا قول، لوٹ کے خوف کے وقت: یا صباحاہ یعنی اے قوم! ڈرو اس شر سے جو صبح کے وقت ہماری طرف متوجہ ہوا ہے فَاَثَرْنَ بِهٖ (پھر اس وقت اُڑاتے ہیں) اس کا عطف اس فعل پر ہے جس پر اسم فاعل دلالت کرتا ہے اس لیے کہ اس کا معنیٰ ہے وہ گھوڑے جو دوڑتے ہوئے پتھروں سے آگ نکالتے ہیں، پھر لوٹ مار کرتے ہوئے صبح کو (غبار) اڑاتے ہیں۔ یعنی اس وقت برانگیختہ کئے جاتے ہیں۔

**حلِ لغات** یہ دراصل اثورن تھا از ثور بمعنی الهیجان (برانگیختہ کرنا) واؤ الف سے تبدیل ہوا تو اثارن ہوا، پھر الف بوجہ التقاءِ ساکنین گرگیا تو اَثَرْنَ ہوا بروزن اَفَلْنَ۔ اور یہ بھی جائز ہے کہ ضمیر فعل اغارہ کے لیے ہو اور بار سببیت یا ملابست کی ہے۔

نَقْعًا (غبار) یعنی اس وقت گرد و غبار اڑاتے ہیں۔

**حلِ لغات** نقع الصوت سے ہے یعنی آواز اُٹھی۔ غبار کو بھی اسی لیے غبار کہا جاتا ہے کہ وُہ زمین سے اُوپر کو اُٹھتی ہے۔ یا یہ نقع فی الماء سے ہے (غوطہ لگایا پانی میں) گویا غبار اڑانے والے نے غبار لگایا اسی لیے اس لفظ سے اسے موسوم کیا۔

**نکتہ:** اس کی تخصیص صبح سے اسی لیے ہے کہ لوٹ مار کے لیے غبار رات کو تو نہیں اٹھتی بلکہ صبح کو ہی اٹھتی ہے۔ اس سے آگ نکالنے کا سبب معلوم ہو گیا کہ وہ بھی عموماً دن کو تو نہیں بھڑکائی جاتی ہے بلکہ رات کو بھڑکائی جاتی ہے لیکن یہاں عام آگ کا بیان نہیں، بلکہ جنگ پہ جانے والے گھوڑوں کا بیان ہے جب وہ دن کو جنگ کے لیے پتھریلی زمین پر دوڑتے ہیں تو آگ ظاہر ہوتی ہے وُہ دن ہو یا رات (قربان قرآن کی فصاحت و بلاغت پر)

**ف:** حضرت سعدی المفتی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اثارالنقع اس لیے ہے کہ وہ مجاہدین لُوٹ مار کے وقت مختلف اطراف میں ہوتے دائیں بائیں آگے پیچھے، بوجہ جنگ میں کرّوفر کے اظہار کے، تو مجاہدین کے جانے کے پیچھے بڑی گرد و غبار اڑتی تھی جانے والے کی اور آنے والے کی وغیرہ۔

فَوَسَطْنَ بِهٖ (پھر بیچ میں جاتے ہیں) اس وقت میں۔

**حلِ لغات** وسط بمعنی توسط۔ الباء ظرفیۃ ہے توسط بمعنی شے کے درمیان میں جانا۔ یا یہ معنیٰ ہے کہ درمیان میں جاتے ہیں درانحالیکہ ملتبس ہوتے ہیں غبار سے اس معنیٰ پہ

بار ملابست کی ہے۔

**جَمْعًا** (دشمن کے لشکر میں)

**حلِ لغات** یہ جموع الاعداء سے ہے۔ یعنی دشمنوں کے درمیان میں گھس جاتے ہیں یہ وسطن کا مفعول بہ ہے فاآت اس دلالت کے لیے ہیں کہ ان سب کے مابعد ماقبل پر مرتب ہیں مثلاً توسط کا ترتب جمع پر اور جمع کا اثارۃ پر اور اس کا اغارۃ پر اور اس کا ایواء پر اور وہ عدو پر۔

**اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ** (بیشک انسان اپنے رب کا ناشکرا ہے) جوابِ قسم ہے۔

**حلِ لغات** کہا جاتا ہے کَنَدَ ابنعمۃ (نعمت کی ناشکری کی) کُنود (بالضم) ناشکری، (بالفتح) ناشکرا۔ اسی سے کِندہ (بالکسر) ہے۔ یہ لقب ہے ثور بن عُفیر کا جو یمن کے ایک قبیلہ حی سے ہے اس لیے کہ اس نے اپنے باپ کی ناشکری کی اور اپنے باپ سے علیحدہ ہو کر ماماؤں سے جا ملا۔

الکلبی نے کہا کہ کنود بزبان کندہ بمعنی عاصی، اور بلسان بنو مالک بخیل اور بلسان مضر و ربیعہ ناشکرا انسان سے اس کے بعض افراد مراد ہیں یعنی وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا خصوصیت سے سخت ناشکرا ہے لربہٖ کا تعلق کنود سے ہے اس کی تقدیم تخصیص کا فائدہ دیتی ہے اور رعایت فواصل بھی مطلوب ہے۔

**شانِ نزول** مروی ہے کہ بنو کنانہ کے لوگوں کی طرف سریہ (لشکر) بھیجا اس پر امیرِ لشکر منذر بن عمرو انصاری رضی اللہ عنہ کو مقرر فرمایا اور یہ نقباء میں سے تھے ان کی ایک ماہ تک کوئی خبر نہ آئی منافقین نے کہا وہ مارے گئے۔ ان کے رد میں یہ سورۃ نازل ہوئی جس میں حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو خبر دی گئی کہ وہ بسلامت زندہ ہیں اور بشارۃ ہے کہ انہوں نے کفار سے کافی مالِ غنیمت پایا ہے اور حد سے تجاوز کرنے والے منافقین پر تعریض ہے کہ یہ ناشکرے ہیں۔

**ف:** العادیات میں الف لام عہد کا ہے تو مقسم بہ ان مجاہدین کے گھوڑے ہیں، اگر جنس کا ہے تو تمام مجاہدین کے گھوڑے ہیں جو جہاد میں ہوں، اور صفاتِ مذکورہ سے وہی موصوف ہیں دونوں تقدیروں پر یہ اس کا مستحق ہے کہ ان کی قسم یاد کی جائے کہ وہ ان صفات مشرفہ سے موصوف ہیں اور مجاہدین کے گھوڑوں کی قسم سے براعۃ ہے جو اس سے بڑھ کر گھوڑوں کی شرافت و بزرگی اور کیا ہو سکتی ہے، گویا کہا گیا ہے کہ قسم ہے ان غازیوں کے گھوڑوں کی جن کے ایسے ایسے صفات ہیں اور اس میں اللہ تعالیٰ نے مخالفین (اسلام) منافقین کی مذمت کی ہے جو ان مجاہدین کے بارے میں کفرانِ نعمت کرتے تھے۔

**سبق:** اللہ تعالیٰ نے جب گھوڑوں کی شرافت کے پیشِ نظر ان کا اتنا اعزاز واکرام فرمایا ہے تو گھوڑوں والے

صحابہ کرام کی کتنی ارفع شان ہوگی (پھر ان کے اور ہمارے آقا و مولیٰ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رفعت کا کیا کہنا کہ جن کے طفیل ان کو یہ اعزاز و اکرام نصیب ہو رہا ہے۔ اویسی غفرلہٗ)

## ماتحتوں پر ظلم کرنے والے کی مذمت

حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: الکنود هو الذی یضرب عبده ویاکل وحده ویمنع رفده (کنود وہ ہے جو اپنے عبد (ماتحت وغیرہ) کو مارے اور اکیلا کھائے اور اس سے عطیات روکے) یعنی کچھ نہ دے یعنی وہ بخیل ہے۔

## حاتم طائی کے ہم زمان دو اور اعجوبۂ دوران

عرب میں تین شخص اعجوبۂ روزگار تھے:

(۱) حاتم طائی سخاوت میں مشہور تھا۔

(۲) ابو حباحب بخل میں بے نظیر تھا اس کی عادت تھی کہ اس کے گھر میں آگ نہیں جلتی تھی جب تمام لوگ سو جاتے تب روٹی پکاتا، لوگوں کے جاگنے سے پہلے اسے بجھا دیتا تاکہ نہ کوئی اس سے کھانا مانگے اور نہ اس کی آگ سے کوئی فائدہ اٹھائے۔

(۳) اشعب بن جبیر جو مصعب بن زبیر بن العوام کا غلام تھا پرلے درجے کا لالچی تھا۔

## حکایت

(۱) مدرسہ میں ایک بچہ سبق یاد کر رہا تھا اس کے سبق میں تھا: ان ابی یدعوك (بیشک میرا باپ تجھے بلا رہا ہے) اشعب نے سمجھا اس بچے کا باپ اسے بلا رہا ہے فوراً سنتے ہی جوتا پہن کر اس کے باپ کے پاس جانے لگا تو بچے نے کہا کہ یہ جملہ میرا سبق ہے (اس کا یہ مطلب نہیں کہ میرا باپ تجھے بلا رہا ہے)

(۲) جب کوئی خارش کی وجہ سے گردن کو کھجلاتا تو یہ سمجھتا کہ وہ قمیص اتار کر اسے دے گا۔

(۳) جب کسی گھر سے دھواں اٹھتا دیکھتا تو کہتا یہ لوگ طعام پکا رہے ہیں مجھے بھی دیں گے۔

(۴) جب کوئی دلہن کو لے جا رہے ہوتے تو گھر کو صاف کرنے لگ جاتا کہ شاید اسے میرے لیے میرے گھر میں لائیں۔

(۵) خود کہتا کہ مجھ سے تو کتا زیادہ لالچی ہے کہ وہ روٹی کے ایک ٹکڑے کی خاطر ایک فرسخ (تین میل) کا سفر طے کرتا ہے۔

**ف**: حضرت حسن بصری رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ کنود اللہ تعالیٰ کو ملامت کرنے والا کہ مصائب تو اللہ تعالیٰ کو گن گن کر سنائے لیکن نعمتوں کو یاد تک نہ کرے۔

**ف**: حضرت ابو عبیدہ نے فرمایا: وہ زمین جس سے خیر و بھلائی کی امید کم ہو یعنی کسی قسم کی انگوری نہ اگائے، گویا

وہ الکنود کا مطلوب ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** (۱) حضرت قاشانی رحمہ اللہ نے فرمایا، کنود وہ ہے جو اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی نعمتوں سے محجوب ہو اور ان سے واقف ہو کر انہیں استعمال نہ کرے ان امور میں وہ لائق ہیں تاکہ ان کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ تک پہنچ سکے۔

(۲) تاویلات نجمیہ میں ہے کہ وہ ناشکرا ہے نعمت وجود اور صفات و اسمائے کہ وہ اپنے مستقل طور مدعی ہے یا وہ ان کے استعمال غیر محل کا مرتکب ہے، یا بخیل ہے کہ وہ صرف اپنے لیے مخصوص سمجھتا ہے دوسری مخلوق اس کی رہبری نہیں کرتی۔

**تفسیر عالمانہ** وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ (اور بیشک وہ اس پر) انسان اپنی ناشکری پر لَشَهِيْدٌ (گواہ ہے) اسے خود کو اپنی ناشکری معلوم ہے کیونکہ اس کے اثرات اس پر بلسان حال ظاہر ہیں نہ کہ بلسان قال، یا یہ شہود ہے یعنی باوجودیکہ اسے اپنی ناشکری اور برے عمل کا علم ہے اس علم کی وجہ سے ہی وہ شدید مذمت کا مستحق ہے وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ (اور بیشک وہ مال کی محبت کے لیے) خیر سے مال مراد ہے، جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ان ترك خيرا (اگر چھوڑا مال)

یعنی انسان دنیا اور اس کی طلب کو ترجیح دیتا ہے۔

**سوال**: الاسئلۃ المقحمہ میں ہے کہ اگر کہو کہ اللہ تعالیٰ نے جنس مال کو خیر کہا ہے حالانکہ وہ کبھی خبیث بھی ہوتا ہے بلکہ حرام بھی۔

**جواب**: یہ عوام کی عادت کے مطابق فرمایا ہے اس لیے عوام عموماً مال کو خیر ہی سمجھتے ہیں۔ ان کی عادت کے مطابق اللہ تعالیٰ عموماً فرماتا رہتا ہے جیسے جہاد کو سوء (برائی) کہا۔ چنانچہ فرمایا:

لم يمسسهم سوء (انہیں نہ پہنچی برائی) یعنی قتال، اور قتال بری نہیں لیکن لوگ اسے سوء (بری) سمجھتے ہیں، اسی لیے ان کے محاورہ و عادت پر اللہ تعالیٰ نے بھی اسے سوء کہہ دیا۔

لَشَدِيْدٌ (سخت ہے) یعنی قوی، اور اس کی طلب و تحصیل میں سر کی بازی لگاتا اور سر توڑ کوشش کرتا ہے اور اس پر مرمٹنے کو تیار رہتا ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی عبادت کی محبت اور شکر نعمت میں کمزور اور ڈھیلا ہے۔ یہ شدید، هذا الامر وقوى له کے محاورہ سے ہے یہ اسے کہا جاتا ہے جو جو کسی کام کے لیے جان کی بازی لگا دے اور جب تک وہ کام ہو نہ جائے سر مو پیچھے نہ ہٹے، یا سخت بخیل ممسک (مکھی چوس) ہے یعنی وہ حب مال اور اس کے خرچ کرنے پر بوجھ محسوس کرتے ہوئے بخیل و ممسک ہے۔

**نکتہ** : پہلے انسان کو ناشکرا اور پھر اسے اس وصف قبیح سے موصوف کرنے میں اشارہ ہے کہ وہ منافقین کے امور داعیہ میں سے ان کی منافقت کی ایک نشانی یہی حب المال بھی ہے کیونکہ ایک طرف تو وہ ایمان ظاہر کرتے ہیں دوسری طرف مال راہِ خدا میں خرچ نہیں کرتے، ادھر غنائم جمع کرنے میں پیش پیش ہوتے ہیں۔

**ف** : حضرت شیخ الاسلام قدس سرہٗ نے فرمایا کہ اگر مال سے تجھے محبت نہیں تو اسے خرچ کرتا کہ تجھے اللہ اور عطا فرمائے اسے وارث کے لیے مت چھوڑ ورنہ اس کی حسرت تیرے اہل میں رہے گی سہ

مال ہماں بہ کہ بیاران دہی　　گر بدہی بہ کہ بخاکش نہی

زر زپے منفعت است اے حکیم　　بہر نہادن چہ سفال وچہ سیم

**ترجمہ** : مال وہی اچھا ہے جو دوستوں کو دیتے ہو، اگر انہیں نہیں دیتے تو بہتر ہے کہ اسے مٹی میں چھپا دو کیونکہ زر نفع اٹھانے کے لیے ہے اگر رکھنا ہی ہے تو پھر ٹھیکری اور چاندی میں کیا فرق ہے۔

**اَفَلَا يَعْلَمُ** (تو کیا وہ نہیں جانتا) یعنی جتنی قبائح کا اس نے ارتکاب کرنا ہے کرلے - یا یہ کہ ملاحظہ نہیں کرتا یعنی دنیا میں جانتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کی سزا وجزا دے گا **اِذَا بُعْثِرَ** (جب اٹھایا جائیگا) یعنی قبر سے اٹھا کر نکالا جائیگا۔ اس کی تفصیل سورۃ الانفطار میں گزری ہے۔

**ف** : اذا کا ناصب محذوف ہے اور وہ لا یعلم کا مفعول ہے اس لیے کہ انسان سے اس وقت کا علم مراد نہیں بلکہ اس کا علم دنیا کا علم مراد ہے۔

**مَا فِي الْقُبُوْرِ** (وہ جو قبور میں ہے) موتیٰ میں سے۔

**نکتہ** : لفظ ما لانے میں اشارہ ہے کہ اُس وقت لوگ غیر ذوی العقول کے حکم میں ہیں۔

**وَحُصِّلَ** (اور جمع کیا جائیگا) وہ جو صحیفوں میں ہے یعنی ظاہر ہوگا ماحصل اور مجموعہ۔

**حلِ لغات** تحصیل دراصل ایک پوشیدہ کو نکالنا دوسرے مغمور فیہ کے ساتھ، جیسے مغز چھلکے سے اور سونا معدن کے پتھر سے اور دانۂ گندم بھوسہ سے، اور مکھن دودھ اور دہی سے اور جمع د اظہار تحصیل کے لوازم سے ہے اور جائز ہے کہ اس کا معنیٰ ہو خیر کو شر سے علیحدہ کیا جائیگا اسی لیے چھلنی کو محصل کہا جاتا ہے اس لیے کہ وُہ تحصیل یعنی صفائیِ آٹا وغیرہ کا آلہ ہے کیونکہ وہ چھان اور آٹے کو علیحدہ کرتی ہے، اسی لیے واجب، مندوب، مباح، مکروہ و محظور میں امتیاز ضروری ہے کیونکہ ان سب کا علیحدہ علیحدہ حکم ہے نماحصہ یہ کہ بعض کا بعض سے امتیاز اور ہر ایک کا ان میں سے اس کے حکم لاحق سے خاص کرنے کا نام تحصیل ہے۔

اور قاموس میں ہے کہ وہ جو حاصل ہو اس کی تمیز اور حاصل جو باقی و ثابت ہو اور جو اس کا ماسوا ہے وُہ

نہ رہے۔

مَا فِي الصُّدُوْرِ (وہ جو سینوں میں ہے) اسرارِ پوشیدہ میں سے، منجملہ ان کے وہ ہے جو منافقین کفر و معاصی دل میں چھپاتے ہیں چہ جائیکہ وہ اعمال جو ظاہراً اور کھلم کھلا کر رہے ہیں ہاں اعمال القلب کی تخصیص اس لیے ہے کہ اگر قلوب میں بواعث (اسباب) اور ارادت نہ ہو تو جوارح سے افعال صادر بھی نہ ہو ثابت ہوا کہ قلب العمل اور جوارح (اعضاء) اس کے تابع ہیں اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: آثم قلبہ (اس کا دل گنہ گار ہے۔

**حدیث شریف**: اور حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا:

یبعثون علیٰ نیاتھم (وہ اپنی نیتوں پر مبعوث ہوں گے) (یعنی اٹھائے جاؤ گے)

اِنَّ رَبَّهُمْ (بیشک ان کے رب کو) اس سے ان کے مرنے کے بعد زندہ ہونے کی طرف اشارہ ہے۔

**سوال**: اب ضمیر ذوی العقول کیوں، حالانکہ انہیں پہلے لفظ ما سے تعبیر کیا گیا ہے جو غیر ذوی العقول کیلئے آتا ہے۔

**جواب**: تاکہ ان کے دو حالوں پر دلالت کرے کیونکہ وہ جب قبور میں تھے تو جمادات کی طرح تھے، گویا وہ بے عقل اور بے علم ہیں اگرچہ کان لھم نوع حیٰوۃ[1] (ان کے لیے ایک قسم کی حیات تھی) بخلاف وقت حشر کے۔

**رد وہابیہ نجدیہ** (کان لھم نوع حیٰوۃ سے وہابیوں نجدیوں کا رد ہو گیا کیونکہ وہ مُردے میں کسی قسم کے شعور و علم کے قائل نہیں۔ حشر کے وقت وہ بات نہ ہو گی جو انہیں قبور میں تھی بلکہ اس میں کامل حیات سے متصف ہوں گے۔ اویسی غفرلہٗ)

بِهِمْ (ان کی) یعنی ان کی ذوات وصفات و احوال اور جملہ تفاصیل کی يَوْمَئِذٍ (اس دن) جب وہ کچھ ہو گا جو اوپر مذکور ہوا، وہ جو مبعوث ہوں گے قبور سے اور حاصل ہو گا جو ان کے صدور میں ہے۔ لَخَبِيْرٌ (خبر ہے) یعنی عالم ان کے ظواہر و بواطن کا وہ علم جو جزا کا موجب اور اس کے ساتھ متصل ہے تاکہ اس کی تقیید بیوم سے ثابت ہے ورنہ اللہ تعالیٰ کا علم مطلق تو ما کان و ما یکون (جو ہو گیا اور جو ہو گا) کو محیط ہے۔

**ف**: بھم و یومئذ خبیر کے متعلق ہے مقدم ہے فواصل کی رعایت کی وجہ سے اور لام اس سے مانع نہیں۔

فقیر اویسی غفرلہٗ تفسیر سورۃ العادیات کے ترجمہ سے ۲ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ شب ہفتہ فارغ ہوا۔ (الحمد للہ علی ذلک)

---

[1] روح البیان، ج ۱۰ ص ۴۹۸

# سُورَةُ القَارِعَة

| آیاتہا ۱۱ | (۱۰۱) سورۃ القارعۃ مکیۃ (۳۰) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اَلۡقَارِعَۃُ ○ مَا الۡقَارِعَۃُ ○ وَمَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا الۡقَارِعَۃُ ○ یَوۡمَ یَكُوۡنُ النَّاسُ كَالۡفَرَاشِ الۡمَبۡثُوۡثِ ○ وَتَكُوۡنُ الۡجِبَالُ كَالۡعِهۡنِ الۡمَنۡفُوۡشِ ○ فَاَمَّا مَنۡ ثَقُلَتۡ مَوَازِیۡنُهٗ ○ فَهُوَ فِیۡ عِیۡشَۃٍ رَّاضِیَۃٍ ○ وَاَمَّا مَنۡ خَفَّتۡ مَوَازِیۡنُهٗ ○ فَاُمُّهٗ هَاوِیَۃٌ ○ وَمَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا هِیَهۡ ○ نَارٌ حَامِیَۃٌ ○

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

دل دہلا نے والی، کیا وہ دہلانے والی، اور تُو نے کیا جانا کیا ہے دہلانے والی، جس دن آدمی ہوں گے جیسے پھیلے پتنگے، اور پہاڑ ہوں گے جیسے دُھنکی اُون، تو جس کی تولیں بھاری ہُوئیں وہ تو من مانتے عیش میں ہیں، اور جس کی تولیں ہلکی پڑیں وہ نیچا دکھانے والی گود میں ہے، اور تُو نے کیا جانا کیا نیچا دکھانے والی، ایک آگ شعلے مارتی۔

---

سورۃ القارعۃ مکیہ ہے اس کی دس یا گیارہ آیات ہیں۔

**تفسیر عالمانہ** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)
اَلۡقَارِعَۃُ (دل دہلانے والی)

**حل لغات**: القرع بمعنی ضرب شدید اور اعتماد دے کر اس سے سخت آواز حاصل ہو (ٹھوکنا)۔

اس نام سے اس لیے موسوم ہے کہ حوادث الدہر یہ عظیم حادثہ ٹھوکنے والا ہے جس سے دل دہل جائیں گے۔ اس سے قیامت مراد ہے جس کا مبداء نفخہ اولیٰ اور منتہیٰ مخلوق کے درمیان فیصلہ، اسی لیے اسے قارعۃ کہا جاتا ہے کہ وہ دہلانے والی ہے اور رگوناگوں گھبراہٹوں اور ہولناکیوں سے کان پھٹنے کو آئیں گے اور دل دہل جائیں گے اور اس وقت اجرام علویہ و سفلیہ ایک حال سے دوسرے حال کی طرف نکلیں گے مثلاً آسمان کا انشقاق و انفطار سے شمس و نجوم کا تکویر و انکدار و انتشار سے اور ارض و جبال کا دک اور نسف سے۔ القارعۃ مبتدا اس کی خبر ہے مَا الْقَارِعَةُ (کیا ہے دل دہلانے والی) ما مبتدا اور القارعۃ خبر ہے۔ یعنی یہ کیسی عجیب شے ہے فخامۃ و فظاعۃ میں ضمیر کے بجائے اسم ظاہری لانا تاکید ہے تہویل (ہولناکی) کے لیے وَمَا أَدْرَاكَ مَا الْقَارِعَةُ (اور تو نے کیا جانا کہ کیا ہے دل دہلانے والی) ما محلاً مرفوع مبتدا ادراك خبر یعنی تجھے کس نے خبر دی ہے کہ دل دہلانے والی کی شان کیا ہے اس کے عظم شان تک کسی کا علم و ادراک نہیں پہنچ سکتا۔

**ربط** چونکہ یہ جملے وعدہ کریمہ کی خبر دیتے ہیں اسی لیے ان کے پورا کرنے کا فرمایا کہ يَوْمَ يَكُونُ النَّاسُ (اس دن ہوں گے لوگ) یعنی یہ وہ دن ہے کہ لوگ ہوں گے۔ یوم مرفوع مبتدا محذوف کی خبر ہے اور اس کا مفتوح ہونا فعل کی طرف اضافت کی وجہ سے ہے کیونکہ مضاف الیہ فعل مضارع ہے اور کوفیوں کے نزدیک ایسی اضافت جائز ہے یا اذکر محذوف ہونے کی وجہ سے یوم مفتوح ہے۔ خلاصہ یہ کہ تمہیں کس نے بتایا کہ وہ کیا ہے۔

كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوثِ (جیسے پھیلے پتنگے)

**حل لغات** فراش فراشۃ کی جمع ہے وہ پتنگے جو اڑتے ہیں اور روشنی کے ارد گرد پھیلے ہوتے ہیں اور آگ پر جل جاتے ہیں، یعنی پروانہ۔ المبثوث بمعنی متفرق، اسی سے فراشۃ القفل (تالے کا پتلا لوہا۔ المنجد) سے تشبیہ ہے کہ وہ تالے میں چھپا ہوا ہے۔ المبثوث (پراگندہ)

اب معنیٰ یہ ہوا کہ انتشار اور ضعف اور ذلۃ و اضطراب میں داعی کی طرف جانے میں کثرت سے پتنگوں کی طرح پھیلے ہوئے ہوں گے جیسے پتنگے آگ کی طرف اڑتے ہیں۔ جریر نے کہا:

ان الفرزدق ما علمت وقومه

مثل الفراش غشين نار المصطلی

ترجمہ: فرزدق اور اس کی قوم نے وہ کام کیا جیسے پتنگے جلانے والی آگ میں اندھے ہو کر گرتے ہیں۔

**ف:** اس سے پتنگوں کی کثرت معلوم ہوئی اگرچہ بعض مقامات پر اس سے سعدی مفتی رحمہ اللہ تعالیٰ کا وہ

قول ساقط ہوگیا جو فرمایا کہ اس سے پتنگوں کی کثرت ثابت نہیں ہوتی جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ چونکہ ان کے مشبہ بہ اہلِ محشر ہیں تو جیسے وہ بکثرت ہیں تو مشبّہ یعنی پتنگے بھی بکثرت ہونے چاہئیں۔ ہاں اگر اس کی تفسیر چھوٹی ٹڈیوں سے ہو تو مناسب ہے، جیسے اللہ تعالیٰ نے دوسرے مقام پہ فرمایا،

کانهم جراد منتشر (گویا وہ ٹڈیاں پھیلی ہوئی ہیں) جب وہ اڑنے کا ارادہ کریں۔

## ردّ سعدی المفتی رحمہ اللہ تعالیٰ کا

لغات میں فراش کی صغار الجراد (چھوٹی ٹڈیاں) تفسیر میں کہیں نہیں ہے۔

**ف**: ابن الشیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے آیت ہذا میں مخلوق کو قبور سے اُٹھنے کے وقت پتنگوں سے تشبیہ دی ہے اور دوسری آیت میں چھوٹی ٹڈیوں سے، اور ٹڈیوں سے وجہ تشبیہ کثرت و اضطراب ہے اور فراش مبثوث سے ان کا مختلف جہات کی طرف حرکات سے کیونکہ جب وہ گھبرائیں گے تو ہر ایک اپنے دوسرے کی غیر جہت کی طرف جانے کی کوشش کرے گا جیسے پتنگے، کہ جب وہ اڑتے ہیں تو ایک جہت کو نہیں اڑتے بلکہ مختلف جہتوں کی طرف اڑتے ہیں (یا جیسے دورِ حاضرہ میں شیاطین کو کنکریاں مارتے وقت حجاج کا حال ہوتا ہے اویسی غفرلہٗ)

## تفسیر صوفیانہ

اس میں سالک فانی کی طرف اشارہ ہے کہ وہ شہودِ احدی میں ذلیل اور پتنگے کی طرح متفرق الوجہ ہوتا ہے اور حقیر اور ذلیل ترین کیونکہ اس کی عین وحدت میں کوئی قدر و قیمت اور وقعت نہیں ہوتی۔

## تفسیر عالمانہ

وَتَكُونُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوشِ (اور پہاڑ ہوں گے جیسے دُھنکی اُون)

## حلِ لغات

العهن مختلف رنگوں میں رنگی ہوئی اُون۔ النفش اون، بالوں، روئی اور انگلیوں کو منتشر کرنا اور ان کے اجزاء کو علیحدہ علیحدہ کرنا انھیں باہم ملنے سے جُدا کرنا (دُھنکنا)۔

**ف**: حضرت سجاوندی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ جبال کے ریزے ریزے ہونے کے بعد اُون اور اس کے رنگا رنگ ہونے اور دُھنکی ہوئی ہونے سے تشبیہ دی گئی ہے اور اون کی تخصیص جبال کے رنگا رنگ ہونے کی وجہ سے ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| ومن الجبال جدد بیض و حمر مختلف | اور پہاڑ سفید اور سُرخ جن کے مختلف رنگ |
| الوانها و غرابیب سود | اور سیاہ بھجنگے ہیں۔ |

اب معنیٰ یہ ہوا کہ اُس دن پہاڑ رنگا رنگ اُون جو مختلف رنگوں سے رنگی جائے اور اس کے اجزاء دُھنکے

جائیں کی طرح ہو کر ہوا میں اڑیں گے۔

**ف** : یہ دونوں امر نفخۂ ثانیہ کے بعد اور مخلوق کے حشر کے وقت قیامت کے آثار سے ہیں اسی دن اللہ تعالیٰ اس زمین کی غیر بنا دے گا اور اس کی ہیئت تبدیل فرما دے گا اور پہاڑ اپنی جگہوں سے ہٹ جائیں گے جیسا کہ مذکور ہوا کہ ان کی ہیأت ڈراؤنی ہوں گی تا کہ اہلِ محشر ان کا مشاہدہ کریں اگرچہ انہیں نفخۂ اُولیٰ کے وقت کوٹا گیا لیکن ان کا اڑنا اور زمین کا برابر ہو جانا نفخۂ ثانیہ کے بعد ہو گا۔

**فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِیْنُهٗ** (تو جس کی تولیں بھاری ہوئیں)

**حلِ لغات** موازین موزون کی جمع ہے وہ عمل جس کا اللہ تعالیٰ کے ہاں وزن اور قدر ہو، یا میزان کی جمع ہے، اور ثقل سے اس کا راجح ہونا مراد ہے اس لیے کہ حق راجح اور باطل خفیف ہے اور جمع تعظیم کی ہے یا اس لیے کہ ہر مکلف کے لیے ترازو ہے یا موزونات کے اختلاف کی وجہ سے۔

**ف** : حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ہر بندے کے لیے ترازو ہے اس کی لسان اور دو پلڑے ہیں اس میں صرف بندوں کے اعمال تولے جائیں گے تا کہ اللہ تعالیٰ بندوں کا وہ معاہدہ ظاہر کرے جو اس کے اور بندوں کے مابین تھا۔

**مسئلہ** : بعض نے کہا کہ اعمال کے صحیفوں کا وزن ہو گا تا کہ عدل کا اظہار ہو اور عذر کی کوئی گنجائش نہ ہو یا یہ کہ اعمال عرضیہ کو صور جوہریہ کا لباس اعمال کے مناسب پہنایا جائیگا اچھے اعمال کی اچھی صورتیں، قبیح کی قبیح شکلیں وہی صور جوہریہ ترازو میں رکھی جائیں گی جس کے اعمالنامے حسنات کے راجح ہوں گے۔

**فَهُوَ فِیْ عِیْشَةٍ رَّاضِیَةٍ** (تو وہ من مانے عیش میں ہیں) یہ اسناد الی السبب کے قبیل سے ہے اس لیے کہ عیش پسندیدگی کا سبب ہے منعم عیش سے۔ بعض نے کہا کہ اس کا معنیٰ ہے وہ عیش جس سے اس کا صاحب راضی ہو۔ سورۃ الحاقہ میں اس کی تفصیل گزری ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ جس کے اوصاف الٰہیہ و اخلاق لاہوتیہ غالب ہوں گے تو وہ ان اوصاف و اخلاق کی وجہ سے راحت و استراحت میں ہو گا۔

**تفسیر عالمانہ** **وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُهٗ** (اور جس کی تولیں ہلکی پڑیں) سرے سے اس کی ایسی نیکیاں ہی نہ ہوں جن کا کوئی اعتبار ہو یا اس کی برائیاں نیکیوں پر غالب ہوں۔

**ف** : حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قیامت میں لوگوں کا حساب ہو گا جس کی نیکیاں برائیوں سے زیادہ ہوں گی اگرچہ ایک تو وہ بہشت میں جائیگا اور جس کی برائیاں اس کی نیکیوں سے زیادہ

ہوں گی اگرچہ ایک تو وہ دوزخ میں داخل ہوگا فَاُمُّہٗ ھَاوِیَۃٌ ( تو وہ نیچا دکھانے والی گود میں ہے ) فامّہ (اس کا ٹھکانا) ھاویۃ ( جہنّم ہے ) ھاویۃ دوزخ کے ناموں سے ایک ہے۔ اس نام سے اسی لئے موسوم ہے کہ اس کی گہرائی عمیق اور ٹھکانا نہایت نیچا ہے۔ مروی ہے کہ اس میں ستر سال تک اس کی گہرائی تک پہنچے گا۔ اور حضرت کاشفی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ دوزخ کا درکہ جو تمام درکات سے نیچے ہے۔

**ف** : اسے اُم سے تعبیر کرنے کے چند وجوہ ہیں ؛

(۱) جہنم کے ٹھکانے کو دوزخی کے لیے اُم اس لیے کہا گیا کہ دوزخی اس میں ٹھکانا بنائے گا ، جیسے ماں کی گود بچّے کے لیے ہے اس میں تحکم ہے۔

(۲) دوزخ کا حصہ دوزخی کو یوُں گھیرے گا جیسے رِحم کی بچّہ دانی بچّے کو گھیرلیتی ہے۔

(۳) اُم بمعنی اصل ، اور کافر کی اصل نار ہے کہ اسی سے پیدا کیا گیا اور ہر شے اپنی اصل کی طرف رجوع کرتی ہے اور یہی ظاہر معنی ہے۔

(۴) کشاف میں ہے کہ یہ ان کے قول ھوت امہ سے ہے جب کسی پر ہلاکت کی بددعا کریں تو جب وہ گرے اور ہلاک ہو تو اس کی ماں چیخنے چلاّنے اور غم میں گرتی ہے تو گویا کہا گیا کہ وہ شخص ہلاک ہوگیا۔

**ف** : قتادہ نے کہا کہ دوزخی دوزخ میں کھڑا ہوگا تو جہنم سے اس کا سر ٹکرائیگا ، کیونکہ دوزخ میں اسے اُلٹا گرایا جائے گا تو سب سے پہلے دوزخ میں ام الراس یعنی دماغ لگے گا ، یا وہ رقیق چمڑا جس میں دماغ ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ اور وہ جس کی تولیں ہلکی پڑیں اخلاقِ سیئہ اور اوصاف قبیحہ خبیثہ سے تو اس کی اصل ( جس پر وہ پیدا ہوا ہے ) ہاویہ ہے یعنی حجاب ازل تا ابد اور یہ آگ ہے شعلہ مارنے والی بوجہ نار جہل اور اندھاپن اور نفس کی لکڑیوں اور خواہشات کے اور شیطان و دنیا کی پھونک سے۔ اور لفظ ثقل و خفت میں اشارہ ہے سعادت مند اور شقاوت والوں کی طرف جو کہ دونوں فعل سیئہ میں مشترک ہیں اگرچہ سعادتمند کے افعال سیئہ مرجوحہ اور قلیل ہیں اور دوسرے کے راجح اور کثیر ہیں اور یہ آزمائش دار دنیا میں مرتفع نہیں ہوتی اسی لیے حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو فرمایا ؛

یا علی اذا عملت سیئۃ فاعمل بجنبھا حسنۃ۔ اے علی ! اگر تجھ سے برائی ہوجائے تو فوراً نیکی کرلیا کرو۔

**ف** : حق تعالیٰ کا میزان مخلوق کی ترازو کے برعکس ہے اس لیے کہ موزونات کا اوپر ہونا ثقل اور نیچے ہونا خفت ہے (یعنی ہلکا ہونا ) اس لیے کہ میزانِ الٰہی عدل پر مبنی ہے اور موزونات ثقیلہ یعنی وہ جو اللہ تعالیٰ کے

نزدیک معتبر ان کی رہیں جن کی اس کے نزدیک معاملات ہیں۔ اور خفیفہ وہ ہیں جن کا اللہ تعالیٰ کے نزدیک کوئی اعتبار نہیں اور وہ فانی و فاسد ہیں یعنی لذاتِ حسیہ اور شہوات۔ اور ھاویۃ میں اشارہ ہے کہ ہاویہ طبیعیہ جسمانیہ جن میں ان کا اہل گرتا ہے اور درحقیقت موزونات وہ استعدادات غیبیہ اور قابلیات علمیہ ازلیہ ہیں جن کے دونوں پلڑے برابر ہیں دائیں ہتھیلی کے ساتھ اور بائیں ہتھیلی کے ساتھ۔

**تفسیر عالمانہ** وَمَآ اَدْرٰىكَ مَاهِيَهْ (اور تو نے کیا جانا کہ نیچا دکھانے والی کیا ہے) ھِیَ ھاویۃ کی طرف راجع ہے۔ ہاء سکتہ واستراحت اور وقف کی ہے، اور جب قاری وصل کرے تو حذف کرے۔

**ف**: بعض نے کہا کہ اس کا حق یہ ہے کہ یہ درج کلام میں نہ ہوتا کہ اسے ادراج گرا نہ دے کیونکہ وہ مصحف میں باقی ہے اسی لیے اسے وصل کے ساتھ بھی ثابت رکھنا جائز رکھا گیا ہے۔

**ف**: حضرت ابو اللیث نے فرمایا کہ حمزہ و کسائی نے وصل میں ہاء کے بغیر پڑھا اور وقف کے وقت ہاء کے ساتھ، اور باقیوں نے وصل اور وقف میں ثابت رکھا، سورۃ الحاقۃ میں اس کی بحث مفصل گزری۔

**ف**: اس میں اشارہ ہے کہ وہ خارج از حدود معہودہ ہے کہ اسے کوئی نہیں جانتا۔ اس کے بعد بتایا نَارٌ حَامِيَةٌ (ایک آگ شعلہ مارنے والی) گرمی میں انتہا کو پہنچنے والی۔ کہا جاتا ہے، حمی الشمس والنار حمیا و حمیا و حموا اشتد حرھما وقد سبق یعنی سورج اور آگ کی گرمی سخت ہوگئی۔

الحمد للہ القارعۃ کی تفسیر کے ترجمہ سے فقیر اویسی غفرلہٗ ۲ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ بروز ہفتہ فارغ ہوا۔

---

# سُورۃ التکاثر

| آیاتہا ۸ | (۱۰۲) سورۃ التکاثر مکیۃ (۱۶) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○ | |
| | اَلۡهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ○ حَتّٰى زُرۡتُمُ الۡمَقَابِرَ ○ كَلَّا سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ○ ثُمَّ كَلَّا سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ○ كَلَّا لَوۡ تَعۡلَمُوۡنَ عِلۡمَ الۡيَقِيۡنِ ○ لَتَرَوُنَّ الۡجَحِيۡمَ ○ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيۡنَ الۡيَقِيۡنِ ○ ثُمَّ لَتُسۡـَٔلُنَّ يَوۡمَئِذٍ عَنِ النَّعِيۡمِ ○ | |

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔
تمہیں غافل رکھا مال کی زیادہ طلبی نے، یہاں تک کہ تم نے قبروں کا منہ دیکھا، ہاں ہاں جلد جان جاؤ گے پھر ہاں ہاں جلد جان جاؤ گے ہاں ہاں اگر یقین کا جاننا جانتے تو مال کی محبت نہ رکھتے بیشک ضرور جہنم کو دیکھو گے پھر بیشک ضرور اسے یقینی دیکھنا دیکھو گے پھر بیشک ضرور اس دن تم سے نعمتوں کی پرسش نہ ہو گی۔

---

سورۃ التکاثر مختلف فیہ اور اس کی آٹھ آیات ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

اَلۡهٰكُمُ التَّكَاثُرُ (تمہیں غافل رکھا مال کی زیادہ طلبی نے)

حل لغات: اللھو جو انسان کو مشغول رکھے اس سے جو اس کا ارادہ و قصد ہے کہا جاتا ہے لھوت بکذا و لھوت عن کذا (میں ایسے لھو کی وجہ سے مشغول رہا) اور اس شے پر بھی اس کا

اطلاق ہوتا ہے جس سے نفع اٹھایا جائے۔ اور کہا جاتا ہے، الہٰی عن کذا (مشغول رکھا اس سے جو وہ اس کے لیے اہم امر تھا) التکاثر کثرت کی طلب اور اس پر فخر کرنا، مثلاً کہنا کہ ہم ہی اکثر ہیں یعنی تمہیں ہر دم اسی تصور نے کثرت کے غلبہ اور اس پر فخر نے مشغول رکھا اور کہتے رہے کہ ہماری قوم زیادہ ہے وغیرہ۔

**ف** : ابن الشیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا : لہو و عبث و تکاثر میں وقت صَرف کرنے کا نام الہاء ہے۔ جب بندہ کو لہو کی طرف پھیرا جائے تو بندہ اس کی طرف منصرف سمجھا جاتا ہے اور قانون ہے کہ جب کسی شے کی طرف کا انصراف دوسری طرف سے انحراف و اعراض ہی ہوگا اس تقریر پر الھٰکم بکذا کی تفسیر شغلکم سے اس کے اصل معنی کے مستلزم سے تفسیر کرنا ہے مگر یہ کہ یہ حقیقۃ عرفیہ ہو گی غلبہ کی وجہ سے۔

**سوال** : ملہٰی عنہ (جس سے اعراض کیا گیا) یعنی وہ شے جو ان کے لیے ضروری تھی امورِ دینیہ میں سے، کیوں محذوف ہے۔

**جواب** : تعظیم و مبالغہ کے لیے۔ تعظیم تو اس لیے کہ حذف تنکیر کی طرح ہے اسے بھی کبھی تعظیم کا ذریعہ و وسیلہ بنایا جاتا ہے کیونکہ یہ دونوں ابہام میں مشترک ہیں۔ اور مبالغہ اس لیے کہ محذوف کرنے سے خیال ہر ممکن اس طرف جاسکے گا جتنا اس کے امکان میں ہے تو وہ جمیع متعلقات اس میں داخل ہوں گے جو اس مقام کے لائق ہیں، مثلاً الھاکم التکاثر عن ذکر اللہ وعن الواجبات و المندوبات اور وہ جو قلب سے متعلق ہیں جیسے علم، تفکر، اعتبار یا جوارح سے، جیسے جملہ انواعِ طاعات۔

**مسئلہ** : التکاثر کا الف لام عہد کا ہے اور عہد مذموم وہی ہے جو کثرت طلبی امورِ دنیوی فانی میں ہو، جیسے مال و جاہ و اعوان (مددگار اور یار، آشنا، نوکر چاکر وغیرہ) اقرباء۔

**مسئلہ** : کثرت طلبی امورِ اخرویہ باقیہ میں ہو تو وہ ممدوح ہے جیسے علم و عمل اور اخلاق اور صحت و قوت اور غناء، وجمال اور اچھی آواز پر فخر کرنا جب تحدیثِ نعمت کے طور پر ہو۔

**محمود فخر و تکاثر** اسی سے ہے (ممدوح تکاثر) حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا سقایہ کے معاملے میں فخر کرنا کہ سقایہ میرے ہاتھ میں ہے۔

اور شیبہ کا فخر کرنا کہ بیت اللہ کی چابی میرے ہاتھ میں ہے۔

یہاں تک کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے کفر کی سُونڈ (ناک) کاٹ ڈالی تو کفر کا مثلہ (ناک کٹا) ہوگیا۔ ہے۔

**ف** : تکاثر دو کا آپس میں مال اور گنتی (کثرتِ افراد) پر فخر کرنا، مثلاً ہر ایک دوسرے کو کہے کہ میں تجھ سے مال یا عدد میں زیادہ ہوں اور افراد کے لحاظ سے زیادہ طاقت ور ہیں لیکن یہاں عدد پر فخر مراد ہے۔

**حکایت** مروی ہے کہ بنی عبد مناف و بنی سہم نے ایک دوسرے پر فخر کیا اور گنتی شروع کر دی اور خود کو اسلام سے مشرف ہونے اور سعادت کی کثرت کا اظہار کرنے لگے دونوں نے کہا ہم سیادت (سرداری) میں زیادہ اور تعداد میں عظیم تر ہیں اس میں بنو عبد مناف نے بنو سہم پر برتری حاصل کر لی۔ بنو سہم نے کہا جاہلیت میں دشمنوں نے ہمیں فنا کر دیا اب مُردے اور زندے تمام گنتے ہیں۔

علامہ کاشفی رحمہ اللہ رقمطراز ہیں کہ دونوں قبیلے گورستان میں گئے اور قبریں شمار کیں کہ یہ قبر فلاں کی ہے اور یہ فلاں کی۔ اب کی بار بنو سہم بنو عبد مناف پر غلبہ پا گئے۔ اسی طریقہ سے ایک دوسرے پر فخر کرتے۔

اب معنیٰ یہ ہُوا کہ تم نے زندوں سے زیادہ طلبی کی **حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ** (یہاں تک کہ تم نے قبروں کا منہ دیکھا) یہاں تک کہ تم نے اپنی گنتی قبور سے پُوری کی اور تکاثر و تفاخر میں مُردوں کی طرف رجوع کیا یعنی گورستان میں آئے اور مُردوں (قبروں) کی گنتی کی، ان کے موتٰی کی طرف انتقال کو زیارۃِ قبور سے تعبیر فرمایا یعنی قبور کی زیارت کے ذکر سے ان کے ساتھ تہکّم ہے۔

**نکتہ:** علامہ طیبی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ زیارۃ قبور تو مشروع تھی کہ اس سے موت کی تذکیر اور حُبِّ دنیا اور کثرت میں فخر و مباہات کا ترک ہو لیکن انہوں نے اس کے برعکس کیا کہ زیارۃِ قبور کو قسوۃ قلبی اور استغراق حبِ دُنیا اور تفاخر فی الکثرۃ کا سبب بنایا۔

**ف:** یہ وہ خبر ہے جس میں تقریع و توبیخ ہے اور اس وجہ میں غایت مغیا کے تحت داخل ہے۔ بعض نے کہا کہ تمہیں غافل رکھا یعنی تمہیں مال و اولاد کی زیادہ طلبی نے غافل کیا یہاں تک کہ تم مرے اور قبور میں داخل ہُوئے درانحالیکہ طلبِ دنیا میں تم نے عمریں ضائع کیں اور جو تم نے مقصد کے لیے سعی کرنی تھی آخرت کے لیے اس سے تمہیں روگردان کیا اس تقریر پر زیارۃ القبور سے موت مراد ہو گی اور تکاثر سے تکاثر بالمال و الاولاد۔

**حدیث شریف** مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم سے یہ آیت سُنی گئی اور آپ اس کے بعد فرماتے تھے،

| | |
|---|---|
| یقول ابن آدم مالی مالی و ھل لک من مالک الا ما اکلت فافنیت او لبست فابلیت او تصدقت فامضیت۔ | ابنِ آدم کہتا ہے میرا مال، میرا مال (اس کے جواب میں کہا جاتا ہے) تیرا وہی مال تھا جو تُو نے کھایا اور ختم کیا اور لباس پہنا اور پرانا کیا یا صدقہ دے کر ساتھ لے گئے۔ |

**مسئلہ:** آیت سے معلوم ہُوا کہ مرنے کے بعد جی اٹھنا ہے اس لیے زائر واپس لوٹتا ہے نہ کہ وہاں مقیم ہو جاتا ہے۔

**ف** : حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ نے اس آیت کو پڑھ کر فرمایا کہ میں مقابر کو صرف زیارت ہی سمجھتا ہوں لیکن زائر وہ ہے جو یا گھر لوٹے یا بہشت میں جائے یا دوزخ میں۔

**سبق** : اس میں دنیا سے تحذیر اور آخرت کی ترغیب اور موت کے لیے تیاری کا سبق ہے ؎

روزے کہ اجل کند شبیخون — البتہ بیاید از جہان رفت

گر دل نبود اسیرِ دنیا — آسان رہ آن جہان توان رفت

**ترجمہ** : اس دن اجل حملہ کرے گا تو یہ آواز اُٹھے گی کہ فلاں اس جہاں سے گیا ، کوئی اگر دنیا کا قیدی نہ ہو تو وہ اس جہان کا راستہ آسانی سے طے کرے گا۔

**كَلَّا** (ہاں ہاں) رکاوٹ اس سے جسے تکاثر کا خیال ہے یعنی وہ معاملہ غلط ہے جو ان لوگوں نے سمجھ رکھا ہے کہ فضیلت انسانی اور کثرتِ اعوان (یار و مددگار) اور کثرتِ قبائل اور کثرتِ اموال میں ہے اس خیال سے انہیں ہٹ جانا چاہیے اور اپنی خطا پہ متنبہ ہو جائیں اور اس میں تنبیہ ہے کہ عاقل کو لازم ہے کہ اس کا سب سے بڑا مقصد دنیا میں محصور و مقصور نہ ہو اس لیے کہ اس کا انجام و بال وحسرت ہے **سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ** (جلد جان جاؤ گے) اس خطاب کو جس میں تم ہو جب تم اپنا اگلا دیکھو گے حشر کے میدان میں۔

**ف** : علم بھی معرفت ہے اسی لیے اس کے لیے ایک مفعول مقدر ہے وہ ہے انذار و تخویف ، تاکہ خائف ہو اور اپنی غفلت سے متنبہ ہو۔

**ف** : حضرت حسن بصری رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تمہیں اپنے اردگرد لوگوں کی کثرت دھوکا نہ دے اس لیے کہ تُو اکیلا مرے گا اکیلا اُٹھے گا اکیلا حساب لیا جائے گا۔

**ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ** (پھر ہاں ہاں جلد جان جاؤ گے) یہ تکرار ردع و انذار کے لیے تاکید ہے اور ثُمَّ کے لفظ میں دلالت ہے کہ دوسرا انذار پہلے سے ابلغ (زیادہ بلیغ) ہے کیونکہ اس میں تاکید ہے جس سے پہلا خالی ہے اس لیے کہ اس میں بعد مرتبہ کو بمنزلہ بعد زمان کے بنایا گیا ہے اور ثم کو مجرد استدراج میں استعمال کرنے کے بجائے درج الارتقاء میں استعمال کیا گیا ہے جیسے تم کسی کو نصیحت کرتے ہوئے کہتے ہو :

اقول لك ثم اقول لك لا تفعل۔ — میں تمہیں کہتا ہوں پھر کہتا ہُوں کہ یہ کام نہ کر۔

پہلا موت کے وقت ہوگا جب اسے نزع روح کے وقت بہشت کی خوشخبری سنائی جائے گی یا دوزخ کی خبر دی جائے گی اور قبر میں جب اس سے منکر نکیر سوال کرینگے کہ تیرا رب کون ، تیرا دین کیا اور تیرا نبی (علیہ السلام) کون ہے۔ دوسرا النشور (قبور سے اٹھ کر حشر کے میدان کی طرف جانے) کے وقت جب منادی ندا دے گا فلاں ہمیشہ

**ف**: حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ نے اس آیت کو پڑھ کر فرمایا کہ میں مقابر کو صرف زیارت ہی سمجھتا ہوں لیکن زائر وہ ہے جو یا گھر لوٹے یا بہشت میں جائے یا دوزخ میں۔

**سبق**: اس میں دنیا سے تحذیر اور آخرت کی ترغیب اور موت کے لیے تیاری کا سبق ہے ؎

روزے کہ اجل کند شبیخون   البتہ بیاید از جہان رفت

گر دل نبود اسیرِ دنیا   آسان رہ آن جہان توان رفت

**ترجمہ**: اس دن اجل حملہ کرے گا تو یہ آواز اُٹھے گی کہ فلاں اس جہاں سے گیا۔ کوئی اگر دنیا کا قیدی نہ ہو تو وہ اس جہان کا راستہ آسانی سے طے کرے گا۔

**كَلَّا** (ہاں ہاں) رکاوٹ اس سے جسے تکاثر کا خیال ہے یعنی وہ معاملہ غلط ہے جو ان لوگوں نے سمجھ رکھا ہے کہ فضیلت انسانی اور کثرتِ اعوان (یار و مددگار) اور کثرتِ قبائل اور کثرتِ اموال میں ہے اس خیال سے انہیں ہٹ جانا چاہئے اور اپنی خطا پہ متنبہ ہوجائیں اور اس میں تنبیہ ہے کہ عاقل کو لازم ہے کہ اس کا سب سے بڑا مقصد دنیا میں محصور و مقصور نہ ہو اس لیے کہ اس کا انجام وبال و حسرت ہے **سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ** (جلد جان جاؤ گے) اس خطاب کو جس میں تم ہو جب تم اپنا اگلا دیکھو گے حشر کے میدان میں۔

**ف**: علم بھی معرفت ہے اسی لیے اس کے لیے ایک مفعول مقدر ہے وہ ہے انذار و تخویف، تاکہ خائف ہو اور اپنی غفلت سے متنبہ ہو۔

**ف**: حضرت حسن بصری رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تمہیں اپنے اردگرد لوگوں کی کثرت دھوکا نہ دے اس لیے کہ تُو اکیلا مرے گا اکیلا اُٹھے گا اکیلا حساب لیا جائے گا۔

**ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ** (پھر ہاں ہاں جلد جان جاؤ گے) یہ تکرار ردع و انذار کے لیے تاکید ہے اور ثُمَّ کے لفظ میں دلالت ہے کہ دوسرا انذار پہلے سے ابلغ (زیادہ بلیغ) ہے کیونکہ اس میں تاکید ہے جس سے پہلا خالی ہے اس لیے کہ اس میں بعد مرتبہ کو بمنزلہ بعد زمان کے بنایا گیا ہے اور ثم کو مجرد استدراج میں استعمال کرنے کے بجائے درج الارتقاء میں استعمال کیا گیا ہے جیسے تم کسی کو نصیحت کرتے ہوئے کہتے ہو:

اقول لك ثم اقول لك لا تفعل۔   میں تمہیں کہتا ہوں پھر کہتا ہوں کہ یہ کام نہ کر۔

پہلا موت کے وقت ہوگا جب اسے نزع روح کے وقت بہشت کی خوشخبری سنائی جائے گی یا دوزخ کی خبر دی جائے گی اور قبر میں جب اس سے منکر نکیر سوال کرینگے کہ تیرا رب کون، تیرا دین کیا اور تیرا نبی (علیہ السلام) کون ہے۔ دوسرا النشور (قبور سے اٹھ کر حشر کے میدان کی طرف جانے) کے وقت جب منادی ندا دے گا فلاں ہمیشہ

کے لیے شقی ہے اس کے بعد ہمیشہ تک اسے سعادت نصیب ہوگی اور جب کہا جائیگا ،

وامتازوا الیوم ایہا المجرمون ۔ آج علیحدہ ہو جاؤ اے مجرمو ۔

اس تقریر پر آیت میں تکرار لازم نہیں آیا کیونکہ دونوں میں تغایر زمانی ہے اور ان دونوں کا تعلق بھی مختلف ہے اور اسے دونوں زمانوں کے ہر ایک زمانہ میں علیحدہ قسم کا عذاب ہوگا اور ثم اپنے معنی میں ہے یعنی مُہلت (تعقیب بالتاخیر) کیونکہ موت ونشور کے دونوں زمانوں کو تباعد ہے ایسے قبور ونشور کے درمیان بھی تباعد ہے ۔

**تفسیر علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ** سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم ہمیشہ قبر کے عذاب کے متعلق شک میں رہے یہاں تک کہ یہ سورۃ نازل ہوئی الی ان قال ثم کلا سوف تعلمون یعنی عنقریب تم قبروں میں جان لوگے پھر قیامت ہیں ۔

**حدیث شریف** میں ہے :

| | |
|---|---|
| یسلط علی الکافر فی قبرہ تسعة وتسعون | کافر پر قبر میں ننانوے 99 سانپ مسلط کیے جائیں گے |
| تنینا تهشه وتلدعه حتی تقوم | جو اسے کاٹیں گے اور ڈسیں گے حتیٰ کہ قیامت |
| الساعة لو ان تنینا منها نفخ فی الارض | قائم ہو، ان کا ایک سانپ اگر زمین پر پھونک |
| ما انبتت خضراء ۔ | مارے تو زمین انگوری نہ اگائے ۔ |

**كَلَّا** (ہاں ہاں) تکرار تاکیداً تنبیہ کے لیے ہے ۔ **لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ** (اگر یقین کا جاننا جانتے تو مال کی محبت نہ رکھتے) لو کا جواب تہویل کے لیے محذوف ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ جہاں جواب محذوف ہو تو اس سے مقام کے مطابق جو ممکن احتمال تصور میں لایا جا سکے مقرر کیا جائے ۔ علم مصدر مضاف ہے اپنے مفعول کی طرف اس کا منصوب ہونا نزع الخافض کی وجہ سے یقین موصوف محذوف کی صفت ہے ۔ معنیٰ یہ ہوا کہ اگر تم جانتے ہو جو تمہارے آگے ہے امر الیقین کا علم یعنی اگر تم جانتے جو تم یقین کرتے تو تم وہ کام نہ کرتے کہ جس کی وصف بیان نہ ہو سکتی اور نہ ہی اس کی کُنہ تک پہنچا جا سکتا لیکن تم گمراہ اور جاہل ہو ۔ اس تقریر یقین بمعنی متیقن بہ کو کمال یقین سے جاننا، گویا وہ عین الیقین ہے ورنہ ایک مترادف دوسرے مترادف کی طرف اضافت لازم آئے گی کیونکہ علم لغت میں بمعنی یقین ہے اور علم کو اضافۃ العام الی الخاص کیا جاتا ہے کیونکہ یقین علم سے اخص ہے اس لیے کہ علم عام ہوتا ہے ظن ویقین کو بہ اضافت بلد بغداد کی اضافت کی طرح ہوگی، اس پر ان کا قول العلم الیقین دلالت کرتا ہے کہ یہ دونوں آپس میں موصوف وصفت بھی ہوتے ہیں **لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ** (بیشک ضرور جہنم کو دیکھو گے) قسم مضمر کا جواب ہے اس میں وعید کی تاکید ہے

یعنی جو اللہ تعالیٰ نے وعید سنائی ہے اس میں معمولی شک کی گنجائش بھی نہیں اس سے تہدید کو اور سخت کیا گیا اس کے ابہام کے بعد تفصیل میں تفخیم ہے اور یہ جائز نہیں کہ یہ لَو کا جواب ہو اس لیے کہ رؤیۃ جحیم محققۃ الوقوع ہے معلق نہیں کیونکہ اسے اگر لَو کا جواب بنایا جائے تو معنیٰ ہوگا کہ تم جحیم کو نہ دیکھو گے اس لیے کہ تم جاہل ہو اور وہ صحیح نہیں۔

**ف :** بعض نے کہا کہ اس کا لَو کا جواب ہونا صحیح ہے کیونکہ معنیٰ یہ ہے کہ جلد جان لو گے جزا کو، پھر فرمایا اگر تم ابھی جزا کو علم الیقین جانو تو جحیم کو دیکھو گے یعنی جحیم ہمیشہ تمہاری نظروں میں ہوگی کسی وقت میں بھی اوجھل نہ ہو۔

**ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا** (پھر بیشک اسے ضرور دیکھو گے) یہ تکرار تاکید کا ہے یا پہلا دیکھنا بعید سے ہوگا اس کے بعض خواص اہوال (ہولناکیوں) کو جیسے اس کے شعلے اور دھواں وغیرہ دوسرا دیکھنا جب اس میں داخل کئے جائیں گے کیونکہ جہنم کے گڑھے میں داخل ہو کر گڑھے اور اس کے موذی حیوانات اور اس میں گرنے کا دیکھنا پہلے دیکھنے سے زیادہ روشن اور بہت کھلا ہوگا اس تقریر پر تنازع الفعلین عین الیقین میں ہوگا یا پہلے سے بھی معرفۃ اور دوسرے سے مشاہدہ و معائنہ۔ **عَيْنَ الْيَقِينِ** (یقینی دیکھنا) یعنی وہ رؤیۃ جو خود یقین ہے اس لئے کہ علم المشاہدہ للمحسوسات مراتب یقین میں سے انتہائی مرتبہ ہے اب یہ سوال اُٹھ گیا کہ اعلیٰ یقینیات اولیات ہیں تو پھر رؤیۃ کو عین یقین سے مقید کرنے سے اس رؤیۃ سے احتراز ہے جو غلط حس سے ہو۔

**ف :** عین الیقین کا منصوب ہونا اسی لیے ہے کہ وہ لترونہا کے مصدر کی صفت ہے اور رؤیۃ جو یقین کا سبب ہے خود اسے عین یقین بنا دینے میں مبالغہ ہے۔

**ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيمِ** (پھر بیشک ضرور اس دن تم سے نعمتوں کی پرسش ہوگی) تیسیر میں ہے کہ ثم ترتیب فی الاخبار میں ہے نہ کہ وجود میں کیونکہ تجھ سے پوچھنا ہے کہ تو نے اس نعمت پر شکر کیا یا ناشکری کی۔

**ف :** یہ سوال موقف حساب دخولِ نار سے پہلے ہوگا، اب معنیٰ یہ ہوا کہ رؤیۃ الجحیم اور اس میں داخل ہونے کے دن تم سے ان نعمتوں سے سوال ہوگا جن سے لذت اٹھانے پر تمہیں دین اور اس کی تکالیف سے غافل کر دیا اب ان کی ناشکری پر تمہیں عذاب کیا جا رہا ہے۔

**ف :** یہ خطاب ہر اس شخص کو ہے جو لذات کو پورا کرنے میں ہر وقت منہمک ہو، مثلاً ہر وقت اچھے کھانے اور اچھے لباس پہننے میں وقت گزارے اور لہو و لعب میں اوقات ضائع کرے اور اُسے نہ علم کی پروا ہو نہ عمل کی اور نہ اسے مشقات برداشت کرنا آتا ہو ورنہ جو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں سے نفع اٹھا کر طاعتِ الٰہی پر انہیں صرف کرتا اور شکر گزاری پر کمربستہ ہے تو وہ اس وعید شدید سے کوسوں دُور ہے۔

**حدیث شریف :** اسی طرف رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ فرمایا جب آپ نے اور آپ کے صحابہ

رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے کھجوریں کھائیں اور پانی پیا، پھر فرمایا:

الحمد للہ الذی اطعمنا وسقانا۔ — تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے جس نے ہمیں کھلایا پلایا۔ (کشاف)

**ف** : آیت کے حکم میں کفارِ مکہ اور ان جیسے اور لوگ جو ایسے اوصاف رکھتے ہیں داخل ہیں اگرچہ وہ مومن ہوں بعض نے کہا کہ یہ آیت صرف کفار سے مخصوص ہے۔ بعض نے کہا کہ یہاں نعیم سے صحت وفراغت مراد ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے:

نعمتان مغبون فیہما کثیر من الناس — دو نعمتیں ایسی ہیں جن پر رشک کیا جاتا ہے

الصحۃ والفراغ۔ — (۱) صحت (۲) فراغت۔

**ف** : حدیث شریف میں ان دونوں نعمتوں کی عظیم فضیلت ہے اور جلالتِ شان کا اظہار ہے اس لیے کہ ان دونوں نعمتوں سے ہی دنیا کی مصلحتیں اور درجاتِ آخر حاصل ہوتے ہیں کیونکہ صحت قوائے ذاتیہ کے اجتماع سے خبر دیتی ہے اور فراغت اسباب خارجہ منفصلہ کے انتظام پر دلالت کرتی ہے اور مصالح دنیا وآخرت میں سے کسی مصلحت کی قدرت نہیں ملتی جب تک یہ دونوں (صحت وفراغت) نہ ہوں، باقی تمام نعمتیں ان دو نعمتوں کی توابع ولواحق ہیں۔

## تندرست اور فارغ انسان سے سخت حساب

حضرت معاویہ بن قرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ قیامت میں سب سے سخت حساب فارغ اور تندرست انسان سے ہوگا، ان سے کہا جائیگا کہ تم نے ان دونوں نعمتوں کا کیسے شکر ادا کیا۔

## ملفوظ حسن بصری رحمہ اللہ تعالیٰ

سیدنا حسن بصری رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: سوائے اس جھونپڑے کے کہ جس میں بسر اوقات کی اور کپڑے کے جس نے جسم ڈھانپا اور روٹی کے ٹکڑے جن سے قوت پائی باقی ہر شئے کے ذرہ ذرہ پر سوال اور حساب ہوگا۔

**ف** : بعض سلف نے فرمایا: جس نے کھانے پر بسم اللہ اور فراغت پر الحمد پڑھی اس سے اس طعام کی نعمتوں سے سوال نہ ہوگا۔

## ٹھنڈا پانی سبحان اللہ!

ایک شخص نے حضرت حسن (بصری) رحمہ اللہ سے عرض کی کہ میرا ہمسایہ ہے وہ حلوا نہیں کھاتا، وہ کہتا ہے کہ مجھ سے اس کا شکر ادا نہ ہو سکے گا۔ آپ نے فرمایا: تیرا ہمسایہ بڑا جاہل ہے کیونکہ ٹھنڈا پانی تمام حلووں اور میٹھی غذاؤں سے بڑھ کر نعمت ہے۔

**حدیث شریف**: حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا:

اول ما یسأل العبد عنه من النعیم ألم نصح جسمك و نرودك من الماء البارد۔

سب سے پہلے نعمتوں سے انسان سے سوال ہوگا کیا میں نے تیرے جسم کو صحت نہ دی تھی، کیا میں نے ٹھنڈے پانی سے تیری پیاس نہ بجھائی تھی۔

**پانچ نعمتیں** عین المعانی میں ہے پانچ نعمتوں سے خصوصیت سے سوال ہوگا:

۱۔ پیٹ بھر کر کھانا
۲۔ ٹھنڈا پانی
۳۔ لذّتِ نوم (نیند)
۴۔ مکانات میں آرام کا قیام
۵۔ خلق از جسمانی ساخت کا اعتدال

**نعمت ذاتِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم** حضرت ابن کعب نے فرمایا کہ نعمۃ سے ذاتِ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مراد ہیں، اس لیے کہ آپ نعمت ورحمت ہیں بدلائل ذیل۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

(۱) یعرفون نعمة الله ثم ینکرونها۔ اللہ کی نعمت کو جانتے پہچانتے بھی ہیں پھر بھی انکار کرتے ہیں۔

(۲) وما ارسلناك الا رحمة للعٰلمین۔ ہم نے تمہیں نہیں بھیجا مگر عالمین کی رحمت۔

**ف**: سب سے آپ کی دعوت وملّت واتباعِ سنّت سے سوال ہوگا ؎

چہ نعمتیست بزرگ از خدا کہ بر ثقلین
سپس داریٔ این نعمت است فرض العین

**ترجمہ**: کیسی بڑی نعمت خدا ہے ثقلین پر، اس نعمت کی شکرگزاری فرضِ عین ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** فقیر (صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ نعمت دو قسم ہے:

(۱) جسمانی، اس کا شکر احکامِ شریعت کی محافظت سے۔

(۲) روحانی، اس کا شکر آدابِ طریقت کی رعایت سے۔ جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: لئن شکرتم لازیدنکم (اگر شکر کروگے تو ہم تمہیں بڑھائیں گے)۔

**ف** : کوئی بھی عضو اور قوت ہو سب کے متعلق شکر گزاری مطلوب ہے ، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا :

ان السمع والبصر والفؤاد کل اولٰئک کان عنہ مسئولا۔ — بیشک سمع و بصر اور دل ہر ایک سے سوال ہوگا۔

## ہزار آیت کی ایک سورت

حدیث شریف میں ہے کہ تمہارا کوئی ایسا نہیں جو روزانہ ایک ہزار آیت پڑھے ۔ عرض کی گئی : وہ کیسے ؟ فرمایا : جو ایسا چاہتا ہے وہ سورۃ الہاکم التکاثر ایک بار روزانہ پڑھے ( اتقان للسیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ )

**نکتہ** قرآن مجید کی چھ ہزار دو سو آیات ہیں ، ہزار پر زائد آیات ترک کی جائیں تو باقی چھ ہزار آیات بنتی ہیں ۔ اس طرح سے ایک ہزار آیات قرآن مجید کا چھٹا حصہ ہے اور یہ سورۃ ( الہاکم التکاثر ) قرآن مجید کے چھ مقاصد پر مشتمل ہے ، جیسا کہ امام غزالی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ قرآن مجید کے تین مقاصد مہمہ اور تین مقاصدِ متممہ ہیں اور تین مقاصد میں سے ایک مقصد معرفتِ آخرت ہے جس پر یہ سورۃ الہاکم التکاثر مشتمل ہے اسے اس معنیٰ پر ایک ہزار آیت سے تعبیر کرنے میں فہم زیادہ قریب ہے اور بزرگی کے لحاظ سے بڑھ کر ہے اس سے صحیح تر ہے کہ کہا جائے کہ یہ سدس القرآن ہے ۔

**ف** : فقیر ( صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ ) کہتا ہے کہ یہ قاعدہ سورۃ الزلزلہ سے ٹوٹ جاتا ہے اس لیے کہ وہ بھی احکامِ آخرت اور اس کی معرفت پر مشتمل ہے ، جیسا کہ گزرا کہ یہ سورۃ الزلزلہ نصف القرآن یا اس کا ربع ہے لیکن ظاہر یہ ہے کہ الف ( ہزار ) سے محض تکثیر مراد ہے اس لیے کہ سورۃ کا اول حصہ اسی کی طرف اشارہ کرتا ہے ، اور اللہ تعالیٰ سے توفیق وارشاد ہے ۔

الحمد للہ فقیر اویسی غفرلہٗ تفسیر سورۃ الہاکم التکاثر کے ترجمہ سے ۳ شعبان المعظم ۱۴۰۹ ھ بروز اتوار فارغ ہوا۔

# سُورۃ العصر

| اٰیاتھا ۳ | (۱۰۳) سورۃ العصر مکیۃ (۱۳) | رکوعھا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ | |
| | وَالۡعَصۡرِ ○ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَفِیۡ خُسۡرٍ ○ اِلَّا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | |
| | وَتَوَاصَوۡا بِالۡحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوۡا بِالصَّبۡرِ ○ | |

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

اس زمانۂ محبوب کی قسم بیشک آدمی ضرور نقصان میں ہے مگر جو ایمان لائے اور اچھے کام کئے اور ایک دوسرے کو حق کی تاکید کی اور ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کی۔

---

سورۃ العصر کی تین آیات ہیں یہ مکیہ ہے یا مدنیہ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ (شروع اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

وَالۡعَصۡرِ (زمانۂ محبوب کی قسم)

(۱) اللہ تعالیٰ نے صلوٰۃ عصر کی قسم یاد فرمائی ہے اسی لیے عصر کا اکثر اطلاق اسی پر ہوتا ہے اور اس سے نمازِ عصر مراد ہوتی ہے اور یہ اس کی روشن فضیلت کی وجہ سے ہے کیوں کہ یہی صلوٰۃ الوسطیٰ ہے اس لیے کہ وہ طاق اور دوہری رکعات والی نمازوں کے درمیان ہے یعنی ظہر اور مغرب کے درمیان، اور مغرب کی نماز وتر نہاری سے تعبیر کرتے ہیں چونکہ وہ دو طرفوں کے درمیان ہے اسی لیے دو وصفوں سے موصوف اور دو حکموں سے ظاہر اور دو کمالوں سے متحقق ہوئی جیسا کہ برزخ کا حکم ہے اسی لیے اسے وہ قدر و منزلت حاصل ہوئی جو اس کی دونوں طرفوں والی نمازوں کو حاصل نہیں۔ علاوہ ازیں باقی چاروں نمازوں کے اوقات

محدود و متعین میں بخلاف عصر کے کہ اس کی حد معین نہیں (اسی لیے ائمہ کا مثل و مثلین کا اختلاف مشہور ہے) اسی لیے اللہ تعالیٰ کی تنزیہ ہے حدود و قیود سے، اسی لیے نماز میں تکبیر وضع کی گئی تاکہ نمازی اللہ کو منزہ ذات تصور کر کے نماز شروع کرے۔

**تفسیر صوفیانہ** بعض اکابر نے فرمایا کہ صلوٰۃ العصر کی چار رکعات میں تعینات اربعہ،

۱۔ ذاتیہ ۲۔ اسمائیہ

۳۔ صفاتیہ ۴۔ افعالیہ

مرتبۂ جمال کونی میں بالفعل ہیں، جیسے ظہر میں ان کی طرف اشارہ ہے کہ وہ مرتبۂ جمالِ الٰہی میں بالفعل ہے اور اس میں شک نہیں کہ انسان جامع کون ہے اور عصر میں اسی طرف اشارہ ہے۔

**فضائل صلوٰۃ العصر** حدیث شریف میں ہے:

من فاتته صلاة العصر فكأنما وتر اهله و ماله۔ جس سے عصر کی نماز قضا کی قضا ہوئی گویا اس کا اہل اور مال تباہ ہو گیا۔

**ف**: یعنی نقصان، اس میں وعید ہے کہ جیسے اہل اور مال کے ضائع ہونے سے ڈرتا ہے اسے عصر کی نماز ضائع ہونے سے بھی ایسے ہی ڈر اور خطرہ ہو۔

**نکتہ** اس وعید میں نکتہ یہ ہے کہ عصر کی نماز کی ادائیگی میں زیادہ مشقت ہے بہ نسبت دوسری نمازوں کے، اس لئے اس وقت لوگ اپنے کاروبار تجارت اور دیگر معاملات کے سمیٹنے اور معاشی امور کو مکمل کرنے میں زیادہ مصروف ہوتے ہیں، اس وقت ہوا بھی ٹھنڈی پڑ جاتی ہے بالخصوص ارضِ حجاز میں، تو اس وقت کا کاروبار نماز کے ترک وسہو کی وجہ سے خسران اور خذلان کا سبب ہے۔

**حکایت** ایک عورت مدینہ طیبہ کی گلیوں میں چیخ و پکار کر رہی تھی کہ مجھے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک پہنچا دو۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے دیکھا تو پوچھا: تجھے کیا پریشانی ہے؟ عرض کی: میرا شوہر مجھ سے دور چلا گیا تو مجھ سے زنا ہو گیا اور اس سے بچہ پیدا ہوا، پھر میں نے خوف سے وہ بچہ سرکہ کے بڑے مٹکے میں پھینک دیا یہاں تک کہ وہ مر گیا، پھر ہم نے اس سرکہ کو بیچ ڈالا۔ کیا اتنے بڑے گناہوں کی توبہ قبول ہو گی؟ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: زنا پر تجھے سنگساری ہو گی اور بچے کے قتل کی سزا جہنم ہے، اور سرکہ کے بیچنے میں تو نے گناہِ کبیرہ کا ارتکاب کیا، لیکن میرا گمان ہے کہ تجھ سے عصر کی نماز فوت ہوئی (یہ تمام نحوست اسی کی وجہ سے ہے)۔

(۲) عصر سے نفس عصر کی قسم جیسے فجر کی قسم یاد فرمائی اس لیے کہ اس وقت اصل البشر حضرت آدم

علیہ السلام کی پیدائش ہوئی، اسی لیے اسے دوسروں پر زیادہ شرافت و بزرگی ہے۔
(۳) بعض نے کہا یہاں عشی کی قسم یاد فرمائی یعنی زوال و غروب کے درمیانی وقت کی، جیسے ضحیٰ کی قسم ہے اس لیے کہ اس وقت میں تمام دلائل قدرت ہیں۔

(۴) **نبوّتِ حبیب صلّی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلّم کے زمانہ کی قسم** اللّٰہ تعالیٰ نے نبوتِ حبیب صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم کے زمانے کی قسم یاد فرمائی جس کا وقت گزشتہ ادوار میں سے اتنا بچ رہا جتنا غروبِ شمس سے پہلے عصر کا وقت بچ رہتا ہے یعنی بعثت مبارکہ سے لے کر آخر زمانہ تک اُمت کے اختتام تک اور وہ ایک ہزار سال ہے حضور اکرم صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

ان استقامت امتی فلها یوم و ان لم تستقم فلها نصف یوم۔ — اگر میری اُمّت نے استقامت دکھائی تو ان کا ایک یوم ہے ورنہ آدھا۔

اور حضور سرورِ عالم صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم کے زمانۂ اقدس کی فضیلت دوسرے تمام زمانوں پر سب کو معلوم ہے کیونکہ وہ زمانہ خیر الانبیاء والمرسلین صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم اور خیر الامم و خیر الکتب الالٰہیہ کا ہے اور اس میں تمام کمالات تفصیلیہ ظاہر ہوئے۔

(۵) الدہر کی قسم یاد فرمائی ہے کیونکہ اعاجیب الامور القارۃ (قرار والے اور مارۃ (گزرنے والے) پر مشتمل ہے اور تعریض ہے کہ خسران کی دہر کی اضافت کرنا صحیح نہیں۔ اور انسان کی عام عادت ہے کہ تکالیف اور مصائب کو دہر کی طرف منسوب کر دیتا ہے اور ہر شقاوۃ اور خسارہ اس پر محمول کرتا ہے اور قاعدہ ہے کہ کسی شئی کی قسم اس کی عظمت کا اظہار ہوتا ہے اور جس کی طرف خسران منسوب ہو وہ عادۃً عظیم الشان نہیں ہوتا۔ اسی لیے حضور نبی پاک صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا:

لا تسبّوا الدهر فان الله هو الدهر۔ — دہر کو گالی نہ دو کیونکہ دہر وہی اللّٰہ تعالیٰ ہے۔

اس لیے کہ فہم عام میں وہ مشہود آیات الٰہیہ کا محل ہے رات اور دن اور شمس و قمر اور نجوم وغیرہ کی طرح ایسے ہی فہم خاص میں بھی کہ وہ (دہر) تجلیاتِ الٰہیہ کا مظہر ہے کیونکہ اللّٰہ تعالیٰ کی صفات و افعال کا ظہور مظہر میں ہوتا ہے اور چونکہ العصر ان جمیع آیات کا جامع ہے جن کی اللّٰہ تعالیٰ نے قسمیں (قرآن میں) یاد فرمائیں جیسے والفجر ولیال عشر اور والشمس وضحاها اور والقمر اذا تلٰها اور واللیل اذا یغشٰی والنهار اذا تجلی اور والضحیٰ واللیل اذا سجی۔ العصر پر قسموں کو ختم فرمایا کہ یہ جمیع اقسام کا جامع ہے۔

**(۶) زمانۂ حبیب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی قسم** (اعلیٰحضرت امام احمد رضا قدس سرہٗ کا ترجمۂ قرآن "کنز الایمان" نہایت عظیم الشان اور روحِ قرآن ہے، آپ نے والعصر کا ترجمہ وہی لکھا جو صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ نے لکھا ہے فقیر اویسی غفرلہٗ عربی عبارت مع تشریح لکھتا ہے)

تاویلاتِ نجمیہ میں ہے:

اقسم اللّٰہ بکمال دوام الزمان واستمرارہ لاشتمالہ علی ولایۃ النبی علیہ السلام ونبوتہ ورسالتہ وخلافتہ لقولہ کنت نبیا و اٰدم بین الماء والطین ای بین ماء العلم وطین المعلوم ولقولہ نحن الاٰخرون السابقون ولقولہ حکایۃ عن اللّٰہ سبحانہ لولاک لما خلقت الافلاک انا من اللّٰہ والمؤمنون منّی۔

اللہ تعالیٰ نے دوامِ زمان واستمرار کی قسم یاد فرمائی کہ وہ ولایت النبی پر مشتمل ہے اور آپ کی نبوت ورسالت وخلافت پر بھی۔ خود حضور علیہ السلام نے فرمایا: میں نبی تھا اور آدم علیہ السلام پانی اور مٹی کے درمیان تھے یعنی علم کے پانی اور معلوم کے گارے میں۔ اور فرمایا: ہم آخر میں ہیں لیکن ہیں سابق۔ اور اللہ تعالیٰ نے حدیث قدسی میں فرمایا: اگر آپ نہ ہوتے تو میں افلاک نہ بناتا۔ اور فرمایا: میں اللہ تعالیٰ سے ہوں اور مومن مجھ سے۔

**ردِّ وہابیہ دیوبندیہ** (وہابیوں دیوبندیوں نجدیوں کی عام عادت بن گئی ہے کہ ان احادیث کو موضوع اور ضعیف کہہ کر انکار کردیتے ہیں، صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ مذکورہ بالا روایات لکھ کر بقاعدہ فنِ حدیث ان کی توثیق فرماتے ہیں کہ)

ویقوی ھذہ الاحادیث قولہ تعالیٰ وما ارسلناک الا رحمۃ للعٰلمین۔

ان احادیث کو تقویت آیت وما ارسلناک الا رحمۃ للعٰلمین سے ہوتی ہے۔

یعنی اپنے زمانہ والوں اور آنے والوں کے لیے رحمت ہیں ایسے ہی آپ سے پہلے والے، اس لیے العٰلمین معروف باللام ہے اور وہ عموم وشمول کی دلیل ہے جیسے اللہ تعالیٰ کے لیے الحمد للّٰہ رب العٰلمین۔

**تفسیر عالمانہ** اِنَّ الْاِنْسَانَ (بیشک انسان) الف و لام جنس کا ہے یعنی استغراق کیونکہ اس کا استثناء اس کے عموم و استغراق کی دلیل ہے۔ لَفِیْ خُسْرٍ ضرور نقصان میں ہے۔

**حلِ لغات** الخسر و الخسران بمعنی نقصان اور راس المال کا ضائع ہو جانا جنس انسانی کے حق میں یعنی اس کے نفس اور عمر میں کیونکہ اس کی تنکیر تفخیم کی ہے یعنی وہ ایسے عظیم خسارے میں ہے جس کی کُنہ تک کوئی نہیں پہنچ سکتا سوائے اللہ تعالیٰ کے وہ اپنی تجارت میں اور صرفِ عمر میں سراسر نقصان میں ہے بالخصوص عمر کو مطالبِ ناپائیدار میں صَرف کرتا ہے ؎

مدہ بہ بیہودہ نقدِ عزیز عمر بدست
کہ بس زیان کنی و مر ترا ندارد ود

**ترجمہ:** بیہودہ دنیا کے ہاتھ میں عزیز عمر کا نقد نہ دے کہ زیان و نقصان کرے گا اور وہ کبھی تجھ سے محبت کرے گی۔

**ف:** گناہ ایک عظیم گھاٹا ہے کیونکہ جس کے حق میں گناہ کر رہا ہے وہ ذاتِ عظیم ہے یا اس لیے کہ گناہ ایک جلیل نعمت کے مقابلہ میں ہے اور یہ دونوں بندے میں گناہ کرنے میں ہیں کہ وہ اپنے رب تعالیٰ کے حق میں گناہ کرتا ہے اسی لیے وہ گناہ ایک عظیم جرم ہے۔ ممکن ہے کہ تنوین تنویع کی ہو یعنی ایک قسم کا خسارہ جسے لوگ نہیں جانتے۔

اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا (مگر جو ایمان لائے) اللہ تعالیٰ پر ایمان علمی یقینی اور جانتے ہیں کہ مؤثر حقیقی صرف وہی اللہ تعالیٰ ہے اور وہ حجاب الدہر سے دُور ہیں وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (اور اچھے عمل کئے) یعنی فضائل و خیرات باقیہ کمائے اسی لیے وُہ نور استعدادی جو ان کا راس المال ہے پر نفع کمایا کہ انھیں نور کمال کا اضافہ ہُوا ایسے لوگوں کی تجارت میں کوئی گھاٹا نہیں اس لیے کہ انھوں نے فانی خسیس دے کر باقی نفیس حاصل کیا باقیات صالحات خرچ کر کے غادیات رائحات کمائے افسوس ہے اس پر جس نے بیع سے نفع نہ کمایا اور یہ ان کے نفوس کی تکمیل ہے۔

**ردِّ معتزلہ و خوارج** بعض لوگوں نے اس آیت سے استدلال کیا ہے کہ کبیرہ کا مرتکب ہمیشہ دوزخ میں رہے گا اس لیے کہ الا الذین اٰمنوا الخ کو ہی خُسران سے استثناء کیا ہے ان کے جواب میں اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ غیر المستثنیٰ واقعی خسارہ میں ہے لیکن شرط یہ ہے کہ اگر کافر ہے تو وُہ دائمی طور دوزخ میں ہو گا، اگر عاصی ہے تو دوزخ میں جائے بھی تو اس میں ہمیشہ

نررہے تو یہ ممکن ہے اس کی بخشش ہو جائے لیکن درجاتِ عالیہ سے محروم رہے گا۔

وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ (ایک دوسرے کو حق کی تاکید کی) ان کے غیر کی تکمیل کا بیان ہے یعنی بعض دوسرے کو اس امر ثابت کی تلقین کرے جس سے انکار کی گنجائش نہ ہو اور دارین میں ان کے زوال کا امکان نہ ہو کیوں کہ اس کے محاسن کے آثار باقی ہیں اس لیے کہ وہ سارے کا سارا خیر ہی ہے یعنی ایمان باللہ اور اس کی کتابوں اور رسولوں کی ہر عقد و عمل میں اتباع وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ (اور ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کی) گناہوں سے جن کا نفس مشتاق ہے جیسا کہ اس کی جبلی بشری عادت ہے اور طاعات پر جن کا نفس کو ادا کرنا شاق ہے اور ان امور پر جن سے اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو آزماتا ہے۔

**سوال:** تواصوا بالصبر تو تواصوا بالحق میں داخل ہے اسے علیحدہ ذکر کرنے کا کیا فائدہ؟

**جواب:** (۱) اس کے کمال اہتمام کا اظہار ہے۔

(۲) تواصوا بالحق عبارت ہے عبادت کے اس رتبہ سے جس میں اللہ تعالیٰ راضی ہوتا ہے اور تواصوا بالصبر عبارت ہے عبودیت کے اس رتبہ سے جس میں اس فعل سے راضی ہونا جو اللہ تعالیٰ نے کیا کیونکہ صبر صرف اس کا نام نہیں کہ نفس کو ان امور سے روکا جائے جن کے ترک یا فعل کا شوقین ہے بلکہ ظاہراً و باطناً خوشی و رضا سے وہ امور پا لینا جو اللہ تعالیٰ سے وارد ہوں۔

**نکتہ** اللہ تعالیٰ نے ربح (نفع) کا سبب ذکر فرمایا اور خسران کا سبب چھوڑ دیا صرف مقصود بیان کرنا ہے اور بس۔ کیونکہ مقصود وہ بیان کرنا ہے جس میں حیاتِ ابدیہ اور سعادتِ سرمدیہ سے کامیابی ہو اس سے آگاہ کرنا ہے کہ اس کے ماسوا سبب خسران و نقصان تک پہنچاتا ہے یا یہ بھی اس کا فضل و کرم ہے کہ خسارہ کی جانب میں ابہام اور دوسری جانب میں تصریح تاکہ بندے تصریح سے فائدہ اٹھائیں اور ابہام کے درپے نہ ہوں اسی لیے اللہ تعالیٰ نے خسارے والوں کا نام تک نہ لیا اور ان سے اعراض برتا اور دوسروں کا ذکر صاف اور کھلے الفاظ سے فرمایا۔

**جنتی چار یار** مروی ہے کہ حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہارے رب تعالیٰ نے آخر النہار کی قسم یاد فرمائی کہ ابوجہل خسارہ میں ہے مگر مومن یعنی ابوبکر اور عمل صالح والا عمر اور حق کی وصیت کرنے والا یعنی عثمان اور صبر کی تلقین کرنے والا یعنی علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔ یہ تفسیر حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے منبر پر بیان فرمائی اس میں وتواصوا کا تکرار فاعل کے مختلف ہونے کی وجہ سے ہے اور پہلی تقریر پر مفعول کے مختلف ہونے کی وجہ سے تکرار ہے یعنی بالحق و بالصبر کی وجہ سے۔

**فضیلت سورۃ والعصر** حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر سوائے اس سورۃ والعصر کے اور قرآن نازل نہ ہوتا تب بھی یہ سورۃ کافی ہوتی۔ دوسرے اور بزرگ نے فرمایا کہ یہ سورۃ والعصر قرآن کے جمیع علوم پر مشتمل ہے تو ان کا مقصد بھی یہی ہے۔

(صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ نے فرمایا کہ) سورۃ العصر کی تفسیر سے ۵ جمادی الاولیٰ ۱۱۱۶ھ میں فراغت ہوئی۔

فقیر اویسی غفرلہٗ نے سورۃ والعصر کی تفسیر کے ترجمہ سے ۴ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ میں فراغت پائی۔

---

# سُورۃ الھُمَزۃ

| رکوعھا ۱ | (۱۰۴) سورۃ الھمزۃ مکیۃ (۳۲) | آیاتھا ۹ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

وَیۡلٌ لِّکُلِّ ھُمَزَۃٍ لُّمَزَۃِۣ ۝ الَّذِیۡ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَہٗ ۝ یَحۡسَبُ اَنَّ مَالَہٗۤ اَخۡلَدَہٗ ۝ کَلَّا لَیُنۡۢبَذَنَّ فِی الۡحُطَمَۃِ ۝ وَمَاۤ اَدۡرٰىکَ مَا الۡحُطَمَۃُ ۝ نَارُ اللّٰہِ الۡمُوۡقَدَۃُ ۝ الَّتِیۡ تَطَّلِعُ عَلَی الۡاَفۡـِٕدَۃِ ۝ اِنَّہَا عَلَیۡہِمۡ مُّؤۡصَدَۃٌ ۝ فِیۡ عَمَدٍ مُّمَدَّدَۃٍ ۝

ترجمہ : اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

خرابی ہے اس کے لیے جو لوگوں کے منہ پر عیب کرے پیٹھ پیچھے بدی کرے جس نے مال جوڑا اور گن گن کر رکھا، کیا یہ سمجھتا ہے کہ اس کا مال اسے دنیا میں ہمیشہ رکھے گا، ہرگز نہیں، ضرور وہ روندنے والی میں پھینکا جائیگا، اور تُو نے کیا جانا کیا روندنے والی، اللہ کی آگ کہ بھڑک رہی ہے، وہ جو دلوں پر چڑھ جائے گی، بیشک وہ ان پر بند کر دی جائے گی لمبے لمبے ستونوں میں۔

---

## تفسیر عالمانہ

سورۃ الھمزۃ مکیہ ہے اس کی نو آیات ہیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

وَیۡلٌ (خرابی ہے) مبتدا ہے اگرچہ نکرہ ہے لیکن جائز ہے اس لیے کہ کفار پر بددعا ہے یا اس میں اتنا شدید شر ہے کہ وہ گویا معروف ہے اس کی

خبر ہے لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ (اس کے لیے جو لوگوں کے منہ پر عیب کرے اور پیٹھ پیچھے بدی کرے)

**حلِ لغات** همز (توڑنا) لمز بمعنی طعن، لیکن دونوں لوگوں کی عزت کم کرنے اور ان پر طعن کے معنی میں شائع ہیں۔

القاموس میں ہے: الهامز والهمزة الغماز (چغلخور) اللمزة لوگوں کے لیے چیں بہ جبیں ہونے والا یا کسی کے منہ پر عیب کرنے والا۔ الهمزة لوگوں کے غائبانہ عیب بیان کرنے والا۔

**قاعدہ:** فعلة کا وزن اس کی عادت پر دلالت کرتا ہے۔ ضحكة و لعنة اسے کہا جاتا ہے جو ایسے افعال کا بکثرت اور بار بار مرتکب ہو۔ ادب الکاتب لابن قتیبہ میں ہے کہ فعلة بسکون العین مفعول کے صفات سے اور بفتح العین فاعل کے صفات سے ہے، کہا جاتا ہے: رجل هزءة (بالکسر) وہ جس سے استہزاء کیا جائے وهزأة (بالفتح) جو لوگوں کا استہزاء کرے، اسی قیاس پر لعنة (بالکسر) جس پر لعنت کی جائے لَعَنة (بالفتح) جو دوسروں پر لعنت کرے، ایسے ہی لمزة (بالکسر) و لمزة (بالفتح) کا فرق ہے وغیرہ وغیرہ۔

**شانِ نزول** یہ اخنس بن شریق یا ولید بن مغیرہ کے حق میں نازل ہوئی، دونوں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی غیبت کرتے تھے یا عام ہے زیادہ صحیح یہی ہے فرمایا جیسے ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قرأۃ میں ہے (عین المعانی)

**حدیث شریف** میں ہے:

| | |
|---|---|
| المؤمن كيس فطن حذر وقاف متثبت لا يعجل عالم ورع والمنافق همزة لمزة حطمة كحاطب ليل لا يدری من اين اكتسب وفيم انفق۔ | مومن سمجھدار دانا چوکنا سوچ بچار والا اور ثابت قدم ہے عالم دین پرہیزگار عجلت باز نہیں، اور منافق منہ پر اور پیٹھ پیچھے عیب کرنے والا، گھڑا اٹھانے والا حاطب لیل (رات کو لکڑیاں لانے والا) نہیں جانتا کہاں سے کمایا اور کہاں خرچ کیا۔ |

**تفسیر صوفیانہ** حضرت قاشانی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ہمز و لمز دونوں رذیل اور جہل و غضب اور کبر (تکبر) سے مرکب ہیں اس لیے دونوں اذیت کے درپے رہتے ہیں اور لوگوں پر اپنی رفعت کے طالب ہیں اور دونوں لوگوں پر اپنی فضیلت چاہتے ہیں حالانکہ فی نفسہ ان میں کوئی فضیلت نہ ہو جس سے انہیں فضیلت دی جا سکے اسی لیے پھر لوگوں کی طرف عیب اور رذالت منسوب کرتے ہیں تاکہ ان کی

دوسروں پر فضیلت ظاہر ہو اور وہ نہیں سمجھتا کہ یہی خود رذالت ہے جس کا وہ ارتکاب کر رہے ہیں اور رذالت ہونے سے بھی فضیلت ثابت نہیں ہوتی۔ ایسا آدمی نفس و شیطان کا فریب خوردہ اور دو صفاۃ رذیلہ قوۃ نطقیہ و غضبیہ سے موصوف ہے۔

**تفسیر عالمانہ** اَلَّذِیْ جَمَعَ مَالًا (جس نے مال جوڑا) یہ کُل سے بدل ہے، گویا کہا گیا ہے کہ خرابی ہے اس کے لیے جس نے مال جوڑا۔

**سوال:** اللہ تعالیٰ نے ایسے شخص کو اس صفت معنوی سے کیوں موصوف فرمایا؟

**جواب:** یہ ہمزہ و لمزہ کے لیے سبب کے قائم مقام ہے اس اعتبار سے کہ اس نے مال جمع کر کے نفس کو عُجب میں ڈالا اور سمجھا یہ کہ مال کی جمعیت انسان کی عزت و فضیلت کا سبب ہے اسی لیے وہ غیر کو ناقص تصوّر کرتا ہے۔

**سوال:** اسے کُل کی نحوی وصف کیوں نہیں بنایا گیا؟

**جواب:** کُل نکرہ ہے اسے موصولات سے موصوف نہیں کیا جاتا۔

**ف:** مالًا کی تنکیر تفخیم اور اور تکثیر کی ہے وہ موافق ہے اس کے ارشادِ گرامی عدّدہ (اسے گن گن رکھا) کے یعنی اسے بار بار گن گن کر رکھا اور اس سے اللہ تعالیٰ کا حق بھی ادا نہ کیا، یہ عدّ بمعنی گننا سے ہے، اس کی تائید احصاء سے ہوتی ہے نہ کہ عدّۃ (تیار کرنا) سے، عدّدہ بفک الادغام بھی پڑھا گیا ہے یہ فعل ماضی ہے بمعنی احصاہ و ضبط عددہ (اسے گنا اور اس کی گنتی کو مضبوط کیا) بعض نے کہا یہ عدّدہ سے بمعنی اسے تیار اور ذخیرہ کیا تاکہ حوادث و مصائب میں کام دے۔

**ف:** اخنس (بن شریق) مذکور کے پاس چار ہزار دینار یا دس ہزار دینار تھے (جو اس نے جمع کر رکھے تھے)۔

**تفسیر صوفیانہ** جَمَعَ میں اشارہ ہے قوّتِ شہوانیہ کی طرف، اور عدّدہ میں جہل کی طرف۔ اس لیے کہ جو مال نوائب (حوادثِ) زمانہ کے لیے جمع کر کے رکھتا ہے اسے کیا معلوم کہ خود یہی مال اسے نوائب (مصائب) کی طرف کھینچ کر لے جائے جب اللہ تعالیٰ کی حکمت کا تقاضا یوں تو اسے مصائب میں مبتلا کر دے کہ یہ انہیں کسی طریق سے بھی دفع نہ کر سکے۔

**ف:** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ اس نے اخلاق ذمیمہ اور اوصافِ رذیلہ کا مال جمع کیا اور اسے منازلِ آخرت اور دخول علی اللہ کے لیے تیار کیا۔

**تفسیر عالمانہ** یَحْسَبُ اَنَّ مَالَہٗٓ اَخْلَدَہٗ (کیا یہ سمجھتا ہے کہ اس کا مال اسے دنیا میں ہمیشہ رکھے گا) مال کا اظہار (ورنہ ضمیر کافی تھی) زیادہ تقریر کے لیے ہے یعنی اسے

مضبوط بنیادوں میں پھراسے پتھروں اور پکی اینٹوں اور باغات لگانے اور نہر کھدوانے کے کام میں لگاتا ہے اس خیال میں ہے کہ وہ مرے گا نہیں اور یہ مال اسے ہمیشہ زندہ رکھے گا اس تقریر پر حسبان اپنے حقیقی معنی میں نہیں بلکہ تمثیل پر محمول ہے۔

**ف** : حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اس کا گمان ہے کہ اس کا مال اسے مقام خلد تک پہنچائے گا۔

**نکتہ** : اخلدہ فرمایا یخلدہ نہیں۔ اس لیے اس انسان سے مراد وہ انسان ہے جس کا گمان ہے کہ یہی مال خلود کو متضمن ہے اور وہ اسے موت سے امان دے گا گویا یہ وہ حکم ہے کہ اس سے تسلی کرکے فارغ ہو کر بیٹھ گیا کہ اس کے سوا اور کچھ نہ ہوگا۔

**کَلَّا** (ہرگز نہیں) اس گمان باطل سے روکنا ہے یعنی ایسے نہیں جیسے مذکور انسان کا گمان ہے۔ بعض نے کہا یہ ہمز و لمز سے روکنا ہے **لَيُنْبَذَنَّ** (ضرور ضرور وہ پھینکا جائے گا) قسم مقدر کا جواب ہے اور روکنے کی علت کے بیان کے لیے جملہ مستانفہ ہے یعنی بخدا ضرور ضرور پھینکا جائیگا وہی جو گمان کرتا ہے کہ وہ نہیں پھینکا جائیگا وہ پھینکا جائیگا ان افعال مذکورہ کے سبب سے۔ بعض نے کہا کہ یہ ضمیر ہمزۃ و لمزۃ کی طرف لوٹائی جائے تو جائز ہے کیونکہ ایک قرأۃ میں لینبذان (تثنیہ) بھی ہے **فِي الْحُطَمَةِ** (روندنے والی میں) اس آگ میں جس کا کام ہے روندنا اور توڑنا ہر اس شے کو جو اس میں آئے، جیسے اس (جہنمی) کا کام تھا لوگوں کی عزت و آبروریزی اور مال جمع کرنا۔

**سوال** : بعض نے کہا جس نے قاعدہ بتایا کہ فعلۃ (بالفتح) بکثرت اور بار بار فعل کرنے والے کو کہتے ہیں وہ حطمۃ سے ٹوٹ گیا کیونکہ یہ وزن جہنم کے لیے آیا ہے اور حطم آگ کی عادت نہیں بلکہ طینۃ (فطرۃ) ہے۔

**جواب** : جہنم کا ایسا طبعی ہونا عادت کے منافی نہیں اس لیے کہ عادت بھی شے کی فطرت اور شان اور خاصیت کا نام ہے (قاموس) اور وہ عام طبعی ہو یا اس کی غیر۔

**ف** : اس سے معلوم ہوا کہ جہنم میں ان کی توڑ پھوڑ ان کے اعمال کی کامل جزا ہے کیونکہ اگر ان کی عادت ہمز و لمز تھی تو جہنم کی عادت بھی توڑ پھوڑ ہے تو فعلۃ کی صفت فعلۃ کے بالمقابل ہوگئی ایسے ہی وہ خود کو باکرامت باعزت سمجھتے تھے تو ان کی سزا پھینکنے سے مقرر کی گئی جو استحقار و استقلال کی خبر دیتی ہے ان کو حقارت سے اور قلت سے تشبیہ دے کر جبکہ وہ خود کو عزت والا سمجھتے اور بکثرت گن گن کر رکھتے یہ ایسے ہے جیسے کنکریاں لے کر ایک ایک کرکے دریا میں پھینکی جائیں۔

## تفسیر صوفیانہ

اس میں مرتبۂ فطرت سے مرتبۂ طبعیہ غالبیہ کی طرف گرنے کی طرف اشارہ ہے۔

**تفسیر عالمانہ** وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ (اور تونے کیا جانا کہ کیا ہے روندنے والی) اس کی ہولناکی کے حال کا بیان ہے کہ وہ ایسی نہیں کہ اسے عقول سے سمجھا جا سکے ۔

نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ یہ اللہ تعالیٰ کی آگ ہے کہ بھڑک رہی ہے اس کے حکم و قدرت سے ، اور جسے اللہ تعالیٰ جلائے اور ہو بھی اس کے حکم سے تو پھر اسے کون بجھا سکتا ہے سوائے اس کے ۔ نار کی اضافت اللہ تعالیٰ کی طرف اس کی تعظیم کے لیے ہے اور دلیل ہے اس کی کہ وہ دوسری آگ کی طرح نہیں ۔

**حدیث شریف** میں ہے :

| | |
|---|---|
| اوقد علیہا ألف سنة حتی أحمرت | جہنم کی آگ ہزار برس دھونکی گئی یہاں تک کہ |
| ثم ألف سنة حتی ابیضت ثم ألف | سُرخ ہوگئی پھر ہزار برس دھونکی گئی تا آنکہ |
| سنة حتی اسودت فهی سوداء مظلما۔ | سفید ہوگئی پھر ہزار برس دھونکی گئی حتّٰی کہ |
| (ترمذی) | سیاہ ہوگئی تو وہ سیاہ ہے اندھیری ۔ |

**ف** : سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا :

| | |
|---|---|
| عجبا ممن یعصی اللہ علی وجه الارض | اس پر تعجب ہے جو زمین کے اوپر گناہ |
| والنار تسعر من تحته ۔ | کرتا ہے اور آگ اُس کے نیچے سُلگ رہی ہے ۔ |

الَّتِیْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ (وہ جو دلوں پر چڑھ جائے گی) قلوب کے اوساط پر چڑھ کر انہیں ڈھانپ لے گی اس لیے کہ فواد قلب کے وسط میں ہے اور روح کے متصل ہے یعنی وہ آگ جو ہڈیاں توڑ کر گوشت کھا جائیگی پھر اہلِ شہوات کے پیٹوں میں داخل ہو کر ان کے سینوں تک پہنچ جائے گی اور قلوب کے اوساط پر حملہ کر کے انہیں بالکل راکھ بنا دے گی اور وُہ مٹ جائیں گے پھر از سرِ نو ان کے گوشت اور ہڈیاں پیدا فرمائیگا ۔

**نکتہ** فواد کی تخصیص اس لیے ہے کہ جسم میں لطیف تر یہی قلب کا درمیانہ (فواد) ہے اور معمولی سی ٹھیس لگنے سے درد محسوس کرتا ہے یا اس لیے کہ ٹیڑھے عقائد اور خبیث نیّات کا مرکز اور اعمال سیئہ کا منشا یہی جگہ ہے تو آگ کا فواد پر چھا نکنا یہی ہوا کہ جسم کے خزانہ کو جلا کر راکھ بنانا ہے اور اس کی امانتوں کے مرکز کو تباہ کرنا ہے ، اور پھر جب مرکز تباہ ہوگا تو جسم کا تباہ ہونا تو بطریق اولیٰ ہے ۔

**لطیفہ صوفیانہ** صاحبِ کشف الاسرار نے فرمایا کہ وُہ آگ جو دل کو جلائے وہ نہایت ہی عجیب شے ہے ۔

**منصور حلّاج رحمہ اللہ تعالیٰ کی آتش کی کیفیت** حسین منصور حلّاج قدس سرّہٗ نے فرمایا کہ نار اللہ الموقدة کو ہمارے باطن پر

ستر سال جلایا گیا، جب ہم سارے کے سارے جل گئے تو اچانک انا الحق کی بھٹی سے ایک چنگاری اڑ کر اس جلے ہوئے ڈھانچے پر پڑی، اب کوئی جلا ہوا خبر دے کہ ہمارا جلنا کتنا زیادہ ہوا ہے

اے شمع بیا تا من و تو زار بگرییم
کا حوال دلِ سوختہ ہم سوختہ داند

**ترجمہ**، اے شمع آ تاکہ میں اور تو خوب روئیں کیونکہ جلے ہوئے دل کے حالات کو جلا ہوا ہی جانتا ہے۔

**تفسیر عالمانہ** اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ (وہ ان پر بند کی جائے گی) وہ آگ جس کا اوپر ذکر ہوا اس کے دروازے ان پر بند کر دیئے جائیں گے تاکہ اس سے نہ نکلنے پر تاکید ہو اور انہیں یقین ہو کہ وہ اس میں ہمیشہ کے لیے بند کر دیئے گئے۔

**حلِ لغات** یہ اوصدت الباب و اصدتہ (میں نے دروازہ بند کیا اور خوب بند کیا) سے ہے۔ اس کی تفصیل سورۃ البلد میں گزری۔

فِيْ عَمَدٍ (ستونوں میں) عمود کی جمع ہے (قاموس) درانحالیکہ وہ بندھے ہوئے ہوں گے ستونوں میں مُّمَدَّدَةٍ (جو لمبے لمبے ہیں)

**حلِ لغات** یہ تمدیدٌ (بمعنی کھینچنا) سے ہے لمبے لمبے رسّوں میں، جن سے چوروں کو باندھا جاتا ہے جو ان کے ایک کنارے پر ڈال کر باندھا جاتا ہے القطر بمعنی جانب مقطرۃ بمعنی وہ لکڑی جو چور کے پاؤں میں ہو اور اشطار وہ لکڑی جس میں سوراخ ہوں کہ جس میں چور کے پاؤں داخل کیے جائیں تاکہ وہ بھاگنے نہ پائے۔ فی عمد، علیھم کی ضمیر مجرور سے حال ہے یا مؤصدۃ کی صفت ہے (قالہ ابوالبقاء) یعنی ہونے والے ہیں لمبے لمبے ستونوں میں کہ ان پر دروازے بند کر دیئے جائیں گے اور دروازوں پر لمبے لمبے ستون ہوں گے۔ یہ چھوٹے ستونوں کی بہ نسبت زیادہ پختہ ہوتے ہیں باندھنے کے لیے کہ ان میں ہوا داخل نہیں اور نہ ان سے غم خارج ہوتا ہے۔

**تفسیر صوفیانہ** اس میں اشارہ ہے اخلاق و اوصاف و اعمال کے ستونوں کے مضبوط ہونے کی طرف جو ارض ذلت و خواری اور خسران میں ہیں اس لیے کہ اہلِ حجاب کی کوئی عزت نہیں۔

ہم اللہ تعالیٰ سے سوال کرتے ہیں کہ وہ ہمیں حجاب سے ذلیل و خوار نہ کرے بیشک وہ وہاب ہے۔

بفضلہ تعالیٰ فقیر اویسی تفسیر سورۃ الھمزہ کے ترجمہ سے ۴ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ بروز پیر فارغ ہوا۔
الحمد للہ علیٰ ذالک۔

# سُورۃ الفیل

| آیاتھا ۵ | (۱-۵) سورۃ الفیل مکیۃ (۱۹) | رکوعھا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ | |
| | اَلَمۡ تَرَ کَیۡفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصۡحٰبِ الۡفِیۡلِ ○ اَلَمۡ یَجۡعَلۡ کَیۡدَہُمۡ فِیۡ تَضۡلِیۡلٍ ○ | |
| | وَّ اَرۡسَلَ عَلَیۡہِمۡ طَیۡرًا اَبَابِیۡلَ ○ تَرۡمِیۡہِمۡ بِحِجَارَۃٍ مِّنۡ سِجِّیۡلٍ ○ فَجَعَلَہُمۡ | |
| | کَعَصۡفٍ مَّاۡکُوۡلٍ ○ ع | |

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔
اے محبوب کیا تم نے نہ دیکھا تمہارے رب نے ان ہاتھی والوں کا کیا حال کیا، کیا ان کا داؤں تباہی میں نہ ڈالا اور ان پر پرندوں کی ٹکڑیاں بھیجیں کہ انہیں کنکر کے پتھروں سے مارتے تو انہیں کر ڈالا کھائی کھیتی کی پتی۔

---

سورۃ الفیل مکیہ اور اس کی پانچ آیات ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

اَلَمۡ تَرَ کَیۡفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصۡحٰبِ الۡفِیۡلِ (اے محبوب کیا تم نے نہ دیکھا کہ تمہارے رب تعالیٰ نے ان ہاتھی والوں کا کیا حال کیا) یہ خطاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہے ہمزہ رؤیۃ کی تقریر اور اس کے عدم کے انکار کے لیے ہے کیف فعل رؤیۃ کے متعلق اور منصوب ہے ما بعد سے اور یہاں رؤیت علمی مراد ہے اس لیے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت اسی سال ہوئی تھی۔ ہاتھی والوں سے مراد ابرہہ اور اس کا لشکر ہے۔ الفیل ان کا بڑا ہاتھی جس کا نام

محمود تھا اس کی کنیت ابو العباس تھی (تفصیل آگے آئے گی) یہ سب اس کی طرف اس لیے منسوب ہوئے کہ وہ سب کے آگے تھا۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ اے محبوب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آپ کو (مضبوط پختہ برائے مشاہدہ ومعائنہ) علم نہیں اخبار متواترہ ومعاینہ آثار سننے سے۔

**سوال :** تعلیق رویۃ فعل باری تعالیٰ سے کیوں، اپنی ذات سے کیوں نہیں ؟

**جواب :** حادثہ کی ہولناکی کے لیے، اور خبر دینا ہے کہ اس حادثہ کی کیفیت ہولناک تھی اور وہ بیات عجیبہ اللہ تعالیٰ کی عظیم قدرت اور کمال علم وحکمت اور عزت بیت اللہ وشرف رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دلیل تھیں اس لیے کہ وہ ارہاصات تھے۔

**ارہاص کیا ہے ؟** ارہاص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دعویٰ نبوت سے پہلے ہوئے جو معجزہ کے مشابہ اور اسے مضبوط کرنے اور بطور مقدمہ ہوتا ہے، جیسے نبی علیہ السلام پر نبوت کے اظہار سے پہلے بادلوں کا سایہ کرنا اور پتھروں اور ڈھیلوں کا آپ سے گفتگو کرنا۔

**حلِ لغات** بعض نے کہا کہ ارہاص یعنی الترصد ہے وہ امور عجیبہ وغریبہ جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیدائش مبارکہ کے بعد ظاہر ہوئے کیونکہ وہ ارصادات نبوت کے مشاہدہ کے لیے ہوتے تھے اس سے ثابت ہوتا ہے ارہاص حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وجود (پیدائش) اور اعلانِ نبوت سے پہلے ہوئے۔ بعض نے کہا ارہاصات آپ کی ولادت کے زمانہ سے تھوڑا عرصہ پہلے شروع ہوئے جیسے اصحاب الفیل کا قصہ، لیکن پہلے قول کو راجح کہا گیا ہے۔

**سوال :** اصحاب الفیل کا قصہ اور ولادت کا ایک سال ہونا امر اتفاقی ہے اور یہ اس سے مانع نہیں کہ وہ تعظیم کعبہ کے لیے ہو۔

**جواب :** کعبہ کی شرافت بھی تو رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے طفیل ہے کیا پہلے تم نے نہیں پڑھا کہ اللہ تعالیٰ نے کعبہ معظمہ کی قسم یاد فرمائی تو اس کی علت وانت حلٌّ بہذا البلد (اور تم اس شہر میں مقیم ہو) بتائی۔

**ف :** فتح الرحمٰن میں ہے کہ واقعہ فیل نصف محرم سنِ مولد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ہوا اور حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت مبارکہ ربیع الاول (کی ۱۲ تاریخ) کو ہوئی۔ واقعہ فیل اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت مبارکہ کے درمیان پچپن (۵۵) راتوں کا فاصلہ ہے اور بحکم التواریخ یونانیہ معتمدہ حضرت آدم علیہ السلام کے زمین پر تشریف لانے پر ۶۱۶۳ء گزرا تھا۔ اور مؤرخین کا اسی پر اعتماد ہے اور واقعہ فیل اور ہجرت مبارکہ نبویہ کے درمیان ترپن (۵۳) سال کا فاصلہ ہے۔

**ف:** قصہ اصحاب الفیل میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تسلی دینا ہے کہ جو آپ پر ظلم کرے گا وہ بھی اس کے ساتھ کرے گا، جیسے کعبہ معظمہ کے بدخواہوں سے کیا۔ اس میں ان کے بدخواہوں کو تہدید ہے۔

## قصہ ذونواس یہودی

ملک حمیر یعنی ذونواس نے جب اہلِ ایمان کو آگ سے جلایا جس کی تفصیل اصحاب الاخدود سورہ بروج میں گزری ہے تو ان کا ایک جوان بھاگ کر حبشہ کے پاس چلا گیا حبشہ کا بادشاہ اصحمہ بن بحر النجاشی تھا (تخفیف البار) وہ خوش قسمت بادشاہ جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ اقدس میں مسلمان ہوگیا تھا اور اس نے اس کی خبر دی۔ اس جوان اصحمہ کو ابونواس کی جنگ کے لیے ابھارا، اصحمہ نے ستر ہزار بہادر حبشہ سے یمن کی طرف جنگ کے لیے بھیجا اور ان پر ارباط کو امیرِ لشکر مقرر فرمایا، اور اس کے لشکر میں ابرہہ بن الصباح اشرم بھی تھا۔

**ف:** لغتِ حبشہ میں ابرہہ بمعنی سفید چہرے والا۔ اور اشرم کا معنی آئیگا (ان شاء اللہ تعالیٰ) یہ حبشی لشکر دریائی سفر کرکے یمن کے قریب ساحل پر فروکش ہوئے ارباط نے ذونواس کو شکست دی اور اسے معرکۂ جنگ میں ہی قتل کردیا یا ذونواس نے خود ہی دریا میں چھلانگ لگا کر خودکشی کر لی اور یہاں ملک یمن ارباط کے سپرد کیا گیا اور عرصہ تک شاہی کی یہاں تک کہ ابرہہ کے اختلافات برپا ہوئے۔

## یمن میں ابرہہ کی شاہی کا آغاز

ابرہہ لشکر کا ایک امیر تھا اس کے اختلاف سے حبشی لشکر کے دو گروہ ہوئے، ایک ارباط کے ساتھ دوسرا ابرہہ کے ساتھ۔ حتی کہ جنگ تک نوبت آگئی اور مقابلہ کا اعلان ہوگیا اور معرکۂ جنگ میں اپنی اپنی جگہوں سے چل پڑے جب دونوں گروہ جنگ کے لیے آمادہ ہوگئے تو ابرہہ نے ارباط کے پاس ایلچی بھیجا کہ خواہ مخواہ لشکریوں کو نہ مروائیں صرف تُو اور میں آمنے سامنے لڑیں، جو غالب ہوجائے شاہی اسی کی۔ ارباط نے مان لیا۔

## ارباط اور ابرہہ کا تعارف

ابرہہ کی کنیت ابویکسوم تھی اور چھوٹا قد اور موٹے جسم والا تھا مذہب کا نصرانی تھا اور ارباط عظیم طویل القامت تھا اس کے ہاتھ میں نیزہ تھا ابرہہ کے پیچھے اس کا غلام عتود نامی تھا جو پیچھے سے اس کی نگرانی کر رہا تھا۔ ارباط نے ابرہہ کے سر پر نیزہ مارا جو ابرہہ کے ماتھے پر گرا جس نے اس کا ابرو اور ناک اور آنکھ اور دونوں لب کاٹ ڈالے، اسی لیے اسے ابرہہ الاشرم کہتے ہیں۔ پھر ابرہہ کے غلام عتود نے اس کے پیچھے سے ارباط پر حملہ کرکے قتل کردیا اس کے بعد ارباط کا تمام لشکر ابرہہ کے ساتھ ہوگیا اور تمام حبش بلا اختلاف اس کے زیرِ نگیں ہوگیا لیکن اس کارروائی کا علم شاہِ حبش کو نہ تھا جب اُسے معلوم ہُوا تو ابرہہ سے سخت ناراض ہُوا اور کہا کہ ابرہہ بہت نالائق ہے کہ جس نے میرے مقررکردہ امیر کو قتل کردیا اور خود امیر بن بیٹھا ہے اور مجھ سے اجازت بھی نہیں لی۔ قسم کھائی

کہ ابرہہ کو زندہ نہ چھوڑے گا۔ جب ابرہہ کو معلوم ہوا تو اس نے سر منڈا کر ایک مشک یمنی مٹی کی بھر کر مع بے شمار ہدایا و تحائف بھیج دی اور لکھا کہ اے بادشاہ! اریاط بھی تیرا خادم تھا اور میں بھی، اور ہم دونوں آپ کے متعلق ہی لڑے ہیں اور مجھ پر تو آپ کے ہر امر کی اطاعت فرض ہے لیکن حبشہ کا معاملہ میں ہی خوب نبھا سکتا ہوں اور اس ملک کو خوب مضبوط رکھوں گا اور میری سیاست خوب چلے گی لیکن آپ کے حکم سے سر مُو نہ ہٹوں گا۔ سنا ہے آپ نے قسم کھائی ہے آپ کے غصّہ کو ٹھنڈا کرنے کے لیے سر منڈوا دیا تاکہ میرا عجز ظاہر ہو اور یمن کی مٹی کی مشک اس لیے بھیجی ہے کہ آپ اسے اپنے قدموں کے نیچے بچھا کر قسم سے آزاد ہو جائیں، جب یہ کتاب ابرہہ (خط) پہنچی تو بادشاہ ٹھنڈا پڑ گیا اور اس سے خوش ہو گیا اور لکھا کہ یمن پر قابو ہو یہاں تک کہ میرا حکم ثانی پہنچے، اس طرح سے ابرہہ یمن کا مستقل طور پر بادشاہ بن گیا

## ابرہہ کا کعبہ ڈھانے کا عزم

ابرہہ نے دیکھا کہ لوگ کعبہ معظمہ کے طواف کے لیے دور دور سے عرب (مکہ معظمہ) کو جاتے ہیں اس سے اس کی حسد کی آگ بھڑکی، اس نے صنعاء میں ایک کنیسہ (عبادت خانہ) بنوایا اور چاہتا تھا کہ حج کرنے والے بجائے مکہ مکرمہ کے یہیں آئیں اور اسی کنیسہ کا طواف کریں۔

## کعبہ کی بجائے کنیسہ کی تعمیر

یہ کنیسہ (گرجا) رنگا رنگ سنگِ مرمر تھا۔ بعض تفاسیر میں ہے کہ اسکے در و دیوار زر و جواہر سے مرصّع و مزیّن کرائے۔ انسان العیون میں ہے کہ اس گرجا کی نقش و نگاری میں بڑی جد و جہد کی اور اس میں بہترین قیمتی سنگِ مرمر لگایا اور پتھروں کو سونے کے جڑاؤ سے سنگارا اور اس کے اکثر پتھر بلقیس صاحبہ سلیمان علیہ السلام کے محلّات سے اٹھوائے گئے۔ اور اس میں صلیبیں سونے چاندی کی اور منابر (منبر) عاج و آبنوس کے، اس کے قلیس کا نام تجویز رکھا اس کی عمارت کے ارتفاع کی وجہ سے۔ اسی سے ہیں قلانیس (قلنسوۃ (تاج، ٹوپی وغیرہ) کی جمع ہے) کیونکہ یہ بھی سر کے اوپر (بلند) ہوتے ہیں، یہ صرف حجاج کے للچانے کے لیے تھا۔

**ف:** کشف الاسرار میں ہے کہ جب بادشاہ کے ہاں ابرہہ کے تحائف اور نیاز مندی کا خط پہنچا تھا تو بادشاہ نے خوش ہو کر یمن کی شاہی مستقلاً ابرہہ کو عطا کر دی۔ ابرہہ کے پاس بادشاہ کا پیغام پہنچا تو اس کی خوشی کی انتہا نہ رہی۔ چنانچہ تمام ارکانِ سلطنت وزراء امراء کو جمع کر کے کہا کہ کوئی ایسی تجویز بتاؤ جس پر بادشاہ مجھ سے اور زیادہ خوش ہو جائے۔ ویسے تو وہ خود بہت بڑی عزت و جاہ کا مالک ہے لیکن میری طرف سے اس کی معافی کا شکرانہ ضروری ہے۔ سب نے کہا اہلِ عرب کا کعبہ ہے جو نہایت معظم و مقدس سمجھا جاتا ہے اہلِ عرب کی شرافت بھی اسی کی مرہونِ منت ہے کیونکہ شرقی غربی لوگ اس کی زیارت کے لیے آتے ہیں حالانکہ وہ تو صرف چند پتھروں

کا ہے تم صنعاء (یمن) میں بادشاہ کے نام پر حبشی دین (آگ پرستی) کے مطابق کنیسہ تیار کرو جس کی بنیاد زر وسیم کی اور جواہر زنگار نگ سے اسے مزین ومنقش کر کے مختلف ملکوں بالخصوص عرب میں اعلان کرا دے کہ جو کوئی اس کنیسہ (صنعاء یمن) کی زیارت کو آئے گا اسے زر وسیم سے نوازا جائے گا لوگ اس لالچ وطمع پر اطراف واکناف سے اس کی زیارت کو آئیں گے اس کا طواف کریں گے اس طرح سے بادشہ کی عزت افزائی ہو گی ابرہہ نے اس پر عمل کیا، اطراف واکناف کے لوگ آنے جانے لگے اور یہ بھی انہیں ہدایا وتحائف سے نوازتا، کنیسہ کی تیاری اور لوگوں کی بھرپور آمد ورفت کے بعد ابرہہ نے بادشہ کو لکھا کہ میں نے آپ کی عزت افزائی کے لیے کنیسہ تیار کیا ہے جو بے نظیر ہے۔ اس سے میرا مطلب صرف اور صرف یہی ہے کہ عرب کے کعبہ کو چھوڑ کر لوگ حج وطواف وزیارت کے لیے اس کنیسہ کا رُخ کریں اور اس کا طواف کریں۔

## کنیسۂ ابرہہ پر گندگی

عرب کے لوگوں کو یہ بات بہت شاق گزری، قبیلہ بنی کنانہ کے ایک شخص نے موقع پا کر اس کنیسہ میں قضائے حاجت کی اور اس کو نجاست سے آلودہ کر دیا اس پر ابرہہ کو بہت طیش آیا اور اس نے کعبہ کو ڈھانے کی قسم کھائی اور اس ارادہ سے اپنا لشکر لے کر جس میں بہت سے ہاتھی تھے اور ان کا پیشرو ایک عظیم الجثہ کوہ پیکر ہاتھی تھا جس کا نام محمود تھا، ابرہہ نے مکہ مکرمہ کے قریب پہنچ کر اہل مکہ کے جانور قید کر لیے ان میں دو سو اونٹ عبد المطلب کے بھی تھے عبد المطلب ابرہہ کے پاس آئے تھے بہت جسیم وباشکوہ۔ ابرہہ نے ان کی تعظیم کی اور اپنے پاس بٹھایا اور مطلب دریافت کیا۔ آپ نے فرمایا میرا مطلب یہ ہے کہ میرے اونٹ واپس کیے جائیں۔ ابرہہ نے کہا مجھے بہت تعجب ہوتا ہے کہ میں تو خانہ کعبہ کو ڈھانے کے لیے آیا ہوں اور وہ تمہارا اور تمہارے باپ دادا کا معظم ومحترم مقام ہے تم اس کے لیے تو کچھ نہیں کہتے اپنے اونٹوں کے لیے کہتے ہو۔ آپ نے فرمایا: میں اونٹوں ہی کا مالک ہوں انہی کے لیے کہتا ہوں۔ اور کعبہ کا جو مالک ہے وہ خود اس کی حفاظت فرمائیگا۔ ابرہہ نے آپ کے اونٹ واپس کر دئے۔

## محمود ہاتھی کا ادب

عبد المطلب نے قریش کو حال سُنایا اور انہیں مشورہ دیا کہ وہ پہاڑوں کی گھاٹیوں اور چوٹیوں پر پناہ گزین ہوں۔ چنانچہ قریش نے ایسا ہی کیا اور عبد المطلب نے دروازۂ کعبہ پر پہنچ کر بارگاہِ الٰہی میں کعبہ کی حفاظت کی دعا کی اور دُعا سے فارغ ہو کر آپ اپنی قوم کی طرف چلے گئے۔ ابرہہ نے صبح تڑکے اپنے لشکروں کو تیاری کا حکم دیا اور ہاتھیوں کو تیار کیا لیکن محمود ہاتھی نہ اُٹھا اور کعبہ کی طرف نہ چلا، دوسری اطراف میں چلانے سے چلتا تھا جب کعبہ کی طرف اس کا رُخ کرتے تھے بیٹھ جاتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے چھوٹے چھوٹے پرندان پر بھیجے جو چھوٹے چھوٹے سنگریزے گراتے تھے جن سے وہ ہلاک ہو جاتے۔

## تبصرہ اویسی مع تفصیل صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ

(۱) وہ شخص جس نے کنیسہ کو غلاظت آلود کیا اس کا نام زہیر بن بدر تھا۔

(۲) اس وقت حضرت عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ رئیسِ مکہ تھے۔

(۳) زہیر بن بدر مذکور نے قسم کھائی تھی کہ ابرہہ کے کنیسہ کو غلاظت آلود کرے گا اسی ارادہ پر حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ سے اجازت چاہی اور کنیسہ میں پہنچ کر اس میں عبادت میں مصروف ہو گئے ان کا اس پر اعتماد بڑھا کہ کنیسہ کی مجاوری پر فائز کر دیا اندریں اثنا ایک دن اہلِ کنیسہ سے کہا کہ میرا جی چاہتا ہے کہ کنیسہ میں صرف میں تنہا عبادت کروں اس طرح سے میرا جی خوش ہوگا سب نے اس کے لیے کنیسہ خالی کر دیا اور اس کی عبادت گاہ کو خوشبو اور عطر سے معنبر و معطر کیا کہ دور تک خوشبو کی مہک سونگھی جاتی۔ رات کو زہیر نے پاخانہ کر کے کنیسہ کی در و دیوار پر لیپ کر دیا اور پھر بھاگ نکلا۔ یہ خبر اطراف واکناف میں آگ کی طرح پھیل گئی اس طرح سے لوگ کنیسہ کے طواف اور اس میں عبادت سے متنفر ہو گئے۔

(۴) ابرہہ کو خبر پہنچی، اسے طیش تو آنا ہی تھا اس نے کہا کہ وہ جوان چونکہ عربی تھا اور مکہ کا باشی بلکہ کعبہ کا مجاور۔ اب میں بھی کعبہ ڈھانے میں کسر نہ چھوڑوں گا۔ چنانچہ لشکر تیار کر کے کعبہ ڈھانے کو روانہ ہوا اور عزم کیا کہ کعبہ کو ملیامیٹ کر کے لوٹوں گا یہاں تک کہ اس کے بعد وہاں کوئی بھی حج کو نہ جائے گا۔ (کشف الاسرار)

(۵) ابن الشیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ کعبہ کے ڈھانے سے اس کا مقصد یہی تھا کہ جو بزرگی اور شرافت کعبہ معظمہ کو حاصل ہے اور مکہ شہر کو، وہی اسے اور اس کے شہر کو حاصل ہو۔

(۶) مکہ والے جوان زہیر کی تمام کارروائی شاہِ حبشہ کو لکھ کر بھیجی اور کعبہ کو ڈھانے کی اجازت چاہی۔ بادشہ نے نہ صرف اجازت دی بلکہ حبشہ سے بہت بڑا لشکر اور بکثرت ہاتھی بھیجے۔

(۷) شاہِ حبشہ بھی کنیسہ کی بےحرمتی سے مغموم ہوا اُسے ابرہہ نے تسلّی دلائی اور اس کے دل کو خوش کیا اور اس کے وزیر ابویکسوم نے کہا بادشاہ! غم نہ کھاؤ، اہلِ عرب کا بھی ایک کعبہ ہے جس پر انھیں فخر ہے ہم اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دیں گے اور اہلِ کعبہ کا خون بہا دینگے اور ان کے اموال لُوٹ لیں گے۔ اسی لیے ابرہہ لشکر لے کر کعبہ کو ڈھانے چلا۔ (کذا قال السجاوندی)

## محمود ہاتھی کا تعارف

(۸) وہ ہاتھی سفید رنگ کا تھا اُسے نجاشی نے ابرہہ کی درخواست پر حبشہ سے بھیجا علم و جسم و قوت میں بے نظیر تھا، بس پہاڑ ہی تھا ؎

بھیکل قوی راست چوں کوہ قاف — چو شیرِ عرین چابک اندر مصاف

ترجمہ : قوی ہیکل سیدھا کوہ قاف جیسا، جنگ میں شیر غراں کی طرح چُست و چالاک۔

**ہاتھی کے خواص**

(۹) ہاتھی کی شان جنگ لڑنا ہے، اسی لیے مُلکِ چین کے ہاں ایک ہزار سفید ہاتھی تھے لیکن اس کی عجیب کیفیت ہے کہ اتنا عظیم الجثہ ہونے کے باوجود بلّی کے آگے کمزور اور اس سے ڈرتا تھا بلکہ اسے دیکھ کر گھبرا جاتا تھا۔

**ابو رغال کا تعارف**

(۱۰) ابرہہ کا دلیل (رہبر برائے عرب) ابو رغال تھا جس کی قبر کو عرب شیطان کی طرح کنکریاں مارتے ہیں جب سے مرا ہے (تا حال ماری جا رہی ہیں) کتاب التعریف والاعلام للامام السہیلی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

ف : کشف الاسرار میں ہے کہ ابو رغال راستہ میں مرگیا اور راستہ میں اس کی قبر معروف ہے جسے یمن سے (پیدل کی راہ) آنے والے حجاج دیکھتے ہیں بلکہ جب وہاں پہنچتے ہیں تو قبر پر پتھر برسائے جاتے ہیں یہاں تک کہ اس کی قبر ایک بہت بڑا پہاڑ نظر آتی ہے، اسی کے مطابق جریر فرزدق شاعر کے بارے میں کہتا ہے ؎

اذا مات الفرزدق فارجموہ
کما ترمون قبر ابی رغال

ترجمہ : جب فرزدق مرجائے تو اس کی قبر پر پتھر برساؤ جیسے ابو رغال کی قبر پر پتھر برساتے ہیں۔

**ابو رغال کے متعلق حدیث شریف**

(۱۱) قاموس میں ہے کہ ابو رغال ہجوں کتاب سنن ابی داؤد اور دلائل النبوۃ وغیرہ میں ہے حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے اس وقت سُنا جب ہم طائف کی طرف گئے اور ابو رغال کی قبر سے گزرے تو آپ نے فرمایا: یہ ابو رغال کی قبر ہے اور یہی ثقیف (قبیلہ) کا مورثِ اعلیٰ ہے اور وہ ثمود (قوم) میں سے تھا اور وہ حرم شریف میں تھا اُسے وہاں سے ہٹایا گیا جب حرم سے نکلا تو اسے وہی عذاب پہنچا جو اس کی قوم کو پہنچا تھا اور وہ اسی جگہ پر مرا اور یہیں مدفون ہوا۔ (الحدیث)

**ازالۂ وہم**

(۱۱) وہ جو جوہری نے کہا کہ وہ حبشیوں کا دلیل (رہبر، عرب کا راستہ دکھانے والا) تھا وہ روایت غیر جیّد ہے۔

(۱۲) ایسے ہی ابن سیدہ کا قول بھی غیر جیّد ہے جس میں کہا کہ اس کا نام عبدالشعیب ہے اور چونگی وصول کرنے والا اور بڑا ظالم تھا۔

(۱۳) ابرہہ نے حرم کے باہر پڑاؤ ڈالا اور حکم دیا کہ کعبہ کے گرد جتنے اونٹ بکریاں اور مویشی ملیں سب پکڑ کر

لے آؤ۔

(۱۴) اس کام کے لیے جسے مقرر کیا اسے الاسود کہا جاتا۔

(۱۵) حضرت عبدالمطلب کے اونٹ اگرچہ ذاتی تھے لیکن تھے وقف محتاج کے لیے۔

(۱۶) بعض نے کہا کہ ابرہہ نے مقام مغمس پہنچ کر اونٹ وغیرہ پکڑوائے تھے۔ مغمس معظم و محدث کی طرح وہ ایک جگہ ہے طائف کے راستہ پر، اسی میں ابورغال کی قبر ہے جس پر پتھر برسائے جاتے ہیں (القاموس) یہ مبنی بر شہرت ہے ورنہ ہم نے اس کے خلاف اور تحقیق لکھ دی ہے۔

(۱۷) حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے ابرہہ کو تہامہ کی تہائی مال کی پیشکش کی تاکہ وہ اس ارادۂ بد سے باز آ کر واپس چلا جائے لیکن اس نے انکار کر دیا۔

(۱۸) شرح قصیدۂ بردہ للمرزوقی میں ہے کہ مغمس میں پہنچ کر ابرہہ نے حناطۃ الحمیری کو مکہ شریف بھیج کر کہا کہ مکہ کے سردار اور اس کے رئیس سے کہو کہ ہم تمہارے ساتھ جنگ کرنے نہیں آئے بلکہ ہم صرف کعبہ کو ڈھانے آئے ہیں اگر تم ہمیں اس سے نہ روکو تو ہمیں تمہارے خون بہانے کی ضرورت نہیں ورنہ ہمیں جنگ سے کوئی نہیں روک سکتا۔ لیکن پھر بھی رئیسِ مکہ مجھے ایک بار ضرور ملے۔

## ابرہہ کے دل پر کعبہ کا اثر

(۱۹) کشف الاسرار میں ہے کہ ابرہہ جب اس جگہ پر اترا تو کعبہ معظمہ کی ہیبت اس کے دل پر چھا گئی، جس ارادہ سے آیا تھا اس سے پشیمان ہوا، دل میں ارادہ کیا کہ اگر کوئی کعبہ معظمہ کے لیے سفارش کرے تو واپس چلا جائے۔ اسی لیے کہا کہ رئیسِ مکہ سے ملاقات ہو جائے۔

(۲۰) حضرت عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کی ملاقات کے لیے چند بنو ہاشم کے ساتھ تشریف لائے۔

(۲۱) جسے حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کو بلانے کے لیے بھیجا تھا وہ آپ سے پہلے ہی ابرہہ کے پاس پہنچ گیا اور مندرجہ ذیل رپورٹ پیش کی۔

## نورِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی چمک عبدالمطلب کی پیشانی میں

(۲۲) مرزوقی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ابرہہ کو حضرت عبدالمطلب کی اطلاع اس کے ایک وزیر نے دی جسے انیس سائس الفیل کہا جاتا۔ کہا اس نے جو کہا:

| | |
|---|---|
| قد جاءك سيد قريش وصاحب | تیرے پاس سیدِ قریش اور عیرِ مکہ کا صاحب |
| عير مكّة الذى يطعم الناس فى | آیا ہے جو لوگوں کو گھروں میں اور وحوش کو |
| السهل والوحوش فى رؤوس الجبال | پہاڑوں کی چوٹیوں پر کھانا کھلاتا ہے۔ |

حقاء ا

تیرے پاس جو آدمی آیا وہ راست گفتار سیدِ قریش ہے، وہ کریم طبع نیک رو با سیادت و با سخاوت اور با ہیبت ہے،

| | |
|---|---|
| و آنکہ از وی نور ہمی تابد کہ منظر وی بتر سانید | اور یہ وُہ ہے کہ اس سے نور چمکتا ہے اس کا |
| یعنی نورِ مصطفےٰ علیہ السلام از پیشانی ئے | منظر ڈراتا ہے یعنی نورِ مصطفےٰ صلی اللہ |
| ہمی تافت۔ (ج ۱۰ ص ۵۱۳) | علیہ و آلہ وسلم اس کی پیشانی سے چمکتا ہے۔ |

## سوال وہابی

(۲۳) عبد المطلب رضی اللہ عنہ کی پیشانی مبارک میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نور کہاں، اس وقت تو آپ بی بی آمنہ (رضی اللہ عنہا) کے شکمِ اطہر میں جلوہ گر تھے۔

## جواب اویسی غفرلہٗ

حضرت عبد المطلب رضی اللہ عنہ کی پیشانی مبارک میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا نورِ اقدس کئی سال جلوہ گر رہا، پیشانی میں وہی تابانی تھی اگرچہ ذاتِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم منتقل ہوگئی لیکن اس کے اثرات تو باقی تھے۔ سورج ڈوب جاتا ہے لیکن اس کے نور کے اثرات کافی دیر تک باقی رہتے ہیں تو کیا شمسِ نبوت کے بارے میں کمی تھی کہ ذات کے انتقال کے بعد اس کے اثرات بھی مٹ گئے (معاذ اللہ)۔

## ابرہہ سے جبراً عبد المطلب کی تعظیم کرائی گئی

(۲۴) ابرہہ نے اپنے بیٹھنے کی جگہ خوب آراستہ کی اور تخت پر براجمان تھا کہ حضرت عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا اور نہ چاہتا تھا کہ انھیں اپنے ساتھ تخت پر بٹھائے کہ کہیں حبشی نہ کہیں کہ اتنا بڑا بادشہ اپنے ساتھ رئیسِ مکّہ کو بٹھائے ہوئے ہے۔ لیکن حضرت عبد المطلب جوں ہی تشریف لائے ابرہہ تخت سے نیچے آگیا اور انہیں تخت پر بٹھا کر خود بائیں جانب بیٹھا اور آپ کی تعظیم و تکریم کی اور نہایت شان و شوکت سے بٹھایا۔ آپ کی باتیں اس پر خوب اثر انداز ہوئیں اور چاہا کہ مجھ سے (ابرہہ سے) آپ کعبہ کے متعلق سفارش کریں تو انہیں ناامید نہ کروں گا۔ ترجمان کے ذریعے گفتگو ہوئی جسے ہم پہلے لکھ آئے ہیں۔

## حضرت عبد المطلب کی تقریر کا اضافہ

(۲۵) حضرت عبد المطلب نے یہ بھی فرمایا کہ کعبہ معظمہ کا مالک اب بھی اسی طرح حفاظت فرمائیگا جیسے پہلے اسے تُبّع اور سیف بن ذی یزن اور کسریٰ سے محفوظ رکھا اس سخن سے ابرہہ طیش میں آگیا اور کہا کہ اس کے اونٹ واپس کردو، اب میں دیکھتا ہوں مجھ سے کعبہ کو کون بچاتا ہے۔

(۲۶) جب ابرہہ کا ہاتھی ایسے بیٹھ گیا جیسے حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی اونٹنی قصواء حدیبیہ کے دن بیٹھ گئی تو آپ نے فرمایا، حبسہا حابس الفیل (اسے ہاتھی کے روکنے والے نے روکا ہے)۔

**ف**: بروك الفيل کا معنی ہے ہاتھی کا زمین پر گر جانا جبکہ اس کے ہاں اللہ تعالیٰ کا حکم آیا یا اس جگہ سے چمٹ جانا جیسے اونٹ زمین پر گھٹنے ٹیک کر بیٹھتا ہے، اس لیے کہ ہاتھی اونٹ کی طرح زمین پر نہیں بیٹھتا: جیسے عبداللطیف البغدادی نے کہا۔ فیل وفیلۃ۔

## نر و مادہ ہاتھی کے اعجوبے

(۲۷) قیلۃ (مادہ) کو سات سال تک حمل ٹھہرتا ہے جب مدت مکمل ہوتی ہے اور وضعِ حمل کا وقت قریب ہوتا ہے تو مادہ نہر میں کھڑی ہو جاتی ہے یہاں تک کہ وضعِ حمل ہوتا ہے اور یہ کھڑے کھڑے بچہ جنتی ہے اور نر اس کی اور بچے کی سانپوں سے نگرانی کرتا ہے۔

(۲۸) بعض نے کہا ہاتھی دو قسم ہے:

(i) اونٹ کی طرح نہیں بیٹھتا۔

(ii) اونٹ کی طرح بیٹھتا ہے۔

(۲۹) ابرہہ کے ہاتھی کو جب یمن یا کسی اور جہت میں چلاتے تو چل پڑتا۔

**ف**: ہرول ہجوں دحرج (چلنے اور دوڑنے کی درمیانی چال) ابرہہ نے تنگ آکر کہا کہ اسے (محمود ہاتھی کو) شراب پلاؤ تاکہ نشہ ہو تو اسے بے خبری سے کعبہ کی طرف لے چلیں گے لیکن شراب پینے کے باوجود بھی کعبہ کی طرف نہ چلتا بلکہ بیٹھ جاتا۔

(۳۰) کہتے ہیں کہ نفیل بن حبیب خثعمی نے ہاتھی کے کان پکڑ کر کہا:

| | |
|---|---|
| ابرك محمود وارجع راشدا من | اے محمود گھٹنوں کے بل بیٹھ یا سیدھا راستہ |
| حيث جئت فانك في بلد الله | لے کر جہاں سے آیا ہے چلا جا کیونکہ تو اللہ تعالیٰ |
| الحرام۔ | کے محترم شہر میں آیا ہے۔ |

جب ہاتھی کے کان میں یہ آواز پہنچی تو ہاتھی پیچھے ہٹ گیا حرم میں قدم نہ رکھے۔

(۳۱) یہ نفیل وہ ہے جس نے ابرہہ سے ارضِ خثعم سے جنگ کی، ارضِ خثعم ایک جبل ہے اس کے باسیوں کو خثعمیون کہا جاتا ہے، خثعم اس قبیلے کا مورثِ اعلیٰ تھا۔ نفیل نے ابرہہ سے شکست کھائی اور قیدی ہو گیا ابرہہ کے پاس لایا گیا تو کہا مجھے قتل نہ کرو میں تمہیں ارضِ عرب تک لے چلوں گا اسی لیے ابرہہ نے اسے قتل نہ کیا اور وہ ابرہہ اور اس کے لشکر کو عرب لانے کے لیے لے چلا، جب طائف سے گزرے انہوں نے دیکھا کہ ابرہہ سے مقابلہ کی تاب نہیں تو وہ اس کے زیرِ فرمان ہو گئے اور آگے مکہ معظمہ تک پہنچانے کے لیے ابو رغال کو بھیجا ابو رغال ہی ابرہہ کو مغمس میں لے آیا جو مکہ معظمہ سے تین میل (طائف کی طرف) دور ہے اور ابو رغال یہیں مرا اور وہاں

اس کی قبر ہے جس پر پتھر برسائے جاتے ہیں (کما جاء فی بعض التفاسیر)

(۳۲) جب عرب کے علاقوں سے ابرہہ گزرتا اور انہیں معلوم ہوجاتا کہ یہ کعبہ کو ڈھانے جارہا ہے تو اس کے ساتھ جہاد فرض سمجھ کر جنگ کرتے اسی لیے ابرہہ کو یمن سے مکہ معظمہ تک کئی قبائل حائل ہوئے لیکن ابرہہ سب کو شکست دیتا ہوا آگے بڑھتا رہا منجملہ ان کے یہی نفیل بن حبیب بھی تھا اسے قتل نہ کیا تاکہ وہ اسے مکہ معظمہ تک پہنچا ئے۔

(۳۳) حضرت عبدالمطلب نے جو دُعا مانگی اس کے الفاظ یہ تھے:

| | |
|---|---|
| لاھم ان المرء یحمی رحلہ فامنع | اے اللہ! ہر آدمی اپنے سامان کا محافظ ہوتا ہے |
| حلالك لا یغلبن صلیبھم ومحالھم | تو بھی اپنے گھر کی حفاظت فرما اس کی صلیب |
| غدوا محالك۔ | اور قوت تیری قوت پر غلبہ نہ پاجائے اور وہ |
| | کل تیرے گھر پر آئیں گے۔ |

## شرح دعائے عبدالمطلب

وہ مذہباً نصاریٰ تھے اسی لیے صلیب کا لفظ اختیار فرمایا لاھم دراصل اللّٰھم تھا۔ عرب الف ولام حذف کرکے صرف ما بقی پر اکتفا کرتے ہیں حلال بکسر الحاء المہملہ بمعنی بیوت مجتمعہ المحال (بکسر المیم) بمعنی شدۃ وقوۃ۔ الغد دراصل آنے والے کل کے دن کو کہا جاتا ہے۔

## دعائے مستجاب

حضرت عبدالمطلب ابھی دعا مانگ رہے تھے کہ دیکھا عجیب پرندے آگئے ہیں نہ وہ نجد کے ہیں نہ تہامہ کے اور نہ حجاز کے بلکہ ان کی شان بھی عجیب ہے۔

## ابابیل کا تعارف

ابن الشیخ نے فرمایا کہ حضرت عبدالمطلب وابومسعود ثقفی پہاڑ کے اوپر چڑھ کر ابرہہ کے لشکر کو دیکھ رہے تھے تو اللہ تعالیٰ نے سیاہ پرندے بھیجے جن کی چونچیں سُرخ اور گردنیں سبز اور لمبی یا سبز یا سفید یا ابلق یا وہ کبوتر تھے جیسے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے سوال ہُوا تو فرمایا وُہ پرندے کبوتر تھے جن کا ابتایا ہی کبوتر ہیں جو اب مکہ معظمہ میں ہیں۔

ف: بعض نے کہا کہ یہ اشتباہ ہے اس میں کہا گیا ہے کہ ابابیل کی نسل کی وہ چڑیاں ہیں جو زرازیر کے مشابہ ہیں جو حرم شریف میں باب ابراہیم پر رہتی ہیں ورنہ حرم کے کبوتر تو اس کبوتر کی نسل سے ہیں جس نے غار (ثور) پر گھونسلہ بنایا تھا۔

ف: زرازیر جمع زرزور (بضم الزاء) ایک چھوٹا سا پرندہ جو چڑیا کی قسم کا ہے اسے زرزور اسکی آواز کی وجہ سے کہتے ہیں۔

## روایت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا وہ پرندے ابابیل خطاطیف (انکس کی طرح لوہے جن سے چیزیں اُچک کے لے جائیں) اور وطاویط (چمگادڑوں جیسے تھے جو دریا کے کناروں پر ہوتے ہیں ان کی ناک پرندوں جیسی اور ہتھیلیاں اور داڑھیں کتوں جیسی۔

**ف** : حضرت ابن جبیر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ان جیسے پرندے نہ پہلے نہ بعد کو دیکھے گئے۔ حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ مغربی عنقائے تھے۔ خبر میں ہے کہ وہ پرندے زمین و آسمان کے درمیان زندگی بسر کرتے اور بچے جنتے ہیں۔ بعض نے کہا وہ آسمانی پرندے ہیں۔ کہا گیا ہے کہ شام کو وہ پرندے سمندر کی جانب سے فوج فوج آئے ہر ایک کے پاس مسور کے دانے سے بڑی اور چنے سے چھوٹی تین کنکریاں تھیں۔ دو دونوں پنجوں میں اور ایک چونچ میں صبح کے وقت لے کر اُڑے۔

## کنکریاں اُم ہانی کے گھر میں

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ میں نے وہ کنکریاں ام ہانی (رضی اللہ عنہا) کے گھر ایک سُرخ دھاری دار بوری میں دیکھیں جو ظفاری مُہرے جیسی تھیں۔

**ف** : ظفار بروزن قطام یمن میں ایک شہر ہے صنعاء کے قریب اس کی طرف مُہرے منسوب ہوتے ہیں اس دوران سخت آندھی چلی جس میں بہت شدّت اور تیزی تھی۔ جس پر وہ سنگریزہ چھوڑتے وہ سنگریزہ اس کے خُود کو توڑ کر سر سے نکل کر جسم کو چیر کر ہاتھی میں سے گزر کر زمین پر پہنچتا ہر سنگریزہ پر اس شخص کا نام لکھا ہوا تھا جسے ہلاک کیا جانا تھا۔

## تفسیر صوفیانہ

حضرت قاشانی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ وحوش وطیور کا الہام انسان کے الہام کے زیادہ قریب ہوتا ہے لیکن ان کے نفوس سادہ ہوتے ہیں علاوہ ازیں پتھروں میں اللہ تعالےٰ نے ایک خصوصی خاصیت امانت رکھی ہے اور یہ بات بعید از قیاس بھی نہیں جو اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ سے مطلع ہوا اور اسے حجابِ حکمت مکشوف ہوئے تو ایسی مثالوں کی لمّیت سے باخبر ہے۔

## صاحبِ روح البیان کے دَور کا ایک عجیب واقعہ

ہمارے (صاحبِ رُوح البیان قدس سرہٗ کے) دَور (۱۱۱۱ھ) میں اس قسم کا واقعہ ہوا، چنانچہ ابی لوزد کے شہر پر چُوہوں نے غلبہ پا لیا اور ان کی کھیتیاں برباد کر کے پھر جنگل میں بھاگ گئے تو جیحوں کے کنارے پر تھا ہر ایک چوہے نے ایک پھل دار درخت کی لکڑی لی جو نہر کے کنارے پر ہوتا ہے ہر چوہا اسی لکڑی پر سوار ہو کر دریا عبور کر گیا اور یہ بات کسی تاویل کی محتاج نہیں، جیسے قیامت کے احوال وغیرہ کہ وہ

عجیب وغریب ہیں اگرچہ ہماری سمجھ سے بالاتر ہیں لیکن یہ نہیں ہو سکتا کہ ہم انہیں اپنے قیاس کے مطابق تاویل کریں۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جس کو وہ کنکری لگتی وہ چیچک میں مبتلا ہو جاتا۔

## اعجوبہ

ف : خبر میں ہے کہ چیچک کی بیماری سب سے پہلے عرب میں اسی دوران پیدا ہوئی، اس سے ابرہہ کا لشکر بھاگا اور مختلف راستوں پر مرتے رہے۔

ف : بعض نے کہا جسے بھی وہ کنکری لگی وہ فوراً وہیں پر مرگیا۔ (انسان العیون)

## قوم ابرہہ کے مرنے کے بعد

حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ ابرہہ کا لشکر تو کعبہ کو ڈھانے کے لیے تیار بیٹھا تھا کافی دیر ہوئی اب تک تو وہ اپنا کام کرکے چلے گئے ہوں گے، اسی لیے پہاڑ سے اتر کر سواری پر سوار ہو کر شہر مکہ معظمہ میں پہنچے تو دیکھا کہ ابرہہ کا اکثر لشکر شہر اور اس کے اردگرد مرا پڑا ہے اور جو بچ گئے وہ بھاگ گئے اور کافی مقدار میں سونا چاندی اور زر و دولت چھوڑ گئے۔

ف : حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے یہ منظر دیکھ کر اہل مکہ کو اطلاع دی اور ابرہہ کا چھوڑا ہوا سونا چاندی مال غنیمت کے طور جمع کیا۔

ف : جو صحیح و سالم ابرہہ کے ساتھ بھاگ نکلے، یمن تک گئے لیکن راستے میں گرتے پڑتے مختلف جگہوں پر سب کے سب مرگئے ایک بھی زندہ نہ رہا۔

ف : حضرت کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ قوم ابرہہ کی بیک وقت جڑ کٹی تھی اور وہ ہاتھی بھی سارے کے سارے مرگئے۔

ف : بعض نے کہا سب مرگئے سوائے کندی کے، اس نے کہا ؎

اکندۃ لو رأیت و لو نریتا یجنب ربا المغمس ما القینا

حمد اللہ ان قد بث طیرا وظل سحابۃ تھمی علینا

ترجمہ : اے کندہ! اگر ہمارا حشر دیکھتا مغمس کے دامن میں جو ہمیں آفت نے گھیرا، اللہ تعالیٰ ہمیں کافی، وہ یہ کہ پرندے پھوٹ پڑے اور بادل کی طرح ہم پر کنکریاں برساتے تھے۔

## ابرہہ کا انجام بد

ابرہہ یمن کی طرف بھاگا تو اسے گندی بیماری نے پکڑا تو اس کے اعضاء تھوڑے تھوڑے ہو کر گرنے لگے یہاں تک کہ صنعاء تک پہنچا تو چوزے کی طرح تھا اور نہ مرا یہاں تک کہ اس کے دل کی جانب سے سینہ پھٹا تو مرگیا۔

## ابرہہ کا جانشین

ابرہہ کے مرنے کے بعد اس کا بیٹا یکسوم جانشین ہوا۔

## ابرہہ کے وزیر کا انجامِ بد

ابرہہ کا وزیر ابویکسوم بھاگا تو اس کے سر پر پرندے حلقہ باندھ کر منڈلاتے رہے یہاں تک کہ اس نے نجاشی کے پاس پہنچ کر تمام واقعہ سنایا جونہی قصہ مکمل کیا تو اس پر کنکری گری جس پر وہ فوراً بادشاہ کے سامنے گر کر مر گیا اس میں اللہ تعالیٰ نے نجاشی کو دکھایا کہ ان کی موت کیسے واقع ہوئی۔

## ابرہہ کا پرندہ

بعض نے کہا کہ ابابیل نے ابرہہ کا تمام لشکر مار ڈالا سوائے ابرہہ کے کہ اس کے نام کا پرندہ اس کے سر پر اڑتا رہا۔ ابرہہ مکہ کی آبادی سے نکل کر حبشہ کو بھاگا تو بھی پرندہ اس کے سر پر اونچا اڑتا رہا اسے معلوم نہ ہو سکا، بالآخر ابرہہ حبشہ کے نجاشی بادشاہ کے پاس پہنچا، نجاشی نے ازراہِ تعجب پوچھا کہ وہ پرندے کیسے تھے جنہوں نے اتنے بڑے لشکر کو مار ڈالا اچانک ابرہہ کی نگاہ اوپر کے اڑتے پرندے پر پڑی تو کہا ان میں سے ایک یہ ہے۔ ابھی یہ کہہ ہی رہا تھا کہ پرندے نے سنگریزہ پھینکا تو ابرہہ نجاشی کے سامنے تباہ ہوگیا۔ اس سے نجاشی کو سخت عبرت ہوئی اور اس کے دل پر یہ بات منقش ہوگئی ؎

نوشت خامۂ تقدیر بر جریدۂ دہر
خطی کہ فاعتبروا یا اولی الابصار

**ترجمہ:** جریدۂ دہر پر خامۂ تقدیر نے لکھا یہ مضمون کہ اے عقل والو! عبرت حاصل کرو۔

## قومِ ابرہہ کے دو اندھے مکہ معظمہ میں

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے ہاتھی کا ایک قائد اور دوسرا چلانے والا مکہ معظمہ میں (دونوں کو) اندھا دیکھا اور وہ چل پھر بھی نہیں سکتے تھے۔ لوگوں سے روٹیاں مانگ کر گزارہ کرتے تھے۔

**ف:** اس روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ قومِ ابرہہ سے کئی لوگ بچ بھی گئے تھے منجملہ ان کے دو یہ بھی تھے جو واپس نہ جا سکے اور مکہ معظمہ میں رہ گئے تھے۔ (انسان العیون)

## قومِ ابرہہ کا مالِ غنیمت قریشِ مکہ کے ہاتھ میں

حواشی ابن الشیخ میں ہے کہ عبدالمطلب اور ابومسعود ثقفی لشکرِ ابرہہ کو پہاڑ کی چوٹی سے دیکھ رہے تھے کہ ان پر پرندے کنکریاں برسا رہے ہیں جب وہ سب ہلاک ہوگئے تو خاموشی چھا گئی۔ حضرت عبدالمطلب نے ثقفی کو فرمایا اب خاموشی کیوں، شاید ابرہہ کا لشکر واپس چلا گیا، نیچے اترے، لشکر میں گئے تو سب کو ہلاک پایا۔ دونوں نے بے شمار سونا چاندی جمع کر کے اپنے علیحدہ علیحدہ گڑھے کھود کر ان میں

دفن کردیا اسی لیے یہ دونوں غنی تھے۔

**عثمان غنی کا غناء کیسا** سبط ابن الجوزی نے لکھا کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کی تونگری اسی مال سے تھی کیونکہ قوم ابرہہ کی تباہی کے بعد حضرت عثمان کے والد عفان اور حضرت عبدالمطلب اور ابومسعود ثقفی تینوں سب سے پہلے لشکر کے خیموں میں پہنچے تو بہ نسبت دوسرے قریش کے انہوں نے لشکر ابرہہ کے اسباب اور سونا چاندی وغیرہ زیادہ جمع کیا اور زمین کھود کر خزانے بنا لیے اسی لیے یہ تینوں مکہ میں قریش سے زیادہ دولتمند تھے۔ عفان کے مرنے کے بعد وراثت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سنبھالی۔

**سوال** : ابرہہ سے تو کعبہ کی حفاظت کی گئی لیکن حجاج نے فلاخن سے کعبہ پر پتھر برسائے، اس کو کچھ نہ ہوا، کیوں؟

**جواب** : حجاج کا پتھر برسانا کعبہ معظمہ کے ڈھانے کے ارادہ سے نہ تھا، نہ ہی اس کو خراب کرنا مطلوب تھا بلکہ وہ تو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کو تنگ کرنا چاہتا تھا تاکہ وہ اس کے قابو میں آجائیں۔

**ف** : اس کے باوجود بھی کہ وہ امن والا حرم ہے اسی لیے حجاج کو دنیائے عالم کا نصف عذاب دوزخ پہنچے گا (اس لیے قطع نظر ظلم کے گناہ کے اس نے کعبہ معظمہ کی بے حرمتی کی)

**سوال** : قرامطہ نے کعبہ معظمہ کی بےحرمتی میں کیا کمی کی، انہوں نے بھی کعبہ کی بے حرمتی میں کوئی کسر نہ چھوڑی۔

**جواب** : فقیر محمد فیض احمد اویسی غفرلہٗ کہتا ہے کہ کعبہ کی بے حرمتی پر ظالم کی مکمل جڑ کاٹ دینے کا عذاب امتِ مصطفویہ (علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) سے مرفوع ہے اور اس امت کو سابقہ امم سے خوارق عادات میں وافر حصہ نصیب ہے اور اس امت سے رفع العذاب کی ایک دلیل یہ ہے کہ ولی اللہ سے کعبہ افضل نہیں (لیست الکعبۃ بافضل من الانسان الکامل) جب ولی اللہ کے دشمن بلکہ قاتل سے بھی کبھی اللہ تعالیٰ درگزر فرماتا ہے (حالانکہ ولی اللہ کے دشمن سے اعلانِ جنگ کا حکم حدیث قدسی شریف میں ہے) اگرچہ کسی پر کتنا ہی شدید غضبناک ہوجائے لیکن پھر بھی مہلت دیتا ہے لیکن گرفت سے بچاتا نہیں (اگر وہ توبہ کرے) ظالموں پر خدا کی لعنت۔ (چنانچہ حجاج کا حال سب کو معلوم ہے) قرامطہ کا حال ملاحظہ ہو (تفسیر میں جواب بعد کو لکھا قرامطہ کا حال پہلے۔ فقیر اویسی غفرلہٗ قارئین کی سہولت کے لیے جواب پہلے لکھ دیا اور قرامطہ اب لکھتا ہے تاکہ مضمون کا ضبط و نفس صحیح رہے۔ اضافہ از اویسی غفرلہٗ)

**قرامطہ کا تعارف اور مختصر احوال** قرامطہ کا سردار ابو سعید تھا اور یہ گروہ ملحد تھا کو فہ میں ۲۷۰ ہجری میں ظاہر ہوئے (یہ فرقہ شیعہ شنیعہ کی

ایک شاخ ہے)

## قرامطہ کے غلط مسائل

(۱) جنابت سے غسل فرض نہیں۔
(۲) شراب حلال۔
(۳) سال میں صرف دُو روزے فرض یوم نیروز و یوم مہرجان۔
(۴) اذان میں یہ الفاظ بڑھاتے تھے ان محمد بن الحنفیۃ رسول اللہ (جیسے شیعہ نے اذان میں بڑھادیا ہے ان علیاً ولی اللہ ووصی رسول اللہ الخ۔ اس کی تفصیل اور تردید فقیر کی کتاب "اذانِ شیعہ" میں دیکھئے۔ اضافہ از اویسی غفرلہٗ)
(۵) حج وعمرہ بیت المقدس میں ہے (مکہ معظمہ کے کعبہ مکرمہ کے حج کے قائل نہ تھے)

## قرامطہ کے پیروکار

ان کی پیروی میں جُہال پھنسے (جیسے عموماً ہر ہر تا بو تے یا حسین کہنے والے جاہل ہوتے ہیں، بد مذاہب کے قائدین نے سب سے پہلے پھنسایا تو جُہال کو نجدی تحریک کو دیکھ لیجئے کہ جب سے اس کا آغاز ہُوا تو نجد کے بدوؤں سے ایسے ہی ہمارے دور کے جاہل پیروں اور گدی نشینوں نے بھی عموماً جاہلوں کو پھانسا ہُوا ہے یا خوشامدی اور چاپلوس ملاؤں کو۔ اللہ تعالیٰ نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی اُمت کو گمراہوں اور بے ایمان فرقوں سے محفوظ رکھے (آمین۔ اضافہ از اویسی غفرلہٗ) یا قرامطہ کے پھندے میں پھنسے تو دیہاتی لوگ۔ اس طرح کے جُہال اور دیہاتیوں سے قرامطہ نے بڑی شوکت پائی یہاں تک کہ اسی فرقہ کے گرُو (ابو سعید) اور اس کے بیٹے ابو طاہر کی نحوست سے بغداد کے لوگوں سے حج منقطع ہو گیا۔

## قرامطہ کا دوسرا گروہ ابوالطاہر اور اس کا تعارف اور ظلم

محمد سعید کے بیٹے ابوالطاہر نے کوفہ میں ایک دار تیار کیا اس کا نام رکھا دار الہجرۃ۔ ابو طاہر کا فساد و غلبہ اور مسلمانوں کا قتل حد سے بڑھ گیا یہاں تک کہ لوگوں کے دلوں میں اس کی ہیبت بیٹھ گئی اور اس کے ماننے والے بھی بکثرت ہو گئے خلیفہ مقتدر باللہ (یہ خلفاءِ عباسیہ کا سولھواں خلیفہ تھا) کا لشکر بارہا ابو طاہر کے مقابلہ کے لیے آیا لیکن ہر بار یہ شکست دیتا رہا اس کے بعد مقتدر باللہ خود حج کے لیے کئی سواروں کے ساتھ مکہ معظمہ روانہ ہوا تو یہی ابو طاہر ترویہ (۸ ذوالحج) کے دن مسجد حرام (مکہ معظمہ) میں آڑے آیا، بہت سے حجاج کو شہید کیا بلکہ جوف کعبہ میں بے شمار لوگوں کو شہید کر کے بئرِ زمزم میں پھینک دیا حجر اسود کو گُرز مار کر توڑا پھر اسے اکھاڑ کر اپنے ساتھ لے گیا اور کعبہ کا دروازہ اکھاڑا اور کعبہ کا غلاف اتارا، کعبہ کی چھت توڑی اور غلاف پھاڑ کر اپنے ساتھیوں میں تقسیم کیا

اور زمزم شریف کا قبہ ڈھا دیا۔ مکہ معظمہ میں گیارہ دن قیام کر کے واپس لوٹا اور حجرِ اسود ساتھ لے گیا اور یہ حجرِ اسود بیس سال قرامطہ کے پاس رہا۔

**تبرک کا ثبوت** (جب حجرِ اسود بیس سال تک قرامطہ کے پاس رہا تو مسلمانوں کا یہ حال تھا کہ)

وکان الناس یضعون ایدیھم محلہ للتبرک۔ — اور لوگ اس جگہ پر تبرک کے طور پر ہاتھ پھیرا کرتے تھے۔

(روح البیان ج ۱۰ ص ۶۱۷)

**حجرِ اسود کی قیمت:** قرامطہ کو پچاس ہزار دینار حجرِ اسود کی واپسی کے لیے دئے گئے تب بھی اس نے دینے سے انکار کر دیا یہاں تک کہ چوبیسویں خلیفہ بنو عباس مطیع لامر اللہ کے دور میں واپس لایا گیا جس کی بھاری قیمت ادا کی گئی۔ خلیفہ مذکور نے حجرِ اسود کا چاندی کا طوق بنایا جس کی مضبوطی پر تین ہزار سات سو ساڑھے نوے درہم خرچ ہوئے۔

**اعجوبہ حجرِ اسود** حجرِ اسود جب اکھاڑا گیا تو اس کی سیاہی صرف سر کی جانب تھی باقی سارا سفید ہی سفید تھا۔ اس کا طول ایک ہاتھ کے برابر تھا۔

**کعبہ کے ایک اور گستاخ کا قصہ** قرامطہ کے بعد پھر ۴۱۳ھ ہجری میں ملاحدہ کا ایک فرد تھا جس نے حجرِ اسود پر نیزے کی تین ضربیں لگائیں جن سے حجرِ اسود کے چہرہ (ظاہری حصہ) پھٹ گیا تو اس سے مُہروں جیسے ٹکڑے گرے اور ان کے توڑنے سے گندمی رنگ کے چند دانے نکلے جو زردی مائل تھے خشخاش کی طرح، بنو شیبہ نے ان ٹکڑوں (ذرّوں) کو جمع کر کے ان کو ملا کر آٹے کی طرح کیا اور حجرِ اسود کے سوراخوں کو اس خمیر سے پُر کر کے اسے طلاء کیا گیا (اس پر اعتراضات کے جوابات فقیر اویسی غفرلہٗ لکھ چکا ہے)

**اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَھُمْ فِیْ تَضْلِیْلٍ** (کیا نہیں بنایا ان کے مکر کو گمراہی) ہمزہ تقریر کا ہے۔

**حلِ لغات:** ضلّل کیدہ اسے ضال وضائع وغیرہ بنایا اسی طرح فرمایا:

وماکید الکافرین الا فی ضلال۔ — اور کافرین کا مکر نہیں مگر گمراہی میں۔

کہا جاتا ہے:

ضل الماء فی اللبن۔ — پانی دودھ میں گیا اور غائب ہوا۔

اب معنیٰ یہ ہوا کہ بیشک اللہ تعالیٰ نے ان کے مکر اور حیلہ کو جو کہ انہوں نے زائرین کو کعبہ کی زیارت سے روکنے کا پروگرام بنایا اور اس کے خراب کرنے کی تجویز کی تمام ملیا میٹ اور ضائع اور باطل کر دی بایں طور

کر انہیں بُری طرح ہلاک کر دیا اور ان کی ہلاکت کے بعد انہیں اسی طرح کی جزا دی کہ کعبہ کو خراب کرنے کا ارادہ کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کے کنیسہ (گرجا) کو ایسا تباہ و برباد کیا کہ آج اس کا نام و نشان تک نہیں ہے۔

**ف**: انسان العیون میں ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے اصحاب الفیل کو نیست و نابود کیا تو قریش کی عزت و عظمت اور ہیبت لوگوں کے دلوں میں بڑھ گئی یہاں تک کہ عوام کہتے کہ کعبہ والے اہل اللہ (اولیاء اللہ) ہیں اس لئے کہ اللہ تعالیٰ ان کے ساتھ ہے اور حبشہ بالکل مٹ کر رہ گیا اور وہ کنیسہ جسے ابرہہ نے زرکثیر خرچ کر کے بنایا نہ صرف خود مٹ گیا بلکہ اس کا ماحول بھی ویران و خراب ہو گیا کہ ابرہہ کے مرنے کے بعد اسے کسی نے تیار نہ کیا بلکہ اس کے اردگرد بکثرت درندوں، سانپوں اور جنات نے ڈیرا جما لیا۔ پھر جو کوئی اس کنیسہ سے کچھ لینا چاہتا تو جنات اس کے پیچھے پڑ جاتے یہاں تک کہ سفاح پہلے خلیفہ بنو عباس کے زمانے تک یہی حال رہا۔ اسے کنیسۂ ابرہہ کا حال سُنایا گیا تو اس نے اپنا عامل یمن بھیجا اس نے کنیسہ کی توڑ پھوڑ کر کے اس کی وہ اینٹیں جو سونے سے مرصع تھیں اور وہ آلات جن پر سونے کا جڑاؤ تھا سب لے لیا، یُوں اسے سونے اور دیگر سامان کا بہت بڑا ذخیرہ حاصل ہُوا۔ اس کے بعد اس کے کنیسہ کا نام و نشان بھی باقی نہ رہا۔

**وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا** (اور ان پر پرندے بھیجے) الم یجعل پر اس کا عطف ہے اس لیے کہ اس میں ہمزہ انکار (نفی) کا ہے جیسے گزرا۔ **اَبَابِيْلَ** طیراً کی صفت ہے یعنی پرندوں کی جماعتیں کیونکہ وہ پرندے جُھنڈ کے جھنڈ تھے اور ایک کے بعد دوسرا لشکر آ جاتا اور چار سو وہی پرندے ہی پرندے تھے۔

**حلِ لغات** ابابیل اباله کی جمع ہے بمعنی لکڑیوں کا بڑا گٹھا۔ اسے پرندوں کے جُھرمٹ سے تشبیہ دی گئی کہ وہ گٹھے کی لکڑیوں کی طرح ایک دوسرے سے ملے ہوئے تھے۔ بعض نے کہا کہ ابابیل مفرد ہے عبادید کی طرح، یعنی لوگوں کے گروہ جو ہر طرف میں جاتے ہوئے نظر آئیں۔ شماطیط بمعنی متفرق ٹکڑے۔ لیکن اس پر اعتراض ہو گا کہ ابابیل اگر مفرد ہے تو نحویوں کے نزدیک مشکل ہے کیونکہ یہ وزن غیر منصرف کے لیے ہے اور اس کا وزن مفردات میں نہیں ہے۔

**تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ** پرندے انہیں کنکر مارتے تھے۔ طیراً کی دوسری صفت ہے۔

**ف**: سیدنا ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے یرمیھم پڑھا ہے، اس کا فاعل اللہ ہے یا اس کا فاعل طیر ہے کیونکہ یہ اسم جمع ہے اس کی تانیث باعتبار معنٰی کے ہے۔

**حلِ لغات**: الحجارة حجر (بالتحریک) کی جمع ہے بمعنی پتھر۔ یعنی وہ پرندے لشکر پر پتھر پھینکتے تھے۔ کہا جاتا ہے: رمی الشئ بمعنی القاه یعنی اس کے ساتھ اسے پھینکا۔

**مِّنْ سِجِّيْلٍ** پتھر والی گیلی مٹی بمعنی آجر (پکی اینٹ) پتھریلی زمین۔ بعض نے کہا کہ سجّیل

دُو جنسوں سے مرکب ہوتا ہے :

(۱) سنج بمعنی سنگ،

(۲) جیل بمعنی گیلی مٹّی۔

یا وہ دفتر کا علم جس میں کافروں کے عذاب کی کتابیں ہیں۔ سِجّین کا بھی یہی مطلب ہے۔ یعنی اُس دفتر کا علم ہے جس میں کفار کے عذاب کے اعمال لکھے جاتے ہیں گویا کہا گیا ہے ساتھ پتھروں کے جو جملہ عذاب میں سے ایک تھا جو مکتوب و مدوّن تھا۔ اس کا اشتقاق اسجال سے ہے بمعنی ارسال۔

فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُولٍ (تو انہیں کر ڈالا کھائی کھیتی کی پتّی) کھیتی کے پتّوں کی طرح جس میں کھانے والی چیزیں واقع ہوجائیں وہ جسے کیڑے کھائیں اور کھیتوں کے پتّوں کو عصف سے موسوم کیا جاتا ہے کیونکہ اس کی شان یہ ہے کہ اس کے ٹکڑے ٹکڑے کیے جائیں تاکہ اسے ہوا اڑا کر لے جائے یعنی اِدھر اُدھر پھینک دے۔ انہیں (ابرہہ کے لشکر کو) اس (بھوسہ) سے تشبیہ دینا فنا اور ان کے بالکل مٹ جانے کی وجہ سے ہے یا اس اعتبار سے کہ لشکرِ ابرہہ کے جسموں میں پتھر لگنے کی وجہ سے سوراخ ہوگئے اُس کھیتی کی طرح جسے کیڑے کھا جائیں۔ یا یہ معنی ہے کہ وہ کھیتی کے پتّوں کی طرح تھے کہ جس کے دانے کھائے جائیں باقی خالی بھوسہ پڑا ہو۔ یہاں مضاف محذوف ہے اور مضاف الیہ اس کے قائم مقام ہے دراصل عبارت کعصف ماکول الحب تھی۔ انہیں اس کھیتی سے تشبیہ دی گئی جس کے دانے نکال لیے گئے ہوں ان کی ارواح کے نکل جانے اور خالی اجسام باقی رہ جانے کی وجہ سے۔ یا یہ لشکر بھوسہ کے تنکوں کی طرح ہیں جنہیں جانور کھا کر گوبر بنا کر نکال باہر پھینکتے ہیں پھر وہ گوبر خشک ہوکر اس کے اجزاء متفرق ہوجائیں ان کے جوڑوں کے ٹکڑے ٹکڑے ہونے کو گوبر کے اجزاء سے متفرق ہونے سے تشبیہ دی گئی اس میں ان کے حال کو بھوسہ کے حال کے برابر ظاہر کرنا اور بہتر مبالغہ ہے۔ وہ اس طرح کہ انہیں بھوسہ کی طرح بنانے پر اکتفاء نہیں کیا اگرچہ یہ بھی ایک بے فائدہ شے ہے بلکہ انہیں گوبر کے حال تک پہنچادیا لیکن گوبر کہنے کے بجائے ماکول کہا ہے یا اس کے سب سے پہلے حال کی طرف اشارہ کیا ہے بطریقِ کنایہ ہے یہ حسنِ ادب کی رعایت ہے کیونکہ گوبر کا ذکر ایک قبیح تعبیر ہے جیسے عیسیٰ اور آپ کی والدہ گرامی علیٰ نبینا وعلیہما السلام کے بول و براز کے ذکر کی بجائے کانا یاکلان الطعام (وہ طعام کھاتے تھے) فرمایا گیا ہے قرآن مجید میں ایسے مقامات پہ ایسے کنایات ہوتے ہیں۔

**فائدہ صوفیانہ** بعض عارفین نے فرمایا جس کا غیر اللہ پر اعتماد ہوا اسے اللہ تعالیٰ ضعیف ترین مخلوق سے تباہ کرتا ہے کیا نہیں دیکھتے ہو کہ اصحاب الفیل نے جب ہاتھیوں کی کثرت پر اعتماد کیا اس اعتبار سے کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں قوی اور طاقت ور ہے انہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی ضعیف ترین

مخلوق سے تباہ کرایا، یعنی پرندوں سے۔

**لطیفہ صوفیانہ** عارفین نے فرمایا کہ اگر ہاتھی نہیں بن سکتے تو کم از کم مچھر ہی بن جاؤ کہ وہ ہاتھی کا ہم صورت اور ہم شکل ہے۔ مچھر کہتا ہے کہ اگرچہ میں ہاتھی نہیں کہ اس کی طرح بوجھ اٹھاؤں ہاں ہاتھی کی شکل کا ہوں لیکن بوجھ کسی پر نہیں ڈالتا۔

**تفسیر صوفیانہ** اس میں ابرہہ نفس متمردہ کی طرف اشارہ ہے جو کہ وہ غضب و حقد و حسد پر پیدا شدہ ہے ہاتھی کی خلقت میں ہے جیسے درندگی درندے میں اور تکبر شیر میں۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے پرندے (ارواح) بھیجے جو اذکار و اوراد کے پتھر پھینکے تو پھر انہیں کھانے والے کھا گئے اور ان کی برائیوں کی کھیتیاں اڑ گئیں اور ان کی طبیعت جسمانیہ کا قلیس باطل ہو گیا جو قوی کو اپنی طرف بلاتا تھا اور یہ دعوت شیطان کے زینت دینے سے تھی تو وہ دعوت روح کی دعوت کا مقابلہ نہیں کر سکتی جو وہ کعبۂ قلب کی طرف بلاتی ہے اور وہ رحمٰن سے ہے ؎

(۱) ہر کہ بر شمع خدا آرد تفو — شمع کے میرد بسوزد پوز او

(۲) چون تو خفاشان بسے بینند خواب — کیں جہان ماند یتیم از آفتاب

**ترجمہ:** (۱) جو شمع خدا پر پھونک مارتا ہے شمع تو کیا بجھے گی اس کا اپنا منہ ہی کالا ہوگا۔

(۲) تیرے جیسے چمگادڑ بڑے خواب دیکھتے ہیں کہ یہ جہان سورج سے یتیم ہو جائیگا۔

**ف:** ماکول پر وقف ہے اس کے بعد اللہ اکبر کہا جائے اسے وصل نہ کیا جائے تاکہ ایہام نہ ہو۔

(صاحب روح البیان رحمہ اللہ نے فرمایا کہ) خمیس کے دن، جمادی الاولیٰ ۷ ۱۱۱۱ھ کو سورۃ الفیل کی تفسیر سے فراغت ہوئی۔

فقیر اویسی غفرلہ نے سورۃ الفیل کی تفسیر کے ترجمہ سے ۶ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ میں شب بدھ کو فراغت پائی۔

---

# سُورۃ الایلاف

| اٰیاتہا ۴ | (۱-۶) سورۃ الایلاف مکیّۃ (۲۹) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ ۝ اٖلٰفِہِمۡ رِحۡلَۃَ الشِّتَآءِ وَ الصَّیۡفِ ۝ فَلۡیَعۡبُدُوۡا رَبَّ ہٰذَا الۡبَیۡتِ ۝ الَّذِیۡۤ اَطۡعَمَہُمۡ مِّنۡ جُوۡعٍ ۬ۙ وَّ اٰمَنَہُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ ۝

ترجمہ : اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔
اس لیے کہ قریش کو میل دلایا ان کے جاڑے اور گرمی دونوں کے کوچ میں میل دلایا تو انہیں چاہیئے اس گھر کے رب کی بندگی کریں جس نے انہیں بھوک میں کھانا دیا اور انہیں ایک بڑے خوف سے امان بخشا۔

---

سورۃ الایلف مکیہ ہے چار آیات ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ (اس لیے کہ قریش کو میل دلایا) یہ فلیعبدوا کے متعلق ہے یہ زجاج کا قول ہے کلام میں جو شرط کا معنیٰ ہے اسی لیے فاء شرطیہ ہے کیونکہ معنیٰ ہے ان انعم اللہ علیہم الخ اگر ان پر اللہ تعالیٰ کا غیر محصور انعام ہے تو اگر وہ دیگر نعمتوں پر عبادت نہ کریں تو کم از کم اس بڑی نعمت پر تو عبادت کریں اس تقریر پر ایلاف فعل متعدی ہے الالف سے ہے اور وہ مبنی للمفعول اپنے اول مفعول کی طرف مضاف مفعول ثانی سے مفعول مطلق ہے

یعنی رحلۃ سے، جیسے اس سے ایلاف میں مقید کیا گیا ہے۔

**حل لغات** کہا جاتا ہے، الفت الشئ بالقصر والفتہ بالمد۔ بمعنی لزمتہ اسے لازم کیا، ودمت علیہ وما ترکتہ (اور میں نے اس پر مداومت کی اور اسے نہ چھوڑا) اس اعتبار سے دونوں الف وایلاف لازم ہے اور کہا جاتا ہے، آلفتہ (بالمد) غیری الزمتہ ایاہ (میں نے اسے لازم پکڑا) اس اعتبار سے یہ متعدی ہے۔

اور تاج المصادر میں ہے کہ ایلاف بمعنی الفت دینا اور الفت لینا۔ ایلاف وایناس کی نقیض ایحاش ہے۔

**ف**: بعض نے کہا یہ ماقبل فجعلھم الخ سے متعلق ہے اس کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ یہ مصحف ابوذر رضی اللہ عنہ میں بلافصل ایک سورۃ ہے اس معنی پر ایلاف بمعنی الف فعل لازم ہے۔ اب معنی یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ہلاک کیا جو حبشہ سے آئے تھے تاکہ وہ دونوں سفروں سے مانوس ہوں اور ان دونوں کو جمع کریں اور دونوں کو لازم پکڑیں اور ان پر بلا فصل متصلاً ثابت اور قائم رہیں کہ جب ایک سے فارغ ہوں تو دوسرے کی تیاری میں لگ جائیں اس کی وجہ یہ ہوئی جب لوگوں نے ابرہہ کی تباہی کا حال سُنا تو ان پر اہل مکہ کی بہت زیادہ ہیبت چھا گئی اور ان کا زیادہ سے زیادہ عزت واحترام کرنے لگے اسی لیے ان پر کسی قوم کی جرأت نہ کرتے اور ان کی خدمات صرف دو موسموں میں سرانجام دے سکتے اور قریش سال میں دوسفر کرتے تھے، موسم سرما میں یمن کی طرف موسم گرما میں شام کی طرف قافلہ بنا کر جاتے اور تجارت کرتے اور دونوں سفروں میں امن سے آتے جاتے کیونکہ حرم اللہ والے اور بیت اللہ کے متولی سمجھے جاتے تھے اسی لیے ان کے درپے آزار کوئی بھی نہ ہوتا حالانکہ یہ لوگ دوسرے عوام کو لوٹ لیتے اور ان سے تجارتی اموال واسباب چھین لیتے۔

**حضرت ہاشم کا کارنامہ** قریش کی عادت تھی کہ جب ان کے کسی ایک کو افلاس وتنگدستی کا سامنا ہوتا تو وہ اپنے اہل وعیال کو لے کر کسی جگہ پر خیمہ لگا لیتا اور وہیں مرجاتا۔ حضرت ہاشم رضی اللہ عنہ کے دور تک قریش کا یہی حال رہا، آپ اپنی قوم کے سردار تھے اپنی قوم قریش کو جمع کرکے تقریر فرمائی کہ جو تم نے طریقہ اختیار کر رکھا ہے وہ وقت دُور نہیں کہ تم آٹے میں نمک سمجھے جاؤ گے بلکہ تم جیسا دنیا میں ذلیل اور کوئی نہ ہوگا حالانکہ حرم اللہ والے اور اولاد آدم سے برگزیدہ ہو اور تمام لوگ تمہارے تابع ہیں۔ سب سے متفق ہوکر کہا آج کے بعد ہم سب آپ کے تابع ہیں آپ کی کسی قسم کی مخالفت نہ کریں گے آپ نے ہر بڑے قبیلہ کو دو سفروں کے لیے تیار کیا موسم سرما میں یمن کی طرف گرما میں شام کی

طرف اس لیے کہ یمن سخت گرم ملک ہے اور شام سخت سرد اور بالائی جانب ہے ان دونوں میں تجارت کی جائے جس تجارت کا جی چاہے جو نفع حاصل ہو دولت مند آدمی اسے فقراء کو دے آپ کے اس کارنامہ سے قریش کے لوگ سب کے سب غنی ہو گئے یہاں تک کہ اسلام کا سورج چمکا تو وہ اسی طریقہ پر تھے یہی وجہ تھی کہ عرب میں کوئی قبیلہ قریش سے زیادہ غنی اور باعزت نہ تھا اور حضرت سب سے پہلے بزرگ ہیں جو ملک شام گندم کا اناج لائے۔

## قریش کا تعارف و تفصیل

قریش نضر بن کنانہ کا بیٹا ہے اور جو اس سے نسبت نہیں رکھتا وہ قریشی نہیں۔ قریش قرش کی تصغیر ہے وہ ایک بڑا دریائی جانور ہے جو کشتیوں سے کھیلتا اور الٹاتا اور ٹکر مار کر توڑ دیتا ہے اسے آگ کے ذریعے سے پکڑا جا سکتا ہے۔ اس قوم کو اس سے تشبیہ دی گئی ہے کیونکہ وہ دوسروں کو کھا جاتا ہے کسی کا شکار ہو کر کھایا نہیں جاتا دوسروں پر غالب ہے مغلوب نہیں۔ تصغیر عظمت کی ہے گویا کہا گیا قریش عظیم۔

بعض نے کہا زیادہ بہتر توجیہ یہ ہے کہ تصغیر اپنی حقیقت پر ہے اس لیے جب قرش ایک عظیم جانور ہے کیونکہ قرش باوجود ایسے صغیر حجم کے قرش ہے تو وہ لامحالہ قریش بھی (کیونکہ تصغیر مکبّر کے بغیر کیسے) اور یہ بھی کہ قریش کو قریش کہنا اس کے صغر حجم کی وجہ سے نہیں بلکہ بوجہ وصف آکلیۃ و عدم ماکولیۃ اور بوجہ وصف غالبیۃ و عدم مغلوبیۃ کے ہے۔ اور یہ دونوں صفتیں اس جانور میں علیٰ وجہ الکمال ہیں تو اس تقریر پر لازماً ثابت ہوا کہ یہ تصغیر تعظیم کی ہی ہے

## حکایت

زمخشری نے کہا کہ ہم مکہ معظمہ (کعبہ شریف) میں باب بنی شیبہ میں بیٹھے تھے کہ میں نے ایک آدمی سے قرش کی وصف سنی وہ کہہ رہا تھا وہ مدور الخلقۃ ہے جیسے ہمارے بیٹھنے کی جگہ سے کعبہ معظمہ تک اس کا کام ہے وہ بڑی کشتیوں کا تعاقب کر کے ان کو پکڑتا ہے تو اسے تعرض نہیں کر سکتا یہاں تک کہ اس کے آگے مشعلیں جلائی اور اس کے چہرے کے سامنے بجلی کی طرح چمکیں تو وہ بھاگ جاتا ہے۔

اس کے ہاں آگ کے سوا باقی ہر شے ہیچ ہے اسی لیے قریش کو قریش کہا جاتا ہے ؎

وقريش هي التي تسكن البحر بها سميت قريش قريشا

تاكل الغث والسمين ولا تترك فيه لذي جناحين ريشا

هكذا في البلاد حي قريش يأكلون البلاد اكلا كميشا

ولهم آخر الزمان نبي يكثر القتل فيهم والخموشا

ترجمہ: قریش وہ جانور ہے جو دریا میں زندگی بسر کرتا ہے اس لیے قریش کو قریش

کہا جاتا ہے وہ ہر معمولی اور اعلیٰ غذا کھاتا ہے لیکن دریا میں کسی پروں والے کے پرنگ نہیں چھوڑتا۔

ایسے ہی قوم قریش کا حال ہے شہروں (ملکوں) میں وہ تمام شہروں کو مکمل طور پر کھا جاتے ہیں (یعنی غلبہ پالیتے ہیں) ان میں ایک نبی آخر الزمان تشریف لائیں گے (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) جو بہت زیادہ قتال فرمائیں گے اور انہیں زخمی کریں گے۔

**حلِ لغات** الخموش بمعنی الخدوش۔ اکلاً کمیشا (تیزی سے کھاجانا) القاموس میں ہے قرشہ ویقرشہ بمعنی اسے کاٹا اور جمع کیا ادھر ادھر سے اور بعض کو بعض سے ملایا اسی سے ہے قریش ان کے حرم شریف میں جمع ہونے کی وجہ سے۔ یا اس لیے کہ بیوع کو جمع کرکے خرید و فروخت کرتے ہیں، یا اس لیے کہ نضر بن کنانہ ایک دن اپنے کپڑے میں مجتمع ہوا (لپٹا) اس پر لوگوں نے کہا تقرش (کپڑے میں لپٹا)، یا اس لیے کہ وہی نضر بن کنانہ اپنی قوم کے پاس آیا انہوں نے کہا کأنہ جمل قریش (گویا وہ سخت اونٹ ہے)، یا اس لیے کہ قصی (رحمہ اللہ تعالیٰ) کو قرشی کہا جاتا، یا اس لیے کہ لوگ حجاج کو تلاش کرکے ان کی مہمانی کرتے، یا قرش کی تصغیر سے انہیں موسوم کیا جاتا ہے کیونکہ وہ بحری جانور ہے جس سے تمام دریائی جانور ڈرتے ہیں۔ یا یہ قریش بن مخلد بن غالب بن فہر کی وجہ سے قریشی ہیں کہ وہ ان کے قافلہ کا سردار تھا اسی لیے کہا جاتا ہے قدمت عیر قریش (قریش کا قافلہ آیا) وخرجت عیر قریش (قریش کا قافلہ نکلا)، اسی کی نسبت سے یہ لوگ قرشی اور قریشی کہلائے۔

اِلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَ الصَّيْفِ (ان کے جاڑے اور گرمی دونوں کے کوچ میں میل دلایا)

اول ایلاف سے بدل اور رحلة مفعول بہ ہے ایلا فھم کے لیے، بالکسر بمعنی ارتحال (کوچ کرنا) بالضم بمعنی وہ جہت جس کی طرف کوچ کیا جائے۔ الرحلة کا اصل سواری پر سوار ہو کر سیر کرنا یعنی قوت والی اونٹنی پھر ہر قسم کی سیر اور کوچ میں مستعمل ہے واحد کا صیغہ ہے حالانکہ مراد دو سفر ہیں سرما و گرما۔ التباس سے امن کی وجہ سے علاوہ ازیں اسم جنس ہے اور وہ واحد و کثیر سب کے لیے ہوتا ہے۔ پہلے ایلاف کو مطلق از مفعول دوسرے مفعول سے مقید کرنے میں اس کے معاملہ میں تفخیم اور اس میں عظیم نعمت کی تذکیر ہے۔

**حلِ لغات** الشتاء وہ فصل جو صیف کا بالمقابل ہے۔ القاموس میں ہے الشتاء چار زمانوں کا ایک۔ سرد علاقہ کو مشتی کہا جاتا ہے۔ الصیف موسم گرما یا ربیع کے بعد کا موسم۔ القیظ بمعنی الموت الثریا سے طلوع سہیل تک کا گرم موسم۔

فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ الَّذِىْٓ اَطْعَمَهُمْ (تو انہیں چاہیے کہ اس کے گھر

کے رب کی بندگی کریں جس نے انہیں کھانا دیا) یعنی ان دونوں سفروں کے سبب سے جس پر انہوں نے قدرت پائی صرف اس واسطہ سے کہ وہ بیت اللہ کے ہمسائیگان ہیں یا اس لیے کہ ان کے لیے ابراہیم علیہ السلام نے خیر و برکت کی دعا فرمائی مِّن جُوعٍ (بھوک میں) بھوک سخت سے، ان دو سفروں سے پہلے شدید بھوک میں مبتلا ہو جاتے یہاں تک کہ عمرو العلی یعنی ہاشم رضی اللہ عنہ نے انہیں دونوں سفروں پر جمع کیا (تجویز کی)۔ ابوحیان نے کہا کہ من تعلیلیہ ہے یعنی بھوک کی وجہ سے۔ اور سعدی مفتی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ بھوک طعام ہی بند کر سکتا ہے ظاہر یہ ہے کہ وہ بدلیۃ کا ہے۔

**ف** : فقیر (صاحب روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ دونوں کا نتیجہ ایک ہے یعنی سبب الطعام و ترزیق (روزی پہنچانے) کے۔

وَّ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ اور انہیں ایک خوف سے امن بخشا۔ بڑا خوف کہ اس کا اندازہ نہیں ہو سکتا، وہ ہے اصحاب الفیل کا خوف یا ان کے شہروں میں اچک کے لے جانے اور ڈاکوؤں سے، صاحب کشاف نے کہا کہ من و عن میں یہ فرق ہے کہ عن کا تقاضا ہے کہ وہ بھوک کا حصول جو زائل ہو گئی اطعام سے۔ اور من کا تقاضا ہے جوع کے لحوق سے منع۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ انہیں اللہ تعالیٰ نے طعام کھلایا کہ انہیں بھوک لاحق نہ ہوئی اور انہیں امن دیا کہ انہیں خوف لاحق نہ ہوا یعنی من ابتدا الغایۃ کیلئے ہے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں بھوک کے لحوق سے پہلے ہی ابتداء بھوک کے روکنے کے لیے طعام کھلایا اور قبل اس کے کہ کسی کا خوف لاحق ہو اللہ تعالیٰ نے ابتداءً خوف سے انہیں امن بخشا۔

## قریش کے فضائل

بی بی ام ہانی رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قریش کی سات خصائل سے فضیلت بیان فرمائی جو اس سے قبل کسی کو نصیب نہ ہوئیں اور نہ بعد میں کسی کو نصیب ہوں گی:

(۱) نبوت

(۲) خلافت

(۳) بیت اللہ کی حجابت

(۴) سقایہ

(۵) اصحاب الفیل پر ان کی مدد

(۶) سات سال مسلسل اللہ تعالیٰ کی عبادت کی، ایک روایت میں دس سال ہے کہ اس طرح سے اس کی کسی اور نے عبادت نہیں کی۔

(۷) ان کے حق میں سورۃ لایلاف اتاری اور خود سورۃ کا نام بھی لایلاف قریش بتایا۔

**ف**: وہ جو کہا گیا ہے کہ سورۃ الفیل اور سورۃ قریش ایک ہے اس کی تائید اس سے بھی ہے اس مدت میں ان کے سوا کسی اور نے عبادت نہ کی۔

## تفسیر صوفیانہ

فقیر (صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ قریش میں نفس مشرکہ اور اس کے قوائے ظالمہ خاطئہ ساکنہ در بلد انسانی جو کہ وہ مکۂ وجود ہے کی طرف اشارہ ہے اور شتاء میں قہر و جلال کی طرف اور صیف میں لطف و جمال کی طرف اشارہ ہے یعنی قہر و جلال سے عجز و ضعف مراد ہے اس لیے کہ مقہور عاجز و ضعیف ہے اور لطف و جمال سے قدرۃ و قوۃ مراد ہے کیونکہ ملطوف بہ (جس پر لطف کیا جائے) صاحب التمکین ہے اور نفس کا عجز و ضعف اس وقت ہے جب خواہشات اس کے موافق نہ ہوں اور اس کی قوت و قدرت تب ہے جب خواہشات اس کے موافق ہوں پھر یہ نفس اور اس کی صفات عجز و ضعف کے وقت یمن المعقولات کی طرف کوچ کرتے ہیں کیونکہ وہ قلب کی جانب یمین میں ہے اور قوۃ و طاقت کے وقت مشامِ محسوسات کی طرف کیونکہ وہ قلب کی جانب یسار میں ہے اور وہ سینہ کے متصل ہے اور چلتے پھرتے ہیں معقولات و محسوسات کی نعمتوں کے درمیان میں، ان کا شکر بھی نہیں کرتے یہ کہ وجود الوجود اور رسالت رسول قلب کا اقرار کریں جیسے فلاسفہ کہ وہ معقولات میں غلو کرتے ہیں اور فراعنہ محسوسات میں منہمک ہیں اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا فلیعبدوا رب ھذا البیت یعنی رب بیت القلب جو کہ کعبہ حقیقی ہے کی عبادت کریں اور قلب کعبہ حقیقی اس لیے ہے وہ واردات و الہامات کا مطاف ہے اور اس کی ضروری عبادت ایک یہ ہے کہ وہ رسول الھدیٰ کی رسالت کا اقرار کرے یعنی قلب اس سے ثابت ہوا کہ یہ گھر یعنی قلب مطلقاً بہت عظمت والا اور شرافت والا گھر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خود کو اس کی طرف مضاف فرمایا تو پھر تمہارا کیا گمان ہے جو رب تعالیٰ اتنی عظمت و جلال و ہیبت والا ہے اور رب القلب، وہ اسم جامع ہے جو جمیع اسماء و صفات کو محیط ہے اور وہی اسم اعظم ہے جس پر تمام تاثیرات عقلیہ و روحانیہ و علمیہ و غیبیہ کا دار و مدار ہے اسی لیے بندوں کو حکم ہے کہ وہ اس اسم کے ماتحت ہوں نہ کہ اسمائے جزئیہ کے ماتحت، تاکہ شرک سے بچ کر وحدۃ الوجود کے راز کا تحقق ہو اس لیے کہ اسماء جزئیہ تقیید عطا کرتے ہیں اور اسم کلی اطلاق بخشتا ہے، اسی لیے حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اُمّ البلاد میں مبعوث ہوئے وہ بھی اسی کلیۃ جزئیۃ و جمعیۃ کی طرف اشارہ ہے یہی رب جلیل ہے مفیض معطی ہے جو ان سے علوم و فیوض کی بھوک ہٹاتا ہے اور ان سے ہی انہیں طعام کھلاتا ہے اور انہیں خوف ہلاکت از جوع سے امن بخشتا ہے کہ نفس جاہل مردے کی طرح ہے اور یہ ظاہر ہے زندہ لوگ مردے سے ڈرتے ہیں۔ اسی طرح مجھے اللہ علام سے الہام ہوا۔

فقیر اویسی غفرلہٗ سورۃ القریش کی تفسیر کے ترجمہ سے ۶ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ بروز بدھ فارغ ہوا۔

# سُورۃ الماعون

| آیاتہا ۷ | (۱۰۷) سورۃ الماعون مکیۃ (۱۷) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ | |
| | اَرَءَیۡتَ الَّذِیۡ یُکَذِّبُ بِالدِّیۡنِ ○ فَذٰلِکَ الَّذِیۡ یَدُعُّ الۡیَتِیۡمَ ○ وَلَا یَحُضُّ عَلٰی طَعَامِ الۡمِسۡکِیۡنِ ○ فَوَیۡلٌ لِّلۡمُصَلِّیۡنَ ○ الَّذِیۡنَ ہُمۡ عَنۡ صَلَاتِہِمۡ سَاہُوۡنَ ○ الَّذِیۡنَ ہُمۡ یُرَآءُوۡنَ ○ وَیَمۡنَعُوۡنَ الۡمَاعُوۡنَ ○ | |

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

بھلا دیکھو تو جو دین کو جھٹلاتا ہے پھر وہ وہ ہے جو یتیم کو دھکے دیتا ہے اور مسکین کو کھانا دینے کی رغبت نہیں دیتا تو ان نمازیوں کی خرابی ہے جو اپنی نماز سے بھولے بیٹھے ہیں وہ جو دکھاوا کرتے ہیں اور برتنے کی چیز مانگے نہیں دیتے۔

---

سورۃ الماعون مکیہ ہے اس کی سات یا چھ آیات ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

**تفسیر عالمانہ** اَرَءَیۡتَ (بھلا دیکھو تو) اے محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا تو نے جانا ہے الَّذِیۡ یُکَذِّبُ بِالدِّیۡنِ (جو دین کو جھٹلاتا ہے) یا جزا کو یا اسلام کو، اور اس کا یقین نہیں کرتا، اگر تو نے نہیں جانا یا اگر تمہارا جاننے کا ارادہ ہے فَذٰلِکَ الَّذِیۡ یَدُعُّ الۡیَتِیۡمَ (پھر وہ وہ ہے جو یتیم کو دھکے دیتا ہے) اسے سخت زور سے دفع کرتا ہے یعنی دھکے دیتا ہے یہ شرط محذوف کا جواب ہے اور ذٰلک مبتدا اور موصول اس کی خبر ہے۔ اس سے ابوجہل مراد ہے کہ وہ یتیم کا

وصی تھا۔

## ابوجہل پر مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کمال وفضل کا اظہار

ایک دفعہ ابوجہل کے پاس وہی یتیم کپڑوں سے ننگا آیا اور ابوجہل سے سوال کیا تو اس نے دھوکا دے کر مایوس کر دیا اسے قریش کے سرداروں نے کہا کہ ابوجہل کے پاس (حضرت) محمد (مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کو سفارش کے لیے لے جا، اس سے ان کی مراد استہزاء و مذاق تھا۔ اور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سائل کو محروم نہیں کرتے اسی لیے آپ اس یتیم کے ساتھ سفارش کے لیے ابوجہل کے پاس تشریف لے گئے ابوجہل حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھ کر (تعظیماً مجبوراً) کھڑا ہو گیا اور آپ کے فرمانے پر یتیم کو بہت سا مال دے دیا۔ ابوجہل کو قریش کے سرداروں نے عار دلائی کہ تو صابی ہو گیا۔ کہا بخدا نہیں میں صابی نہیں صرف بات یہ ہوئی کہ میں نے ان کے (یعنی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے) آگے پیچھے نیزے ہی نیزے دیکھے اگر میں ان کی بات نہ مانتا تو مجھ پر نیزوں سے حملہ ہو جاتا۔

**ف**: اس سے ثابت ہوا کہ الذی کا موصول عہد کا ہے اور اس سے جنس مراد ہو سکتی ہے اس معنیٰ پر وہ عام ہو گا ہر اس کو جو بھی دین کا مکذب ہو، اور جس کا یہی حال ہو کہ وہ ضعیف کو اذیت دے اور اسے سختی سے دھکے دے نفس کی درندگی کے غلبہ کی وجہ سے۔

**وَلَا يَحُضُّ** (اور رغبت نہیں دیتا) برانگیختہ نہیں کرتا اپنے اہل کو اور نہ ہی دیگر دنیا داروں کو **عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ** (مسکین کو کھانا دینے کی) طعام خرچ کرنا مسکین اور درویش و محتاج بلکہ مستحق سے نیکی روکتا ہے نفس بہیمیہ کے غلبہ اور حُبِّ مال اور بخل کی رذیلہ کے استحکام کی وجہ سے کیونکہ جب وہ دوسرے کو رغبت دینے کا تارک ہے تو پھر وہ خود کب کرتا ہے۔

**ف**: اس سے معلوم ہوا کہ ترکِ رغبت اور ترکِ فعل تکذیب کی علامات سے ہے۔

**نکتہ** اطعام کے بجائے طعام کا اختیار اور اس کی مسکین کی طرف اضافۃ دلیل ہے کہ مساکین کے اموال میں شریک ہیں اور ان کا ان میں حق ہے اور اس کا روکنے والا مسکین کے حق کا مانع ہے اور یہ انتہائی بخل و قساوۃ قلبی اور خساستہ طبع ہے۔

**سوال**: بہت سے مواقع پر انسان مسکین کے کھلانے میں رغبت نہیں دیتا اور نہ ہی اسے گناہ سمجھتا ہے تو پھر اس کی کیسے مذمت کی جاتی ہے۔

**جواب**: جس کی مذمت کی گئی ہے وہ ہے جو آخرت کی جزاء کا قائل نہیں اس کے باوجود پھر اگر کوئی عمداً

رغبت کا ترک کرتا ہے تو وہ اس کے بخل اور نیکی ہر مسکین کی نشانی ہے اور اس کے لیے مذمت میں شبہ نہیں اور نہ ہی اس کی توبیخ مذموم ہے یہ ایسے ہے جیسے کسی دوسرے پر احسان کو روکتا ہے تو یہ بھی ایسے ہے: سہ

چون ز کردم سفلہ بود در گران     منع کند از کرم دیگران

سفلہ نخواہد دگری را بکام     خس نگذارد مگسی را بجام

**ترجمہ**: جب احسان و کرم سے کمینہ بارگراں ہے وہ دوسرے کو کرم کرنے سے منع کرتا ہے کمینے کی عادت ہے کہ وہ دوسرے کی مراد پوری کرنا نہیں چاہتا، خس ہی مکھی کے لیے نہیں چاہتا جام میں ہونا۔

**فَوَيْلٌ** (تو خرابی ہے) یہ فاء اپنے مابعد کی شرط محذوف کے ساتھ ربط کے لیے ہے گویا کہا گیا ہے اذا کان ما ذکر الخ جب ایسے ہو جو مذکور ہوا کہ اسے نہ یتیم کی پروا ہے نہ مسکین کی جو کہ تکذیب بالدین کی علامات اور مذمت و توبیخ کی علامات ہیں تو خرابی یعنی سخت عذاب ہے لِّلْمُصَلِّينَ الَّذِينَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُونَ (ان نمازیوں کے لیے جو اپنی نمازوں سے بھولے بیٹھے ہیں)۔

**مسئلہ**: سہو غفلت سے خطا کا نام ہے۔[ل]

**سہو کی اقسام** سہو دو[۲] قسم ہے:

(۱) وہ جس کے موجبات اور اسباب بندہ کے پیدا کردہ نہ ہوں جیسے مجنون (پاگل) جو کسی کو گالی دے۔

(۲) وہ جس میں بندے کے فعل کو دخل ہو، جیسے شرابی کہ شراب پینے کے بعد اس سے کسی برائی کا صدور بلا قصد ہو۔

پہلا معاف ہے دوسرے پر گرفت ہے منجملہ ان کے ایک یہی ہے جس کی مذمت آیت ہذا میں ہے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ وہ نماز کا ترک کرتے ہیں سہو سے اور اس کی طرف قلتِ التفات اور عدم مبالات سے او

---

[ل] اس معنی پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نماز میں سہو مراد لینا کفر ہے اس لیے کہ حضور اکرم ہر غفلت اور خطا سے معصوم ہیں بلکہ اولیاء کرام بھی محفوظ ہیں لکن الوہابیۃ قوم لا یعقلون کہ وہ حضور اکرم علیہ السلام کے سہو کو اپنے سہو پر قیاس کرتے ہیں۔ اس کی تفصیل فقیر کے رسالہ "این النسیان فی النبی آخر الزمان" میں دیکھئے اور صاحب روح البیان قدس سرہٗ کے بیانات و تصریحات وہی ہیں جو آج کل ہمارا عقیدہ ہے الحمد للہ علی ذلک۔ اویسی غفرلہٗ

یہ منافقین یا اہلِ ایمان کے فاسقین کا کام ہے (جیسے عوام بعض خواص کی ترکِ صلوٰۃ کی عادت ہے) یہی عَن کا مطلب ہے۔

**ف** : اسی لیے حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا :

"الحمد للہ کہ اللہ تعالیٰ نے فی نہیں فرمایا عن فرمایا ہے"۔ کیونکہ اگر فرماتا فی صلوٰتھم تو معنی یہ ہوتا کہ انہیں سہو عارض ہوتا ہے۔

**سہو کس کو** سہو یا تو وسوسۂ شیطان سے ہوتا ہے یا حدیثِ نفس سے اور ایسے وسوسہ سے تو کوئی بھی مسلمان خالی نہیں اور اس سے جان چھڑانا آسان ہے۔

**حدیث شریف** میں ہے : اس آیت کے نازل پر حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ نے فرمایا :

"یہ آیت تمہارے لیے بہتر ہے اس سے کہ تمہارے ایک کو تمام دنیا جیسی کوئی اور نعمت حاصل ہوتی"۔

**سوال وہابی دیوبندی** عرض کیا گیا : کیا نبی علیہ السلام سے بھی سہو ہو جاتا ہے ؟
تو آپ نے فرمایا : نعم (ہاں)

جیسا کہ آپ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے فرمایا :

شغلونا عن صلوٰۃ العصر ۔ انہوں نے ہمیں عصر کی نماز سے مشغول رکھا۔

یعنی یومِ خندق ۔ پھر فرمایا :

ملأ اللہ قلوبھم نارا ۔ اللہ تعالیٰ ان کے قلوب آگ سے پُر کرے۔

اور حدیث شریف میں ہے کہ لیلۃ التعریس میں فجر کی نماز میں حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو سہو ہوا۔ ایک دوسری حدیث میں ہے کہ آپ نے ظہر کی دو رکعت پڑھا کر سلام پھیر دیا، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کی : یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ نے تو دو رکعت پڑھی ہیں۔ پھر آپ اٹھ کھڑے ہوئے اور مزید دو رکعتیں ساتھ ملائیں۔

(اس سے وہابی دیوبندی دلیل لاتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ضرور سہو ہوا)

**جواب اویسی غفرلہ بلسان صاحب روح البیان قدس سرہ** (صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ نے مذکورہ بالا روایات سوال کے طور پر لکھ کر جواب دیا کہ :

| | |
|---|---|
| لکن سہوہ علیہ السلام فیما ذکر | حضور کا سہو جو مذکور ہوا اس کے علاوہ |
| وفی غیرہ لیس کسہو سائر الخلق و | بھی وہ باقی مخلوق کی طرح نہیں آپ کی |
| اٰیھم مثلہ علیہ السلام وھو فی | مثل کون ہو سکتا ہے آپ ہمیشہ استغراق |
| الاستغراق والانجذاب دائما و | اور انجذاب میں رہتے خود فرمایا میری آنکھیں |
| قد قال تنام عینای ولا ینام قلبی۔ | نیند میں ہوتی ہیں مگر قلب بیدار رہتا ہے۔ |

(روح البیان ج ۱۰ ص ۵۲۳)

**تفسیر صوفیانہ** اس میں شہود لطائف الصلوٰۃ کے سہو اور اس کے اسرار و علوم کی غفلت کی طرف اشارہ ہے۔

**ف:** حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ساھون کے بجائے لاھون پڑھا ہے۔

**سبق** عقلمند پر لازم ہے کہ وہ نماز کو ضائع نہ کرے کہ یہ معراج المومنین اور از باب مناجات ہے اور نہ ہی اس میں داڑھی سے کھیلے نہ کپڑوں سے کھیلے نہ ہی زیادہ انگڑائیاں لے اور نہ ہی ادھر ادھر التفات کرے۔ ہم نے بہت سے نمازی دیکھے کہ نماز سے فراغت کے بعد انہیں پتا نہیں ہوتا کہ کتنی رکعات پڑھیں اور ان میں کیا پڑھا۔

**تفسیر عالمانہ** الَّذِیْنَ هُمْ یُرَآءُوْنَ (وہ جو دکھاوا کرتے ہیں) لوگوں کو دکھاوا اس نیت سے کرتے ہیں کہ وہ اس کی تعریف کریں۔

**سوال:** اس وقت جمع بین الحقیقۃ والمجاز لازم آتا ہے اس لیے کہ اس سے رؤیۃ بصر بہ کا کوئی تعلق نہیں۔

**جواب:** یہ عموم المجاز پر محمول ہے یا اراءۃ از رؤیۃ بمعنی معرفت ہے۔

**ف:** الکشاف میں ہے کہ اگر عمل صالح فرائض سے ہے تو حق فرائض سے ہے اس کا اعلان و تشہیر۔ جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

لا غمۃ فی فرائض اللہ۔ — فرائض الٰہی کو چھپانا نہیں چاہیئے۔

کیونکہ یہ درحقیقت اعلام الاسلام وشعائر دین ہے نیز اس لیے کہ اس کا تارک مذمت و ملامت کا مستحق ہے تو اپنے سے تہمت کا ازالہ اظہار سے ضروری ہے۔ اگر نفلی طاعت ہے تو اس کا حق یہ ہے کہ اسے مخفی رکھا جائے کیونکہ اس کے ترک پر کسی کی ملامت نہ ہوگی اور نہ تہمت، ہاں اگر اس کے اظہار سے یہ ارادہ ہو کہ لوگ اس کی اقتداء کریں گے تو بہتر ہے۔

**مسئلہ:** ریار یہ ہے کہ لوگ اسے دیکھ کر اس کی نیکی کی طرف کریں۔

**ف:** ریار سے بچنا نہایت ہی مشکل ہے اس لیے کہ وہ سیاہ چیونٹی کے سیاہ پتھر پر اندھیری رات بلں چلنے سے بھی زیادہ پوشیدہ ہے ؎

کلید در دوزخست آں نماز
کہ درچشم مردم گزارے دراز

**ترجمہ:** دوزخ کے دروازے کی چابی وہ نماز ہے جو لوگوں کی نگاہوں میں لمبی لمبی کر کے پڑھی جائے۔

**ف:** ریار کار اور منافق میں فرق یہ ہے کہ منافق تو اندر میں کفر کو چھپا کر اور ایمان کو ظاہر کر کے عبادت کرتا ہے۔ اور ریار کار مومن ہے لیکن خشوع اور نیکی کے آثار بڑھا کر ظاہر کرتا ہے تاکہ لوگ اس سے عقیدت رکھیں اور سمجھیں کہ یہ بڑا نیک ہے' اور ریار کی حقیقت یہ ہے کہ عبادت سے طلبِ دُنیا اور جاہ و مرتبہ ہو۔

**تفسیر صُوفیانہ** اس میں اشارہ ہے کہ جو اپنے اعمال واحوال کو اپنے نفس ظلمانیہ کی طرف منسوب کرے وہ ریاکار ہے۔

**تفسیر عالمانہ** وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ (اور برتنے کی چیز مانگے نہیں دیتے)

**حلِ لغات:** الماعون المعن سے ہے بمعنی شئ قلیل۔ اور زکوٰۃ کو بھی ماعون کہا جاتا ہے اس لیے کہ وہ مال کا صرف چالیسواں حصہ ہوتا ہے اور یہ بہ نسبت کثیر کے قلیل ہے۔ اور ابواللیث رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ الماعون حبشہ کی لغت میں بمعنی مال ہے اور برہان القرآن۔

**سوال:** موصول کا تکرار کیوں؟

**جواب:** فعل کا اسم پر عطف ممنوع ہے اور یوں نہ کہا الذین ھم یمنعون۔ کیونکہ یمنعون فعل ہے اور فعل کا فعل پر عطف حسن ہے۔

اب معنیٰ یہ ہوا کہ وہ زکوٰۃ روکتے ہیں اس کا ذکر صلوٰۃ کے بعد دلیل ہے کہ یہاں ماعون سے مراد زکوٰۃ ہو، یا وہ شے جو ایک دُوسرے سے عاریتہً لی جاتی ہے تو جیسے جزار کے عدم اعتقاد سے یتیم و مسکین سے لاپروائی مذمت و توبیخ کا موجب ہے ایسے ہی نماز میں لاپروائی جو اسلام کا ستون ہے سے لاپروائی اور ریار جو کفر کا ایک شعبہ ہے اور زکوٰۃ جو اسلام کا خزانہ ہے اور مخلوق سے بُرا معاملہ ہے جو وہ زیادہ حقدار سے رکاوٹ موجبِ ذم و توبیخ ہیں۔

**ف:** اسلام کے بہت سے ٹھیکیدار بلکہ بہت سے علمار بھی ان بیماریوں میں مبتلا ہیں، افسوس

صد افسوس!

**ف:** عاریتاً وہ لینا دینا مراد ہے جو عادۃً معروف ہے جو معمولی اشیاء سے ایک دوسرے کی مدد کی جاتی ہے جیسے لکڑیاں کاٹنے کے لیے کلہاڑی اور نمک اور لوٹا اور سوئی اور پیالہ (برتن ضرورت کے) چھلنی (آٹا وغیرہ چھاننے کے لیے)، تیشہ، چمچہ، آگ، پانی (پین، پنسل وغیرہ) بھی اسی میں داخل ہیں۔ تنور روٹی وغیرہ پکانے کے لیے یا کسی کے پاس چند لمحات (یا جتنا برداشت ہوسکے) کے لیے سامان رکھنا ایک دن یا آدھا دن (یا اس سے کم و بیش)۔

**حدیث شریف** اُم المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے عرض کی: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم وہ کیا شے ہے جس کا روکنا (منع کرنا) حلال (جائز) نہیں۔ فرمایا: پانی، آگ، نمک۔ پھر عرض کی: یہ آگ اور پانی تو عام ضرورت کی اشیاء ہیں۔ فرمایا: اے حمیرا (رضی اللہ عنہا) جس نے کسی کو ضرورت کے لیے آگ دی تو گویا اس نے وہ سارا طعام وغیرہ صدقہ کیا جو اس آگ سے پکایا گیا (دیا سلائی اسی میں شامل ہے) اور جس نے کسی کو نمک دیا تو گویا اس نے وہ سارا کھانا صدقہ کیا جو اس نمک سے نمکین بنایا گیا اور جس نے کسی کو پانی کا چلو دیا (جہاں پانی کی قلت ہے) تو گویا اس نے ایک جان کو جان بخشی۔ (کشف الاسرار)

**مسئلہ:** کبھی ان اشیاء کا روکنا شریعت میں ممنوع ہوتا ہے جب اس کی اشد ضرورت ہوتی ہے، اور بلا ضرورت ان کا مانگنا قبیح ہے۔ عین المعانی میں ہے کہ ایسے روکنے والے گویا کوثر (حوض) سے روکے جائیں گے۔

**مسئلہ:** آیت میں بخل پر زجر و توبیخ ہے اس لیے کہ یہ منافقین کی صفت ہے۔

صاحب روح البیان رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا) سورۃ الماعون کی تفسیر یوم عید المومنین (جمعۃ المبارک) کو ختم ہوئی۔

فقیر اویسی غفرلہٗ بعد نماز عشاء شب جمعرات، شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ کو تفسیر الماعون کے ترجمہ سے فارغ ہوا۔ الحمد للہ علیٰ ذلک۔

---

# سُورۃ الکوثر

| رکوع ۱ | (۱۵) سورۃ الکوثر مکیۃ (۱۰۸) | آیاتہا ۳ |
| --- | --- | --- |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اِنَّاۤ اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَرَ ○ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَ انۡحَرۡ ○ اِنَّ شَانِئَکَ ہُوَ الۡاَبۡتَرُ ○

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔
اے محبوب بیشک ہم نے تمھیں بے شمار خوبیاں عطا فرمائیں تو تم اپنے رب کے لیے نماز پڑھو اور قربانی کرو بیشک جو تمہارا دشمن ہے وہی ہر خیر سے محروم ہے۔

---

سورۃ الکوثر کی تین آیات ہیں یہ مکیۃ ہے یا مدنیہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا۔)

## تفسیر عالمانہ

اِنَّآ (اے محبوب بیشک ہم نے) انّ قسم کے قائم مقام جملہ کی تاکید کرتا ہے۔
اَعۡطَیۡنٰکَ (آپ کو عطا کیں)

سوال: بصیغۂ ماضی کیوں، حالانکہ اخرویہ عطایا اور بہت سی دنیوی عطائیں آپ کو ابھی حاصل نہ ہوئی تھیں۔
جواب: وقوع کے تحقق کی بنا پر (کہ گویا وہ عطا ہو چکیں)

الۡکَوۡثَرَ (بے شمار عطا ہوئیں) حد سے زاید خیر و بھلائی یعنی ان گنت علم و عمل اور دارین کی شرافت۔

**حلِ لغات**: کوثر بروزن فوعل، جیسے نوفل از نفل اور جوہر از جہر۔

**حکایت** اعرابیہ (عورت بدویہ) سے اس کے بیٹے کے متعلق پوچھا گیا جو سفر سے واپس لوٹا بم آب ابنک
تیرا بیٹا سفر سے کیا لایا؟ جواب دیا: آب بکوثر بے شمار خیر و بھلائی لایا۔

قاموس میں ہے الکوثر بمعنی ہر شے سے کثیر۔

مفردات میں ہے کہ کبھی مرد سخی کو کوثر کہا جاتا ہے۔

اہل لغت کہتے ہیں: تکوثر الشئی یعنی کثر کثرة متناھیة وہ شے انتہائی کثرت کو پہنچی۔

**حدیث شریف**: حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ سورۃ مبارک پڑھ کر فرمایا:

اتدرون ما الکوثر انه نهر فی الجنة وعدنیه ربی فیه خیرا کثیرا احلی من العسل واشد بیاضا من اللبن وابرد من الثلج وألین من الزبد حافتاه الزبرجد وأوانیه من فضة عدد نجوم السماء لا یظمأ من شرب منه ابدا اول وارديه فقراء المهاجرین الدنسوا الثیاب الشعث الرؤس الذین لا یزوجون المنعمات ولا تفتح لهم ابواب السدد و یموت احدهم و حاجته تتلجلج فی صدره لو اقسم علی الله لابره۔

(روح البیان ج ۱۰ ص ۵۲۴)

جانتے ہو کوثر کیا ہے، فرمایا وہ جنت میں ایک نہر ہے اللہ تعالیٰ نے مجھے اس میں ان گنت خیر و بھلائی کا وعدہ فرمایا ہے وہ شہد سے زیادہ میٹھی اور دودھ سے زیادہ سفید اور برف سے زیادہ سفید اور مکھن سے زیادہ نرم، اس کے دونوں کنارے زبرجد کے اور اس کے برتن چاندی کے اور وہ آسمان کے ستاروں کی گنتی کے برابر ہیں اس سے جو پیئے گا کبھی پیاسا نہ ہوگا سب سے پہلے اس میں وارد ہونے والے فقراء مہاجرین ہوں گے جن کے کپڑے میلے کچیلے اور اجڑے ہوئے اور بکھرے بالوں والے، جن کے ساتھ دولتمند عورتیں نکاح کرنے کو گوارا نہیں کرتی تھیں ان پر بند دروازے نہ کھولے جاتے تھے اور ان کا ایک جب مرجاتا تو ضرورت کی فکر ابھی سینے میں کھٹکتی رہی حالانکہ ان کی شان یہ تھی کہ اگر وہ اللہ تعالیٰ کو قسم دے کر کسی کام کے لیے کہیں تو اللہ تعالیٰ ان کی قسم پوری کرے (یعنی کام کر دے گا)

**تفسیر ابنِ عباس رضی اللہ عنہما** سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ الکوثر بمعنی الخیر الکثیر۔ آپ سے حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ بعض[1] لوگ تو کہتے ہیں وہ جنت کی ایک نہر ہے۔ سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا: وہ نہر بھی تو خیر کثیر میں سے ہے۔

**کوثر کی آواز اب بھی اور ہر وقت سنی جا رہی ہے** حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں:

| | |
|---|---|
| من اراد ان یسمع خریر الکوثر | جو کوثر (حوض) کی آواز سننا چاہے وہ |
| فلید خل اصبعیہ فی اذنیہ۔ | کانوں میں انگلی دبائے تو وہ آواز اب |
| (روح البیان ۱۰ ص ۵۲۴) | بھی اپنے کانوں میں سُنتا ہے۔ |

**حوضِ کوثر کی وجہ تسمیہ** حضرت عطاء نے فرمایا کہ حوضِ کوثر کو اس لیے کوثر کہتے ہیں کہ اس میں وارد ہونے والے اَن گنت ہیں۔

**حدیث شریف** میں ہے:

| | |
|---|---|
| حوضی ما بین صنعاء الی ایلۃ۔ | میرا حوض صنعاء (یمن) سے لے کر ایلہ (بیت المقدس) تک (کی مسافت میں) پھیلا ہوا ہے۔ |

**چار یار رضی اللہ عنہم کے عاشق کو انعام، اور ان کے دشمن کا برا انجام** (حضور علیہ الصلوٰۃ و السلام نے فرمایا:)

حوض کوثر کے چاروں کونوں پر میرے چار یار ہوں گے، ایک کنارے پر ابوبکر، دوسرے پر عمر، تیسرے پر عثمان، چوتھے پر علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) ہوں گے جو ان میں سے کسی ایک سے بغض کرتا ہوگا اسے کوئی بھی حوضِ کوثر سے کچھ نہ پلائے گا۔

**ف**: حوض کوثر میدانِ حشر میں ہوگا۔

**بہترین فیصلہ دربارہ کوثر**: زیادہ ظاہر یہ ہے کہ الکوثر میں اللہ تعالیٰ کی جملہ نعمتیں داخل ہیں

---

[1] جیسے آج کل وہابی دیوبندی اور ان کے ہمنوا فرقے یہی تاثر دیتے ہیں جس کی تردید سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما جیسے جلیل القدر اور حبر الامہ نے فرمائی۔ اویسی غفرلہٗ

ظاہری ہوں یا باطنی، ظاہری تو خیرات الدنیا و الآخرۃ ہیں اور باطنی وہ علوم لدنیہ جو حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو فیضِ الٰہی سے اپنی سعی و اکتساب کے بغیر بواسطہ قوائے ظاہرہ و باطنہ حاصل ہوئے۔

**کوثر صوفی کا** صاحبِ تاویلات رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ کوثر معرفت کثرت ہے بوحدۃ وشہود وحدۃ عین کثرت میں ہے اور کوثر وہ نہر ہے بوستانِ معرفت میں جو اس سے سیراب ہوتا ہے وہ ہمیشہ جہالت کی پیاس سے بے خوف ہو جاتا ہے اور یہ صرف اور صرف حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا خاصہ ہے یا آپ کے طفیل آپ کے اولیاء کاملین کو نصیب ہوتا ہے

**فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ** (تو اپنے رب کے لیے نماز پڑھو اور قربانی کرو) لَهٗ انحر کے بعد محذوف لربك پر اکتفاء کر کے اور فاء مابعد کی ماقبل کی ترتیب کے لیے ہے یعنی وہ عطیہ جو اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بخشا، نہ پہلے کسی کو عطا ہوا نہ بعد میں کسی کے نصیب۔ یہ عطیہ کسی مامور بہ کا موجب ہے (اسی لیے نماز اور قربانی کا حکم ہوا) النحر ذبح فی الحلق کی طرح ہے۔

**نکتہ**: قربانی پر تقدیم نماز اس ذات کے لیے جس نے یہ ایسی نعمتیں بخشیں جن کی کوئی نعمت مشابہ نہیں ہو سکتی اور وہ نماز خالص اسی ذات کے لیے ہو تاکہ ان نعمتوں کے شکر کی ادائیگی ہو، اس لیے نماز تمام اقسام کی جامع ہے۔

**شکر کی قسمیں** شکر کی تین قسمیں ہیں:

(۱) قلب سے، وہ یہ کہ بندہ دل سے مانے کہ یہ نعمتیں صرف اسی سے عطا ہوئیں نہ کہ کسی اور سے۔

(۲) زبان سے، یہ کہ منعم کی تعریف اور مدح و ثناء کی جائے۔

(۳) اعضاء سے، یہ کہ منعم کی خدمت کی جائے اور اس کے آگے عجز و نیاز سے پیش آئے۔

اور نماز ان تمام اقسام کی جامع ہے۔

**ف**: قربانی کا حکم اس لئے ہے کہ وہ عرب کے بہترین اموال سے ہے یعنی اونٹ قربان کرو اللہ تعالیٰ کے لیے۔

**ف**: خلاصہ یہ کہ محتاجوں مسکینوں پر صدقہ کرو، ان کا خلاف کر کے جو ان کو دھکے دیتا ہے اور برتنے کی چیزیں روکتا ہے، گویا یہ سورۃ کوثر سورۃ ماعون کی بالمقابل ہے۔

**مسئلہ**: بعض نے کہا کہ اس سے صلوٰۃ العید مراد ہے بوجہ قربانی کی مناسبت کے، اس تفسیر سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ سورۃ مدنیہ ہے۔

**ف**: حضرت عطیہ نے فرمایا کہ اس سے فجر کی باجماعت نماز مراد ہے اور نحر سے منیٰ میں قربانی

مراد ہے۔

**ساٹھ قربانی کا مفت کا ثواب** حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا کہ کوئی شخص غریب (محتاج) ہو قربانی نہ کر سکے تو کیا کرے حالانکہ وہ بھی قربانی کا ثواب چاہتا ہے۔ فرمایا: وہ چار رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد گیارہ بار سورۃ الکوثر پڑھے اس کے نامۂ اعمال میں ساٹھ قربانیوں کا ثواب لکھا جائے گا، کما فی کشف الاسرار۔

**ردِ شیعہ برائے نماز میں ہاتھ باندھنا** سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وکرم اللہ تعالیٰ وجہہ نے فرمایا:

النحر ھنا وضع الیدین فی الصلوٰۃ علی النحر۔ (روح البیان ۱۰ ص ۵۲۵)

یہاں پر نحر کا معنیٰ ہے نماز میں دونوں ہاتھ سینے پر رکھنا۔

**رد وہابیہ نجدیہ دربارہ دعا:** حضرت سلیمان التیمی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ارفع یدیك بالدعاء الی نحرك۔ دعا میں سینہ تک ہاتھ اٹھا۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے اپنے سینہ کی انانیت اور انیت کو ذبح کر روحانیت کے دائیں ہاتھ کو جسمانیت کے بائیں ہاتھ پر رکھ کر جو اس سینہ پر دھرا ہو جس کی شرح الم نشرح میں گزری ہے۔

**تفسیر عالمانہ** اِنَّ شَانِئَكَ (بیشک جو تمہارا دشمن ہے)

**حلِ لغات:** کہا جاتا ہے: شناٗہ منع وسمع سے بمعنی ابغضہ (اس سے بغض کیا) شانی بمعنی مبغض۔

هُوَ ضمیر فاعلہ کا ہے الْاَبْتَرُ (وہی ہر خیر سے محروم ہے) آپ کے ساتھ بغض کرنے کی وجہ سے اس لیے کہ فعل کی نسبت مشتق کرنے ماخذ کی علیۃ کو مقید کرنا ہوتا ہے۔ البغض حب کی نقیض ہے۔ البتر (دُم کاٹنا) میں بھی استعمال ہوتا ہے۔ پھر اس کا اطلاق اس پر ہونے لگا جس کی نسل میں اس کے قائم مقام کوئی نہ رہے۔ کہا جاتا ہے فلان ابتر جب اس کے پیچھے اس کا کوئی نہ ہو۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ وہ شخص جس کا پیچھے کوئی نہ ہو، یعنی اس کی نسل ختم ہو۔ احسن یہ ہے کہ نسل میں مرد کوئی نہ رہے۔ اور اے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آپ کا دشمن غلط بکتا ہے آپ کی اولاد آپ کی صاحبزادی فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے تاقیامت باقی رہے گی آپ کا شہرہ بلند ہوگا اور آپ کے فضل

فضیلت کے نشانات تا قیامت چمکتے دمکتے رہیں گے ؎

آثار اقتدار تو تا حشر متصل

خصم سیاہ روے تو بے حاصل و خجل

**ترجمہ:** آپ کے اقتدار کے آثار قیامت تک متصل ہوں گے، آپ کے دشمن کا منہ کالا اور بے حاصل اور بیکار ہوگا۔

اور آخرت میں تو وہ شان ہوگی جو بیان نہیں ہوسکتی۔

**شانِ نزول** جب سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے فرزند حضرت قاسم کا وصال ہوا تو کفار نے آپ کو ابتر یعنی منقطع النسل کہا اور یہ کہا کہ اب ان کی نسل نہیں رہی ان کے بعد اب ان کا ذکر بھی نہ رہے گا، یہ سب چرچا ختم ہو جائیگا۔ اس پر یہ سورۂ کریمہ نازل ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے ان کفار کی تکذیب کی اور ان کا بلیغ رد فرمایا اور محبوب کو تسلی دی کہ آپ کا سلسلہ قیامت تک جاری رہے گا آپ کی اولاد میں بھی برکت ہوگی اور قیامت تک پیدا ہونے والے عالم اور واعظ اللہ تعالیٰ کے ذکر کے ساتھ آپ کا ذکر کرتے رہیں گے کیونکہ ورفعنا لك ذكرك کا مژدہ آپ ہی کے لیے ہے۔

**سادات میں برکات** دیکھئے کربلا میں اہلِ بیت شہید ہوئے تو صرف ایک امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد سے اب سارا عالم ساداتِ کرام سے پُر ہے۔

**حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کل اہل ایمان کے باپ** ویسے حضور ہر اہل ایمان کے روحانی باپ ہیں (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) یہی اہل ایمان آپ کی روحانی اولاد اور قیامت تک آپ کے ذکر کی دھوم دھام رہے گی اور آپ کے ماننے والوں کو دشمنوں پر غلبہ دے گا اور جو آپ کے دین کی رعایت کرے گا اس کی اللہ تعالیٰ حفاظت فرمائے گا۔

**علمائے اہلسنت کو مبارکباد** سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ علماء تا بقائے دہر موجود ہیں اگرچہ وہ بظاہر دنیا سے رخصت ہو جائیں گے لیکن ان کے نشانات انمٹ ہوں گے دلوں پر ان کی شاہی کا سکہ رائج ہوگا (جیسے اہلسنت کے اولیاء کرام کا حال کس سے مخفی ہے کہ حضور غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تصرف آج بھی اسلامی ممالک کے گھر گھر میں سے ہے)۔

**یہ حال ہے خدمت گاروں کا** یہ ہے حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلاموں کا حال، تو پھر آقا کا حال تو اور زیادہ روشن ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کا ذکر بلند کیا اور آپ کو خاتم الانبیاء (علیٰ نبینا وعلیہم السلام) بنایا۔

**تفسیر صوفیانہ** تاویلات نجمیہ میں ہے کہ ان شانئك الخ میں نفس گدھا مراد ہے جو دُم بریدہ ہے کہ نہ اس کی نسل ہے نہ اس کے مٹنے کے بعد اس کا کوئی جانشین، اس لیے کہ اعمال صالحہ و احوال صادقہ و اخلاقِ روحانیہ اور اوصاف ربانیہ اے رسول (قلب) تیری ہی اولاد اور تیری اعوان اور تیرا گروہ نہیں۔

**ف** : فقیر (صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ) اللہ تعالیٰ قدیر اس کی مدد فرمائے، کہتا ہے کہ مجھے صلوۃ ضحیٰ کے قیلولہ کے بعد القا ہوا کہ اب میں اشارہ ہے ہمارے اسمائے لطیفہ جمالیہ اکرامیہ کی طرف کہ اے محمد (قلب) اور رسول ہُدیٰ جو تو جمیع قویٰ کی طرف مبعوث ہے خیر و ہدیٰ کے ساتھ ہم نے تمہیں الکوثر بخشا یعنی وہ علم کثیر جو فائض ہے منبع اسم رحمٰن سے ہم نے ہی آپ اسی رحمتِ عامہ سے رحمت کی جو شامل ہے جمیع الرحمات کو اسی لیے تو مظہر ہے رحمتِ کلیہ کا جو جمیع مواطن میں ہے تو تیرے لیے علم الاحکام و علم الحقائق ہیں اسی لیے تم مسجد فناء و تسلیم میں نماز پڑھو وہی مسجد ابراہیمی ہے اپنے رب تعالیٰ کے لیے یعنی اپنے رب کے شکر اور ادامتہ شہود و البقائے حضور کے لیے جمیع حالات میں اور بدن کے اونٹ کو مذمت کے طریق اور طبیعت کے اونٹ کو عفت کے راستہ میں اور نفس کے اونٹ فتوۃ کے طریق میں ذبح کرے بیشک تیرا دشمن یعنی تیرے ساتھ بغض کرنے والے قوائے شریرہ نفسیہ و آفاقیہ میں سے وہی ابتر ہیں یعنی ان کا انجام و آخرت برباد ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: فقطع دابر القوم الذین ظلموا والحمد للہ رب العلمین جڑ کٹی ظالموں کی اور تمام حمد رب العالمین کے لیے ہے یعنی اپنے اولیاء کا رب تعالیٰ کہ انھیں وصال سے نوازا جیسے دشمنوں کو جُدائی و فراق میں مبتلا کیا۔

**مسئلہ** : ابتر پر وقف ہو، اس کے بعد کہا جائے اللہ اکبر۔ اسے اللہ اکبر کے ساتھ متصل کر کے نہ پڑھا جائے تاکہ ایہام نہ ہو، مثلاً الابتر اللہ (توبہ توبہ)۔

بفضلہٖ تعالیٰ فقیر اویسی تفسیر سورۂ کوثر کے ترجمہ سے ۷ شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ بروز جمعرات فارغ ہوا۔ الحمد للہ علیٰ ذلک۔

---

# سُورۃ الکٰفرُون

| اٰیاتہا ۶ | (۱۰۹) سورۃ الکٰفرون مکیۃ (۱۸) | رکوعہا ۱ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

قُلۡ یٰۤاَیُّہَا الۡکٰفِرُوۡنَ ۝ لَاۤ اَعۡبُدُ مَا تَعۡبُدُوۡنَ ۝ وَ لَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ۝ وَ لَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدۡتُّمۡ ۝ وَ لَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ۝ لَکُمۡ دِیۡنُکُمۡ وَلِیَ دِیۡنِ ۝

ترجمہ: اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

تم فرماؤ اے کافرو نہ میں پوجتا ہوں جو تم پوجتے ہو اور نہ تم پوجتے ہو جو میں پوجتا ہوں، اور نہ میں پوجوں گا جو تم نے پوجا اور نہ تم پوجو گے جو میں پوجتا ہوں تمہیں تمہارا دین اور مجھے میرا دین۔

---

سورۃ الکافرون مکیہ ہے یا مدنیہ ہے اس کی چھ آیات ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

## تفسیر عالمانہ

قُلۡ یٰۤاَیُّہَا الۡکٰفِرُوۡنَ (تم فرماؤ اے کافرو)

نکتہ: انہیں اس وصف سے پکارنے میں خبر دینا ہے کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان کی شرارتوں اور اذیتوں سے محفوظ ہیں حالانکہ کفار آپ کو اپنے میں نہایت کمزور سمجھتے تھے اور اپنی عزت و شوکت کے مقابلے میں کچھ نہیں تصور کرتے تھے اس کے باوجود الٹا انہیں ذلیل و خسیس خطاب سے مخاطب کیا گیا۔

**معجزہ** یہ بھی حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے جملہ معجزات میں سے ایک ہے۔
**نکتہ**: انہیں صیغۂ جمع صحیح سالم سے تعبیر کرنے میں ان کی قلت یا حقارت و ذلت کی دلیل ہے یہاں مخصوص کافر ہیں جیسے ولید بن مغیرہ اور ابوجہل اور عاص بن وائل اور امیہ بن خلف اور اسود بن یغوث اور حارث بن قیس وغیرہ۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کے علم میں تھا وہ کبھی ایمان نہیں لائیں گے جیسا کہ مضمون السورۃ سے ظاہر ہے۔ یہ خطاب (قُل) حضور علیہ السلام کو ہے بہ نسبت قوم مخصوص کے، ورنہ سوال وارد ہوگا کہ ہر مسلمان پر فرض ہے کہ وہ ہر حال میں کفار کو یہ حکم سنائے اور شرع سے اس کا کوئی حکم وارد نہیں۔

**شانِ نزول** قریش کی ایک جماعت نے سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے کہا تھا کہ آپ ہمارے دین کا اتباع کیجئے ہم آپ کے دین کا اتباع کریں گے ایک سال آپ ہمارے معبودوں کی عبادت کریں ایک سال ہم آپ کے معبود کی عبادت کریں گے۔ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کی پناہ کہ میں اس کے ساتھ غیر کو شریک کروں، کہنے لگے تو آپ ہمارے کسی معبود کو ہاتھ ہی لگا دیجئے ہم آپ کی تصدیق کر دیں گے اور آپ کے معبود کی عبادت کرینگے۔ اس پر یہ سورۂ شریفہ نازل ہوئی اور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم مسجدِ حرام میں تشریف لے گئے وہاں قریش کی وہ جماعت موجود تھی حضور نے یہ سورت انہیں پڑھ کر سنا دی تو وہ مایوس ہوگئی اور حضور کے اور حضور کے اصحاب کے درپے ایذاء ہوئے۔

**تفسیرِ صوفیانہ** اس میں اشارہ ہے ان کی طرف جنہوں نے اپنی استعداد اصلی کا نورِ اصلی چھپایا نفوس کی صفات و آثارِ طبیعت کی ظلمت سے تو غیر کے ساتھ حق سے محجوب ہو گئے۔

**تفسیرِ عالمانہ** لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ (نہ میں پوجتا ہوں جو تم پوجتے ہو) زمانۂ مستقبل میں اس لیے کہ لا اکثر داخل نہیں ہوتا مگر اس مضارع پر جس کا زمانہ مستقبل ہو جیسے ما نہیں ہوتا مگر اس مضارع پر جس کا زمانہ حال ہو کیا تمہیں معلوم نہیں کہ لَنْ اس لا کی تاکید کرتا ہے جس پر لا داخل ہو۔

اور خلیل (نحوی) نے کہا کہ لَنْ دراصل لا تھا اب معنی یہ ہوا کہ میں زمانۂ مستقبل میں نہیں کروں گا مستقبل میں جس کا تم مقابلہ کرتے ہو اپنے معبودوں کی عبادت کا۔

وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ (اور نہ تم پوجتے ہو جو میں پوجتا ہوں) یعنی جو تم سے عبادتِ الٰہی کا مطالبہ کر رہا ہوں تم مستقبل میں بھی اس کی عبادت نہ کرو گے مطلب یہ ہے کہ وہ عبادت نہ کرو گے جو معتبر ہے کیونکہ اشراک (شریک بنانا) کے ساتھ عبادتِ الٰہی بیکار رہے وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ (اور نہ میں پوجوں گا جو تم نے پوجا) یعنی زمانۂ ماضی میں تمہارے معبودوں کو میں نے نہیں پوجا تو پھر زمانۂ مستقبل

میں مجھ سے ان کی پرستش کی کیسے اُمید رکھ رہے ہو وَلَا أَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَا أَعْبُدُ (اور نہ تم پوجو گے جو میں پُوجتا ہُوں) یعنی کسی وقت بھی عبادت کرو گے جس کی میں عبادت کر رہا ہُوں یعنی اللہ تعالیٰ کی۔ سورت میں تکرار نہیں۔ بعض نے کہا کہ یہ دونوں جملے حال میں عبادت کی نفی کے لیے ہیں جیسے دو پہلے مستقبل کی نفی کے لیے ہیں۔

**سوال**: ماعبدت کیوں نہیں فرمایا تاکہ ماعبد تم کے موافق ہوتا۔

**جواب**: ان کے لیے ماضی کا صیغہ تو موزوں ہے کیونکہ وُہ پہلے بھی بُتوں کے پُجاری تھے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اگرچہ زمانۂ ماضی میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے تھے لیکن اس وقت عبادت الٰہی سے موسوم نہ تھے اور نہ ہی اس کی عبادت میں مشہور رہتے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو عبادت کا فرمایا ہو اور آپ اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل میں عبادت کرتے ہوں جیسا کہ عبادۃ کو موصول کے صلہ بنانے کا تقاضا ہے۔ پھر آپ کا اس عبادت سے موسوم و مشہور ہونے سے لازم نہیں آتا کہ آپ بعثت سے پہلے اللہ تعالیٰ کی عبادت بھی نہ کرتے ہو کیونکہ عدم موسومیۃ بالشیٔ سے عدم الشیٔ لازم نہیں ہوتا اس لیے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام قبل از بعثت از قبیل جری العادۃ المستمرہ القدیمہ کے تھا۔

**مسئلہ**: القاموس میں ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام بعثت سے پہلے اپنی قوم کے دین پر تھے جو انہیں ابراہیم و اسماعیل علیہما السلام کی وراثت سے حاصل ہوا حج اور نکاح اور بیع اور دیگر امور میں، ہاں ان کے اکثر نے توحید کو تبدیل کر ڈالا تو توحید کے بارے میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنی قوم کے دین پر تھے۔

**نکتہ**: ما اعبد میں من کے بجائے کی ترجیح سے وصف مراد ہے گویا اشارہ کیا کہ جس کی عبادت میں کرتا ہُوں وہ عظیم الشان معبود ہے کہ جس کی عظمت کی قدر و منزلت کسی کو معلوم نہیں۔

لَكُمْ دِيْنُكُمْ (تمہیں تمہارا دین) یہ لا اعبد ما تعبدون اور ولا انا عابد ما عبدتم کی تقریر ہے وَلِيَ (اور مجھے) بالفتح یار المتکلم دِيْنِ (میرا دین) بحذف الیاء کہ دراصل دینی تھا اور یہ ولا انتم عٰبدون ما اعبد کی تقریر ہے۔ اب معنیٰ یہ ہوا کہ تمہارا دین ہے اللہ تعالیٰ کے ساتھ شریک کرنا جو حصول میں تمہارے تک مقصور ہے اس سے تجاوز کر کے میرے حصول تک نہ آئے گا جیسے تمہارا طمع ہے فلہٰذا اپنی خام خیالیوں کو مجھ سے متعلق نہ کرو کیونکہ یہ محال ہے کیونکہ میرا دین توحید (اللہ تعالیٰ کو واحد لاشریک لہ ماننا) ہے جو کہ وہ مقصور ہے میرے لیے حصول سے جو تجاوز کر کے تمہیں حاصل نہ ہوگا کیونکہ تم نے اسے محال سے معلق کیا ہے اور وہ ہے میرا تمہارے معبودوں کی عبادت کرنا یا کم از کم ان کو ہاتھ لگایا یا جس کا تم میرے ساتھ وعدہ کرتے ہو وُہ بھی عین شرک ہے وُہ یہی کہ ایک سال میں تمہارے معبودوں کو پوجوں ایک سال تم میرے معبود کو پُوجو، یہ تو دونوں فریقوں کی عبادت میں ملاوٹ ہُوئی۔

**ف** : یہ قصر مسند کی تقدیم سے حتماً قصر الافراد ہے۔ عین المعانی وغیرہ میں ہے کہ یہ آیات آیۃ السیف سے منسوخ ہیں۔

**مسئلہ** : ابو اللیث رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ اس میں دلیل ہے کہ اگر کوئی کسی قوم کی بُرائی دیکھے یا سُنے تو اس کا اپنے لیے تو انکار کرے اسے بالکل قبول نہ کرے لیکن اس سے بڑھ کر اور کچھ واجب نہیں سوائے اس کے کہ وُہ اپنے مذہب و طریقہ پر ڈٹا رہے اور انہیں ان کے مذہب و طریقہ پر چھوڑ دے۔

**ف** : فقیر (صاحبِ روح البیان قدس سرہٗ) کہتا ہے کہ میں نے اس سورۃ (کافرون) کا ورد کیا، محسوس ہُوا کہ گویا میں اسے جہر نماز عصر میں پڑھ رہا ہُوں اور گویا تمام کائنات کو یہ سورت سُنا رہا ہُوں۔

**تفسیر صوفیانہ** تم فرماؤ اے محمد (قلب) اے کافر و یعنی قوائے نفسانیہ توحید کو شرک سے اور طاعت کو معصیت سے اور وحدۃ کو کثرت سے اور وجودِ حقیقی کو وجودِ مجازی سے اور نورِ حقیقت وجوبیہ کو ظلمت حقیقت امکانیہ سے چھپانے والوں میں نہیں پُوجتا جسے تم پُوجتے ہو یعنی تمہارے بُت جنہیں ماسوی اللہ سے تعبیر کیا جاتا ہے کیونکہ مامور ہوں اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے اور طاغوت سے کفر کرنے پر اور تمام ماسوی اللہ میرے نزدیک طاغوت ہے اور وہ معبود جو خود ساختہ و مقید ہے عبادت کے لائق صرف اللہ تعالیٰ ہے وہ قہار ہے جس نے اپنی وحدت سے جمیع کثرات کو مقہور کیا لیکن اسے صرف اہلِ وحدۃ شہود ہی جانتے ہیں اور تم تو اہلِ کثرتِ احتجاب ہو تو تمہیں اس سے واقفیت کہاں۔ اور نہ ہی عبادت کرتا ہُوں جس کی تم کرتے ہو تلوینات و تقلبات کی کثرات اسمائیہ وصفاتیہ میں اور نہ تم عبادت کرو گے جس کی میں کرتا ہُوں تمکین و تحقیق سے ایسے تلوین سے اس لئے کہ یہ ظہور حقائق جمیع اسماء کے مقتضیات سے ہے اس میں حق سے بالکل میل و انحراف نہیں بلکہ اس میں ہر طور طریق سے بقاء مع الحق ہے تمہارے لیے تمہارا دین ہے جو کہ تم طاغوت پر ایمان لاتے اور اللہ تعالیٰ سے کفر کرتے ہو اور یہ وہ دین ہے جس سے بیزاری واجب ہے اور میرے لیے میرا دین ہے یعنی اللہ تعالے پر ایمان لانا اور طاغوت سے کفر کرنا اور یہ وہ دین ہے جس کے احکام سے تعلق اور جس کے اخلاق سے تخلق اور جس کے حقائق سے تحقق ضروری اور لازم ہے۔

**مسئلہ** : قرآن کے حقائق کبھی منسوخ نہیں ہوتے بلکہ ان پر عمل کرنا قیامت تک باقی ہے۔

**ف** : حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ قرآن مجید کی کوئی سورت اس سے بڑھ کر نہیں جو شیطان پر سخت ہو اس لیے کہ اس میں توحید محض اور شرک سے بیزاری ہے جو اسے پڑھتا ہے وہ شرک سے بیزار اور اس سے سرکش شیاطین دُور بھاگتے ہیں اور وہ فزع اکبر (بڑی گھبراہٹ) سے (آخرت میں) امن میں ہوگا۔

**فضائل سورۃ الکافرون** یہ سورۃ ربع القرآن (چوتھائی قرآن) ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ اپنے بچوں کو اس کے پڑھنے کا حکم کرو اور اسلام کو چاہیئے کہ سوتے وقت اسے پڑھیں تو انہیں کوئی ضرر رساں شے عارض نہ ہوگی۔

**مسافر کو امان وسلامتی** جو مسافر پانچ سورتیں پڑھ کر سفر کو جائے تو سالم وغانم (فوائد کثیرہ سمیٹ کر) آئے گا وہ پانچ سورتیں یہ ہیں:

(۱) قل یایھا الکفرون

(۲) اذاجاء نصر اللہ

(۳) قل ھو اللہ احد

(۴) قل اعوذ برب الفلق

(۵) قل اعوذ برب الناس

الحمد للہ فقیر اویسی غفرلہ، سورۃ الکافرون کی تفسیر کے ترجمے، شعبان المعظم ۱۴۰۹ھ بروز جمعرات فارغ ہوا۔

---

# سُورۃ النّصر

| اٰیاتھا ۳ | (۱۱۰) سورۃ النصر مدنیۃ (۱۱۴) | رکوعھا ۱ |
|---|---|---|
| | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ | |
| | اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ ○ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ | |
| | فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا ○ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّکَ وَاسْتَغْفِرْہُ | |
| | اِنَّہٗ کَانَ تَوَّابًا ○ | |

**ترجمہ :** اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

جب اللہ کی مدد اور فتح آئے اور لوگوں کو تم دیکھو کہ اللہ کے دین میں فوج فوج داخل ہوتے ہیں تو اپنے رب کی ثنا کرتے ہوئے اس کی پاکی بولو اور اس سے بخشش چاہو بیشک وہ بہت توبہ قبول کرنے والا ہے۔

---

سورۃ النصر مدنیہ ہے اور اس کی تین آیات ہیں۔

بسم اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرحیم (اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا)

**تفسیر عالمانہ** اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ (جب اللہ کی مدد آئے) اس کی اعانت اور اس کا اظہار صرف تمہارے لیے تمہارے دشمنوں پر۔

**سوال :** فتوح تو مسلمانوں کے ذریعہ ہوئیں پھر انہیں اللہ تعالیٰ کی طرف اضافت کا کیا معنیٰ؟

**جواب :** سب کے افعال قلوب کے اسماء کی طرف منسوب ہوتے ہیں اور وہ حادث ہے اور ہر حادث کا مُحدِث ضروری ہے اور وہ اللہ تعالیٰ ہی ہے فعل کے صدور کا عبد مبدا قریب اور اول مبدا اللہ تعالیٰ ہے

اور دواعی و اسباب اور جو ان پر افعال مبنی ہیں سب کا خالق وہی ہے اور اذا کا عامل مُسَبِّحْ ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرو جب اللہ تعالیٰ کی مدد آئے اور قول اکثرین پر عامل کو فاء مانع نہیں یا فعل شرط ہے اور اذا اس کی طرف مضاف نہیں یہی محققین کا مذہب ہے اور اذا استقبالیہ ہے۔

**ثبوت علم غیب للرسول** صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو قبل از وقت علم دینا یہ بھی رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم کا معجزہ ہے کیونکہ اکثر مفسرین کا قول ہے کہ یہ سورۃ فتح مکہ سے پہلے نازل ہوئی۔

وَالْفَتْحُ (اور فتح) یعنی فتح مکہ۔

**ف:** اضافت اور لام عہد کی ہے اس سے فتح مکہ مراد ہے جس کی طرف آنکھیں اٹھی ہوئی تھیں اسی لیے اسے فتح الفتوح کہا جاتا ہے اور اسی کے لیے سورۃ کے اول میں وعدہ کریمہ ہوا[۱]۔ بعض نے اس سے جنس نصر اور مطلق فتح مراد لیا ہے۔ علاوہ ازیں فتح اضافۃ اور لام استغراق کی ہے اس لیے کہ فتح مکہ مفتاح الفتوح ہے اور اسی پر تمام فتوح کا مدار ہے جیسا کہ خود مکہ معظمہ اُم القریٰ اور سب کا امام ہے اسی لیے اس کا آنا بمنزلہ تمام فتوح کے ہے اسی لیے حضور علیہ السلام کی فتح کا معاملہ اسی سے متعلق فرمایا اور نصر و فتح عنقریب اس تک پہنچنے والی ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس تعبیر میں اشارہ ہے کہ مدد آئے گی ایک لشکر کے آنے سے جن کے ساتھ ہی نصر و فتح ہے۔

(ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ یہ سورۃ حجۃ الوداع میں بمقام منیٰ نازل ہوئی؛ اس کے بعد آیت الیوم اکملت لکم دینکم نازل ہوئی اس کے نازل ہونے کے بعد اسی روز سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم دنیا میں جلوہ گر رہے پھر آیۃ الکلالہ نازل ہوئی اس کے بعد حضور پچاس روز تشریف فرما رہے پھر آیت واتقوا یوماً ترجعون فیہ الی اللہ نازل ہوئی اس کے بعد حضور اکیس روز یا سات روز تشریف فرما رہے اس صورت مبارکہ کے نازل ہونے کے بعد صحابہ نے سمجھ لیا تھا کہ دین کامل اور تمام ہو گیا تو اب حضور دنیا میں زیادہ دیر تشریف فرما نہ رہیں گے۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ یہ سورت سن کر اسی خیال سے روئے۔ اس سورت کے نازل ہونے کے بعد سید عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے خطبہ میں فرمایا کہ ایک بندہ کو اللہ تعالیٰ نے اختیار دیا چاہے دنیا میں رہے چاہے اس کی لقاء قبول فرمائے۔ اس بندہ نے لقاء الٰہی اختیار کی۔ یہ سن کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا آپ پر ہماری جانیں ہمارے مال ہمارے آباء ہماری اولادیں سب قربان۔ اضافہ از اویسی غفرلہٗ)

---

[۱] فتح مکہ کا قصہ سورۃ الفتح میں تفصیل کے ساتھ گزرا ہے۔ اویسی غفرلہٗ

**قاعدہ** کلمہ اذا یہاں پر اس اعتبار سے ہے کہ اس کا مدخول یعنی آپ کا لوگوں کا دخول دیکھنا ختم نہیں ہوا (تاقیامت یہ سلسلہ جاری رہے گا) حضرت سعدی المفتی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اس روایت پر کلمہ اذا معنیٔ استقبال سے خارج ہے اور یہ کبھی معنیٔ استقبال سے خارج بھی ہوتا ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا واذا رأو تجارۃ الآیۃ اس آیت میں اذا معنیٔ استقبال سے خارج ہے۔

## صوفیانہ اصطلاحات

مصطلحات میں ہے کہ فتوح وہ ہے جو بندے پر کسی امر کا انغلاق ہو نعم ظاہرہ اور باطنہ سے (جیسے ارزاق وعبادات وعلوم ومعارف ومکاشفات وغیرہ) تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے کھل جائے۔

(۲) فتح قریب وہ ہے جو بندے کے مقامِ قلب وظہور وصفات اور اس کے کمالات سے کھل جائے نفس کی منازل طے کرنے سے اسی کی طرف اشارہ ہے نصر من اللہ وفتح قریب میں۔

(۳) فتح مبین وہ ہے جو بندے پر مقامِ ولایت وانوار الاسماء الالٰہیہ جو صفات وکمالاتِ قلب کو فنا کرنے والے ہیں کے تجلیات سے کھل جائیں اسی کی طرف اشارہ ہے انا فتحنا لك فتحا مبینا لیغفر لك اللہ ما تقدم من ذنبك وما تأخر میں۔ (یعنی صفات نفسانیہ وقلبیہ سے بخشش اسی لیے تم پر فتح مبین کھولی)

(۴) فتح مطلق وہ اعلیٰ واکمل فتوحات میں سے ہے وہ جو عبد پر کھلیں تجلیات ذات احدیہ واستغراق عین الجمع بفناء رسوم خلقیہ کلہا سے اسی طرف اشارہ ہے اذا جاء نصر اللہ والفتح۔

**ف:** سورۃ الفتح میں ہم نے ایک اور عبارت سے بیان کیا ہے۔

## تفسیر صوفیانہ

نصر سے مدد ملکوتی وتائید قدسی تجلیات اسماء وصفات سے مراد ہے اور فتح سے فتح مطلق مراد ہے کہ اس کے بعد اور کوئی فتح نہیں یعنی فتح باب الحضرۃ الالٰہیہ الاحدیہ اور کشف ذاتی۔

## فتوحات کی اقسامِ صوفیانہ

(۱) اس میں شک نہیں کہ فتح اول وہ فتح ملکوت الافعال ہے مقام قلب میں کشف حجاب حس النفس سے اپنے افعال کو افعالِ حق میں فناء کرنے سے۔

(۲) فتح جبروت الصفات مقام روح میں حجاب خیال کے کشف سے اپنی صفات کو صفاتِ حق میں فنا کرنے سے۔

(۳) فتح لاہوت الذات مقام سر میں وہم کے حجاب کے کشف سے اپنی ذات کو حق تعالیٰ کی ذات میں فنا کرنے میں۔

**ف:** جسے یہ ظفر و فتح باطنی نصیب ہوگئی تو اسے باطنی و ظاہری نصر و فتح بھی نصیب ہوجائیگی کیونکہ نصر و فتح باب الرحمۃ سے ہیں نہایۃ النہایات تک پہنچنے کے بعد غصہ و غضب بالکل باقی نہیں رہتا اثر رحمت ظاہر و باطن کو مطلق محیط ہوجاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بدایۃ و نہایۃ کے لحاظ سے کاملین کے احوال مختلف و متفاوت ہوتے ہیں۔

**ف:** اس سے معلوم ہُوا کہ آیت میں نصر و فتح سے مطلق مراد ہے لیکن میں نے اہلِ تفاسیر کا اتباع کیا ہے کہ مقید کو مقدم رکھا حالانکہ یہ قول مرجوح ہے اللہ تعالیٰ اس سے تسامح فرمائے جس نے سب سے پہلے اس کا ارتکاب فرمایا۔

**تفسیر عالمانہ** وَرَاَیْتَ النَّاسَ (اور لوگوں کو تم دیکھو) آنکھوں سے یا جانو اس سے عرب لوگ مراد ہیں اور لام عہد کا ہے یا استغراق عرفی کا ہے اہلِ تفاسیر نے یہ خطاب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے لیے بنایا ہے اور احتمال عام ہر مومن کا بھی ہے اس تقریر سے اس کا جواب بھی بن گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو استغفار کا حکم کیوں جبکہ آپ گناہوں سے معصوم ہیں بلکہ ہر تقصیر سے پاک و منزّہ۔ جواب ملا کہ یہ خطاب خاص حضور علیہ السلام کو نہیں بلکہ استغفار کا حکم آپ کے ماسوا کو ہے امر میں آپ کو داخل کرنا تغلیباً ہے۔ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰهِ (اللہ تعالیٰ کے دین میں داخل ہوتے ہیں) ملتِ اسلام ہیں وہ ایسا دین ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی نسبت سوائے اس کے اور کسی دین کی طرف نہیں فرمائی، جملہ علی تقدیر رویۃ بصریہ کا حال ہے اور علیٰ تقدیر رویۃ قلبیہ کے مفعول ثانی ہے۔

**ف:** بعض نے کہا کہ میرے دل میں کھٹکتا ہے کہ یدخلون الخ اور والفتح کے لیے مناسب ہے کہ ان پر دین کا باب مفتوح ہونا مراد ہو۔

اَفْوَاجًا (فوج فوج) یدخلون کے فاعل سے حال ہے یعنی دین میں بہت بڑی جماعتیں داخل ہوتی ہیں جیسے اہلِ مکہ و طائف و یمن و ہوازن اور جملہ قبائلِ عرب ورنہ اس سے قبل ایک ایک دو دو ہو کر دین میں داخل ہوتے تھے۔

**ف:** مروی ہے کہ جب مکہ فتح ہُوا تو عرب ایک دوسرے سے ملتے اور کہتے کہ اہلِ حرم پر حضور علیہ السلام نے فتح پالی تو اس کے بعد آپ سے کوئی مقابلہ نہ کر سکے گا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اہلِ مکہ کو اصحاب الفیل سے پناہ دی ایسے ہی اس سے پہلے جو بھی ان پر برائی کا ارادہ کرتا تو بھی محفوظ رہے اسی لیے فتح مکہ کے بعد لوگ دین اسلام میں فوج فوج ہو کر جنگ کے بغیر داخل ہونے لگے۔

**ف:** حضرت کاشفی رحمہ اللہ تعالیٰ نے لکھا کہ اس سورۃ کے نزول والے سال مسلسل وفود حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں حاضر ہونے لگے جیسے بنو اسد و بنو مرہ و بنو کلب و بنو کنانہ و بنو ہلال وغیرہ اطراف و اکناف سے

حضور علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہو کر مشرف با سلام ہوئے۔

**قاعدہ** ابو عمر و ابن عبد البر نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے وصال کے وقت عرب میں ایک بھی کافر نہ تھا تمام عرب مسلمان ہو چکا تھا۔ یعنی غزوہ حنین کے بعد تمام لوگ کوئی اکیلا کوئی وفد کے ذریعے مسلمان ہو گئے تھے۔

**ف**: ابن عطیہ نے فرمایا واللہ اعلم ابن عبد البر نے یہ کیسے کہہ دیا۔ ہاں اگر اس کی مراد بت کے پجاری کافر ہیں تو بجا کہا ورنہ بنو تغلب کے نصاریٰ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیاتِ مبارکہ میں مسلمان نہیں ہوئے تھے بلکہ وہ جزیہ دے کر اپنے دین پر قائم رہے۔

**ف**: عین المعانی میں ہے کہ الناس سے اہل البحر مراد ہیں۔

**حدیث شریف**: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

ایمان یمانی والحکمۃ یمانیۃ۔ ایمان یمانی اور حکمت یمانیہ ہے۔

**فضیلتِ اویس قرنی رضی اللہ عنہ** نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وجدت نفس ربکم من جانب الیمن (میں رب رحمٰن کی خوشبو یمن کی جانب سے پائی) یعنی اللہ تعالیٰ کا دکھ درد سے آسانی پیدا فرمانا۔

**علم غیب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم** حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ ایک دن روئے۔ آپ سے رونے کی وجہ دریافت کی گئی۔ فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا:

دخل الناس فی دین اللہ افواجاً و سیخرجون منہ افواجاً۔ لوگ گروہ در گروہ داخل ہو رہے ہیں ایسے ہی گروہ در گروہ خارج ہوں گے۔

(روح البیان ج ۱۰ ص ۵۳۰)

**فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ** (تو اپنے رب تعالیٰ کی ثناء کرتے ہوئے اس کی پاکی بیان کرو) التسبیح تعجب سے مجاز ہے علاقہ سببیہ سے، کیونکہ جو بھی عجیب امر دیکھتا ہے تو کہتا ہے سبحان اللہ۔

**ف**: ابن الشیخ رحمہما اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تعجب کے وقت، جیسا کہ اذکار میں وارد ہے اور ہر عجوبے میں سبحان اللہ کہنے کی وجہ یہ ہے کہ انسان کا ایک ایسے امر عجیب کا مشاہدہ کرنا جو اپنی امثال سے خارج ہے اور اس کا وقوع بعید از قیاس سمجھا جاتا ہے اور اس سے نفس متاثر ہوتا ہے تو گویا وہ قدرتِ ایزدی کے لئے کمی کا تصور محسوس کرتا ہے تو اس کے دل پر کھٹکتا ہے کہ اس کی تنزیہ بولے اور کہے سبحان اللہ یعنی اللہ تعالیٰ

امرِ عجیب کی تخلیق کے عجز سے پاک ہے بلکہ وہ قدرت کاملہ کا مالک ہے اس سے بھی بڑھ کر امورِ عجیبہ پیدا کرسکتا ہے اس کی ایجاد میں کوئی کمی نہیں۔ میں (قائل) خطاکار ہوں اسی لیے کہتا ہوں سبحان اللہ، اور مجھے یقین ہے کہ وہ ہر شے پر قادر ہے۔

**نکتہ:** حضرت امام سہیلی قدس سرہٗ نے فرمایا کہ ہمیشہ حمد تسبیح کے ساتھ ہوتی ہے جیسے سبّح بحمد ربك، وان من شیٔ الا یسبح بحمدہ وغیرہ، اس لیے کہ معرفتِ الٰہی دو قسم ہے:

۱۔ معرفتِ ذات

۲۔ معرفتِ اسماء وصفات

اور قاعدہ ہے کہ ان دونوں میں کسی ایک کو دوسری کے بغیر ثابت نہیں کیا جاسکتا اور وجود الذات کا اثبات مقتضائے عقل سے ہے اور اسماء وصفات کا اثبات مقتضائے شرع سے ہے عقل سے مسمّٰی کی معرفت حاصل ہوئی اور شرع سے اسماء کی اور عقل میں اثبات الذات کا تصور نہیں آسکتا جب تک کہ اس سے حدوث کی علامات کی نفی نہ ہو اور یہ تسبیح سے ہوتا ہے۔ اور قاعدہ ہے کہ مقتضائے عقل مقتضائے شرع سے مقدم ہے کیونکہ شرع منقول حصول النظر والعقول کے بعد حاصل ہوئی ہے عقول نے نظر پر متنبہ کیا تب معرفت حاصل ہوئی پھر اس کا علم حاصل نہ ہوا جب تک اس کے اسماء معلوم نہ ہوئے اسی لیے تسبیح وحمد وثناء اکٹھے ہو کر آتی ہیں بلکہ خود اللہ تعالیٰ نے بھی ہمیں حکم فرمایا ہے **تو** تسبیح کو حمد کے ساتھ ملا کر۔

**ف:** اب آیت کا معنٰی یہ ہوا کہ سبحان اللہ کہو درانحالیکہ تم متلبس ہو اس کی حمد کے ساتھ یعنی تعجب کر اللہ تعالیٰ کے آسان کرنے کو کہ کسی کے خیال تک نہ تھا کہ کوئی بھی اہلِ حرم پر غلبہ پا جائیگا اور اللہ تعالیٰ کے اس تمام امر پر حمد کیجئے، یہ مطلب روایت اُولیٰ کے مطابق ہونے میں ظاہر ہے دوسرے مطلب پر یہ حکم ہوگا کہ تسبیح وحمد پر مداومت کیجئے کہ اس نے کتنی بڑی نعمتوں سے آپ کو نوازا اس میں احداث تعجب کو کوئی تعلق نہیں کیونکہ یہ حالت فتح کو مناسب ہے۔

**ف:** بعض نے کہا کہ اللہ کی تنزیہ بیان کرو عجز سے تاخیر ظہور فتح میں اور اس کی حمد کرو اس کی تاخیر پر اور اس کے اوصاف بیان کرو کہ امور پر اپنے وقت پر لانا اس کی حکمتیں ہیں کہ سوائے اس کے انھیں اور کوئی نہیں جانتا۔

**ف:** یا اسے یاد کرو تسبیح وحمد کرتے ہوئے اور اس کی عبادت وثناء میں بڑھو کہ اس نے تم پر زیادہ سے زیادہ انعامات فرمائے ہیں یا یہ کہ نماز پڑھو اس کی حمد کرتے ہوئے اس کی نعمتوں پر۔ اس تقریر پر تسبیح نماز سے مجاز ہے **بعلاقہ جزئیہ** اس لیے کہ نماز تسبیح پر بھی مشتمل ہے۔

**صلوٰۃ الشکر** مروی ہے کہ حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے چاشت کے وقت کعبہ معظم کا دروازہ کھلوا کر آٹھ رکعات نوافل پڑھے ۔

**ف** : بعض نے کہا یہ نوافل فتح مکہ کے شکرانہ کے تھے یہ نوافل چاشت وغیرہ کے نہ تھے ۔ بعض نے کہا کہ چار رکعت تو صلوٰۃ الضحیٰ کی تھیں اور چار رکعات شکرانہ کی تھیں ۔

**ف** : یا اس کی تنزیہہ بیان کر اس سے جو ظالم اس کے حق میں کہتے ہیں اور حمد کر اس پر کہ اس نے اپنا وعدہ سچ کر دکھلایا ۔

**صوفیانہ معنیٰ** اللہ تعالیٰ کی ثنا بیان کر اس کی صفات جلال سے صفات سلبیہ سے اور حمد کر اس کی صفات الاکرام سے یعنی صفات ثبوتیہ سے یعنی اس کے آثار پر یا ان کے نازل کرنے بمنزلہ اوصاف اختیاریہ کے کفایہ ذات مقدس کے لیے ان سے موصوف ہونے میں کیونکہ محمود علیہ واجب ہے کہ وہ امر اختیاری ہو ۔

**تفسیر صوفیانہ** حضرت قاشانی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اپنی ذات کو پاک کر مقامِ قلب کو جو وہ معدن النبوۃ ہے محجوب ہونے سے علاقہ بدن کے قطع کرنے اور مقامِ حق الیقین جو کہ وہ معدن الولایۃ ہے تک ترقی سے اس کی حمد کر واس کے کمالات واوصافِ تامہ کے اظہار سے تجرید کے وقت حمد فعلی سے ۔

**تفسیر عالمانہ** وَاسْتَغْفِرْهُ (اور اس سے بخشش چاہو) کسرِ نفسی اور اپنے اعمال کو نہایت کم اور حقوق اللہ کو عظیم سمجھنے کے لیے اور جو ترکِ اولیٰ سے کمی کے لیے اور استغفار کیجئے اپنوں کیلئے اور اہلِ ایمان کے لیے یہ سورہ محمد کے واستغفر لذنبك الخ کے مطابق ہے ۔

**ف** : تسبیح کی تقدیم حمد پر اور اس کی استغفار پر علی سبیل النزول ہے خالق سے خلق کی طرف اس اعتبار سے کہ لوگوں کو پہلی بار دیکھتے ہی استغفار میں مشغول نہ ہو جاؤ کیونکہ اس میں رویۃ الناس سے پہلے رویۃ اللہ ہے جیسے کہا جاتا ہے : مارأیت شیئا الا ورأیت اللہ قبلہ (میں نے کسی شے کو نہیں دیکھا مگر اس سے پہلے اللہ تعالیٰ کو دیکھا)

**نکتہ** اس کی وجہ یہ ہے کہ انسان عارف کا آئینہ ہے اور آئینے والا پہلے مرئی (جسے دیکھنا ہے) کی طرف متوجہ ہوتا ہے مرئی کی رویت کے بعد ہی آئینہ کی طرف ملتفت ہوتا ہے ۔

**نکتہ** یوں بھی کہہ سکتے ہو کہ تقدیم مذکور تعلیم ہے ۔ دعا کی وہ یہ کہ کسی سے اچانک سوال نہ کو ڈے بلکہ پہلے مسئول عنہ کی مدح وثنا کرے ۔

**حدیث شریف** ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وصال سے پہلے بہت زیادہ پڑھتے تھے :

سبحانك اللهم وبحمدك استغفرك واتوب اليك ۔

**حدیث شریف** رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ میں دن اور رات میں ایک سو بار استغفار کرتا ہوں ۔

**ف** : اس سے ثابت ہوا کہ استغفار کسی وقت بھی منقطع نہیں ہونی چاہیئے اس لیے کہ کوئی انسان غین و تلوین (گناہوں کی گرد وغبار) سے خالی نہیں ہوتا ۔

**حکایت** مروی ہے کہ جب حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو یہ آیت مبارک سنائی تو تمام خوش ہوئے سوائے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے کہ وہ روئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے رونے کا سبب پوچھا تو عرض کی کہ آپ نے تو اس سورۂ نصر سے اپنے وصال کی خبر دی ہے (میں آپ کی جدائی وفراق کے صدمہ سے رو رہا ہوں ۔

**ف** : النعی بمعنی موت کی خبر ۔ آپ نے فرمایا : واقعی ویسے ہی ہے جیسے آپ نے فرمایا ۔ اس کے بعد حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی مسکراتے اور مسرور نہ دیکھے گئے ۔

**ف** : بعض نے کہا صاحبِ حکایت حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما تھے انہیں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ :

لقد اوتی هذا الغلام علما کثیرا ۔ یہ نوجوان علومِ کثیرہ سے نوازا گیا ہے ۔

**اہلِ علم کی تعظیم** اسی لیے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما (اگرچہ نوجوان تھے) کو اپنے بالکل قریب اور اہلِ بدر کے ساتھ بٹھاتے[1]

**ف** : اس سورۃ سے حضور سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وصال کو سمجھنا شاید اس لیے کہ اس خوشخبری کا مطلب تھا کہ دین کی تکمیل ہوگئی جیسے الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی الخ میں ، اور ہر کمالے را زوالے مشہور قانون ہے ، جیسے ایک عربی مصرع مشہور تر ہے ، ع

توقع زوالا اذا قیل تم

(زوال کی امید کر جب کہا جائے کام مکمل ہوگیا)

---

[1] اہلِ بدر دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے معزز و معظم سمجھے جاتے تھے حضرت ابن عباس رضی اللہ اگرچہ اہلِ بدر سے نہ تھے لیکن علمی مرتبہ پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ انھیں معزز و معظم سمجھتے اس سے شیعہ گروہ غور کرے کہ صحابہ کرام بالخصوص حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اہلبیت سے کتنی پیار تھا ۔ اویسی غفرلہٗ

**ف** : استغفار کے امر سے تنبیہ ہے قرب اجل کی، گویا کہا گیا کہ اجل (موت) قریب ہوگئی اور کوچ نزدیک ہے اسی لیے امر الٰہی کی تیاری کر لو اور اس سے متنبہ ہو جاؤ۔

**سبق** عقلمند پر لازم ہے کہ جب اجل قریب ہو تو توبہ و استغفار کی کثرت کرے۔

**فہم و ذکاء رفیق المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم** مروی ہے کہ جب یہ سورۃ نازل ہوئی تو حضور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے خطبہ دیا اور فرمایا کہ ہماری جانیں اور مال اور آباء اور اولاد آپ پر قربان۔

**فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو تسلی کا پیغام** حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے بی بی فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو بلا کر اپنے وصال کی خبر دی۔ گویا فرمایا: ؎

نامہ رسید از آن جہان بہر مراجعت برم
عزم رجوع میکنم رخت بچرخ مے برم

**ترجمہ** : اس جہاں سے خط پہنچا کہ میں ادھر رجوع کروں، میرا ارادہ رجوع کا ہے عالم بالا کا سامان باندھتا ہوں۔

بی بی فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سُن کر رو پڑیں۔ آپ نے فرمایا: بیٹی! مت رو، میرے اہل میں سے تُو سب سے پہلے مجھے ملے گی۔ یہ خوشخبری سُن کر بی بی صاحبہ (رضی اللہ عنہا) ہنس پڑیں۔

**ف** : حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس سورۃ کا نام سورۃ التودیع بھی ہے، اس لیے کہ اس میں دلیل ہے کہ دنیا سے الوداع کرنا ہے۔

**ف** : سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب یہ سورۃ نازل ہوئی تو آپ بیمار ہو گئے ایک دن آپ گھر سے باہر تشریف لائے اور خطبہ دیا اور صحابہ سے الوداع فرمائی پھر دولت کدہ میں تشریف لے گئے۔ چند دنوں کے بعد آپ کا وصال ہو گیا۔

**ف** : حضرت حسن (بصری) رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ سورہ نصر کے مضمون سے حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے اپنے وصال کو قریب سمجھا اس لیے کہ آپ کو تسبیح و توبہ کا حکم فرمایا گیا تاکہ عمل صالح پر (ہر مسلمان کا) خاتمہ ہو۔

**سبق** : اس میں تنبیہ ہے کہ ہر عقلمند کو (کہ وہ اپنے خاتمۂ صالح کے لیے ہر وقت تیار رہے)

اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا (بے شک وہ بہت توبہ قبول کرنے والا ہے) جب سے مکلفین کو پیدا فرمایا

تو انکی توبہ بہت زیادہ قبول کرتا ہے۔

**سبق:** ہر تائب مستغفر (استغفار کرنے والا) کو چاہیئے کہ توبہ کی قبولیت کی امید میں رہے۔

**ازالہ وہم** توبہ کا قبول کرنا صفات اضافیہ سے ہے اور ان کے حدوث میں کسی کو نزاع (جھگڑا) نہیں اسی لیے وہ اعتراض دفع ہو گیا کہ آیت سے سمجھا جاتا ہے کہ وہ زمانۂ ماضی میں توّاب (توبہ قبول کرنے والا) ہے یعنی توّاب ہے تو صرف زمانۂ ماضی میں، تو پھر یہ کیسے زمانۂ حال و مستقبل کی علت للاستغفار ہو سکتا ہے۔

**ف:** غفار پر تواب کی ترجیح کیوں، حالانکہ استغفر کا تقاضا ہے کہ غفاراً ہو۔ اسی لیے بعض نے کہا یہاں تب مضمر ہے استغفرہ کے بعد اس میں تنبیہ ہے کہ استغفار تب نافع ہے جب مع التوبہ و الندامۃ ہو اور پختہ ارادہ ہو کہ پھر گناہ نہ کرے گا پھر جس نے وتُب مضمر کہا ہے ممکن ہے اس نے اسے اعتیاک کے قبیل سے سمجھا ہو کہ استغفر (امر) تعلیل ہے کہ وہ غفار ہے اور تب تعلیل ہے کہ وہ توّاب ہے۔ گویا اللہ تعالےٰ کا حکم ہے کہ تب و استغفر (پہلے توبہ کر پھر استغفار)۔

**ف:** برہان رشیدی میں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے لیے تمام صفات بصیغ مبالغہ مجاز ہیں اس لیے کہ یہ صیغے مبالغہ کے لیے وضع کیے گئے ہیں حالانکہ ان میں مبالغہ نہیں کیونکہ مبالغہ تو یہ ہے کہ کسی میں اس صفت موجودہ سے زائد ثابت کیا جائے اور اللہ تعالیٰ کی صفات اس سے منزّہ ہیں۔ حضرت شیخ تقی الدین رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس تقریر کی تحسین فرمائی ہے۔

**مبالغہ کے اقسام** امام زرکشی رحمہ اللہ تعالیٰ نے البرہان میں فرمایا کہ تحقیق یہ ہے کہ مبالغہ دو قسم ہے:

(۱) وہ اس میں مبالغہ حاصل ہو بحسب زیادۃ الفعل۔

(۲) صرف بحسب زیادۃ الفعل۔

اس میں شک نہیں کہ مفعولات کا تعدد فعل کے لیے زیادتی کا موجب نہیں کہ مفعولات کا تعدد فعل کے لیے زیادتی کا موجب نہیں کیونکہ کبھی فعل واحد جماعۃ متعددہ پر واقع ہوتا ہے۔ اسی دوسری قسم پر اللہ تعالیٰ کے صفاتِ مبالغہ کو لایا گیا ہے اس طرح سے اشکال رفع ہو گیا۔ اسی لیے بعض نے کہا کہ حکیم میں مبالغہ کا معنی ہے کہ اس میں حکمت کا تکرار بہ نسبت شرائع مختلفہ کے۔

کشّاف میں ہے کہ التوّاب میں مبالغہ ہے کہ وہ تائب کی توبہ کثرت سے قبول کرتا ہے یا اس لیے کہ وہ بہت زیادہ توبہ قبول کرتا ہے یا اس لیے کہ وہ بہت زیادہ توبہ قبول کرتا ہے کہ تائب کو بمنزلہ اس کے کرتا ہے کہ گویا اس نے گناہ کیا ہی نہیں یہ اس کے کرم کی وسعت کی دلیل ہے۔

صاحب روح البیان رحمہ اللہ نے فرمایا) تفسیر سورۃ النصر اس ذات کی مدد سے جس نے العصر کی قسم یاد فرمائی ہفتہ کے دن ظہر کو ختم ہوئی۔ اور فقیر اویسی غفرلہ نے سورۃ النصر کی تفسیر کے ترجمہ سے بروز جمعہ ۹ شعبان المعظم ۱۴۰۴ھ میں فراغت پائی۔

